## یریدون ان یبدلوا کلام اللہ

محض حق تعالی کی توفیق سے یہ کتاب لاجواب دافع
اوہام باطلہ شنیعہ مسکت فرقہ حضرات شیعہ موسوم بہ




جسکو محمد سراج الحق مولانا صاحب مچھلی شہری نے تالیف کیا سو حافظ محمد فضل حق
ساکن مچھلی شہر ضلع جونپور محلہ قضیانہ نے چھپوا کر شائع کیا و باہتمام محمد قادر بخش

اصح المطابع لکھنؤ میں طبع ہوئی
۱۹۲۰

کتاب ہذا

بعہد معدلت مہد عالیجناب نواب میر عثمان علی خان بہادر

نظام الملک آصف جاہ

خسرو دکن خلد اللہ ملکہ و سلطنتہ چھپکر شائع

ہوئی

قُلْ کَفَی اللّٰہُ الْمُوْمِنِیْنَ الْقِتَالَ

کہدو منادی کردو کہ مومنین اہل سنت کی طرف سے شیعوں سے مناظرہ کرنے کے لئے اللہ کافی ہے!

# تفسیر قرآنی

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

## حمد و نعت و منقبت

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ - وَالْعَاقِبَۃُ لِلْمُتَّقِیْنَ الصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِہٖ الْاَمِیْن وَعَلٰی اٰلِہٖ الطَّیِّبِیْنَ الطَّاہِرِیْنَ وَعَلٰی اَصْحَابِہٖ الْمُہْدِیِّیْنَ خُصُوْصًا عَلٰی اَمِیْرِ الْمُؤْمِنِیْنَ وَاِمَامِ الْمُتَّقِیْنَ قَائِدِ الْغُرِّ الْمُحَجَّلِیْنَ مَوْلٰینَا وَمَوْلَی الْمُسْلِمِیْنَ سَیِّدِنَا عَلِیِّ ابْنِ اَبِیْ طَالِبٍ ثُمَّ الصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی اٰلِہٖ الصَّالِحِیْنَ ثُمَّ الصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی اٰلِہٖ الظَّالِمِیْنَ الْفَاسِقِیْنَ الضَّالِّیْنَ

## وجہ تالیف کتاب

علمائے امامیہ کی تصانیف خصوصًا تفاسیر خاصہ علامہ باقر مجلسی وغیرہم میری نظر سے گزر چکی تھیں مگر انکو بیش پا افتادہ اور پامال مضمون سمجھکر کچھ لکھنا تحصیل حاصل یا امر فضول سمجھتا تھا۔ مگر دفعتًا علامہ مقبول احمد کے ترجمہ و تفسیر نے

ہندوستان بھر میں غلغلۂ آمد آمد ڈال دیا۔ اہل تشیع کا قبل از وقوع واقعہ
فخر و مباہات اور اترانا دیکھکر میں نے اپنے شیعی دوستوں سے کہدیا تھا کہ
اس تفسیر سے تبرا عام ہو جائے گا۔ بیہودگیاں اور مزخرفات جو ابتک صرف
فارسی وعربی کتابوں اور زبانوں میں تھیں وہ اُردو میں ہو جائیں گی۔ اور
افسوس تو اسکا ہوگا کہ قرآن پڑھنے والے غریب بھی اس آفت سے نہ بچینگے
مگر یاد رکھو کہ جسوقت وہ ترجمہ شائع ہو جائے گا اور اس میں وہی باتیں ہونگی
جنکی میں پیشین گوئی کرتا ہوں تو ایک ایسی تفسیر لکھدوں گا جسکو گوش فلک نے بھی
ابتک نہیں سُنا تھا شیعہ تو شیعہ سنی بھی مجھپر لعنت بھیجیں گے۔

---

## مؤلف ومصنف کا مذہب

جسقدر تحریرات وتصنیفات اس احقر کی ابتک ناظرین دیکھ چکے ہیں
اس میں احقر نے اپنا کوئی مذہب ظاہر نہیں کیا نہ اسکی ضرورت تھی۔ بلکہ احقر
کی بعض تقریروں سے تو یہ سب پر ظاہر ہو چکا تھا کہ اسلام میں مذہب جاہلوں
کے واسطے ہے۔ عقلمندوں کا کوئی مذہب اسلام کے بعد نہیں ہوا کرتا۔
مگر اس تصنیف میں ضرورت ہے کہ اپنا مذہب ظاہر کروں۔ سنیو!
میرا مذہب اہل سنت واہل حدیث ہے۔ اور میرا مشرب وہ ہے جسکو میں نے حمد ونعت
کے بعد منقبت میں ظاہر کیا ہے۔
محبت علی میں مجکو اسقدر شغف وغلو ہے کہ میں تفضیل شیخین کے عقیدہ کو
ایک بدعت قرار دیتا ہوں اور کم سے کم تقیہ ضرور ہے کہ اس مسئلہ کو نہ اسلام کا جزو
سمجھتا ہوں نہ ایمان کا نہ قرآن وحدیث سے اس مسئلہ کا لزوم پاتا ہوں۔ نہ صرف

اسی قدر بلکہ علمائے اہل سنت کے اس مسئلہ میں جتنے دلائل ہیں سب کو غلط اور ناقابل استدلال سمجھتا ہوں۔

ابوطالب! جن کا ایمان یا اسلام سُنی تو سُنی شیعہ بھی ثابت نہیں کر سکتے۔ میں انکا نام نامی جب لیتا ہوں تو حضرت ابوطالب اور صلوٰۃ اللہ وسلامہ علیہ کہتا ہوں۔ آلہ الطیبین الطاہرین پر تو سب ہی درود بھیجتے ہیں۔ ہم تو طیبین و طاہرین کی قید بھی نہیں لگاتے بلکہ بامتثال امر طالحالی۔ آلہ الظالمین والفاسقین والضالین پر بھی درود وسلام بھیجتے ہیں۔

اس تفسیر کا ماخذ وما بہ الاستدلال صرف مذہب امامیہ وکتب شیعہ عقائد واقوال شیعہ۔ تفاسیر واحادیث شیعہ مظنونات ومزعومات شیعہ ہیں۔ پس اہل سنت براہ کرم اپنے عقائد اور اپنی کتابوں سے مقابلہ نہ کریں۔ ہاں ہاں! میں خود اس کا قائل ہوں کہ اگر ہمکو دیوانہ کتا کاٹ کھائے تو ہم اس کتے کو دانت سے نہ کاٹینگے۔ ہمکو جوتا کاٹ لے تو ہم جوتے کو نہ کاٹینگے۔ پس اہل سنت ہمکو الزام نہ دیں کہ ہم عقلا کے مقولے اور خود اپنے مقولے کے بھی خلاف کرتے ہیں۔ ہاں ہاں! ہمکو یہ بھی معلوم ہے کہ پرائی بدشگونی کے لئے اپنی ناک کاٹنا کوئی عقلمندی کا کام نہیں ہے۔ ہاں ہاں! ہمکو یہ بھی معلوم ہے کہ شیعہ تو اسلام کی دشمنی سے صحابہ کو دشمن کہکر لکھتے ہیں اور ہم تو ائمہ اہلبیت اطہار کو اپنا مقتدی و پیشوا و رہبر و رہنما آقا و مولے جانتے ہیں پھر ہمکو کچھ لکھنے کی کیا وجہ؟ معزز ناظرین اہل سنت انما الاعمال بالنیات سے آپ واقف ہیں ظن المومنین خیر آپ کا نصب العین ہے پس آپ براہ کرم جواب و تردید میں قلم نہ اٹھائیے۔ صرف اسی بدزبان قوم کو جواب لکھنے دیجئے جس کی بدزبانیوں سے عاجز آکر تنگ ہوکر یہ جواب لکھتا ہوں حالانکہ مجھے امید نہیں ہے کہ قیامت تک وہ اس کا جواب دے سکینگے۔

البتہ اے بدزبان شیعہ تو اس کا صحیح مخاطب ہے۔ اسکو دیکھ اور بہت غور سے دیکھ نظر عبرت سے دیکھ! تو نے اہل سنت کو خارجی وناصبی کہنا اپنا شیوہ اختیار کر لیا تھا۔ مگر تو نے خارجی کو دیکھا کہاں تھا۔ جبتک خارجی تھے تو مارے خوف کے کبھی انکے مقابلہ پر نہیں گیا۔ کوئی مناظرہ تیرا خارجیوں سے نہیں ہوا۔ تو نے خارجیوں کا کبھی جواب نہیں دیا دیکھ اور سمجھ! کہ اہل سنت تیری بدزبانیوں کا چونکہ جواب نہیں دیتے تھے اس لئے تو شیر و دلیر ہو گیا تھا۔ زیادہ نہیں تو صرف اپنے مولوی مقبول احمد کا ترجمہ دیکھ کہ قرآن تیرے تمام عقائد باطلہ وخیالات فاسدہ واقوال واہیہ کی کیسی تردید کرتا ہے۔ اب تو خود دیکھ کہ تیرا مذہب قرآن کے مطابق ہے یا مخالف۔

مجھسے اور صرف مجھسے سُن! کہ یہ تمام خرابیاں اور برائیاں جو قرآن سے ائمہ اطہار کی ظاہر ہو رہی ہیں وہ صرف اسیوقت تک ہیں جب تک مذہب شیعہ رکھکر قرآن کو دیکھا جائے اور جب شیعیت سے توبہ کیجائے۔ اسلام صحیح اختیار کیا جائے اُسوقت نہ یہ الزامات بنتے ہیں نہ عائد ہوتے ہیں۔

پہلے میں چند مقدمات لکھکر اسکے بعد تفسیر شروع کروں گا اور اس تفسیر کا نام فبهت الذی کفر رکھا ہے اسکے گیارہ حرفوں سے یہ اشارۂ لطیف ہے کہ شیعوں کے گیارہ اماموں کے اقوال کفریہ کی تردید ہوگی۔ (اگر خدانخواستہ معاذ اللہ ہوں)



# پہلا مقدمہ

## اصول موضوعہ

۱- ہم نے نہ شاہ رفیع الدین کا ترجمہ نقل کیا ہے نہ شاہ عبدالقادر کا نہ مولوی نذیر احمد کا نہ خود ترجمہ کیا ہے - بلکہ صرف مولوی مقبول احمد دہلوی شیعی کا ترجمہ نقل کیا ہے - پس براہ کرم ذی علم ناظرین ترجمہ کی غلطی کا ہم کو الزام نہ دیں ہم کو شیعہ مذہب کی تردید کرنی ہے - وہ فوراً ترجمہ کو غلط کہدیتا - مگر اپنے علامہ کے ترجمہ کو غلط نہیں کرسکتا -

۲- ہم نے قرآن مجید کی آیتوں کو لکھنا ادباً قصداً ترک کیا ہے - اس نیت سے کہ اس میں الفاظ قرآنی کی عزت برقرار رہتی ہے - بغیر وضو مس جایز ہو اور اگر اوراق پراگندہ وضائع ہوں تو انکی بے ادبی نہ ہوسکے -

۳- ہر آیت کے ترجمے سے پہلے پارہ - سورہ - رکوع - آیت اور پھر ترجمہ مقبول کا صفحہ لکھدیا ہے - علمائے امامیہ نے فتویٰ دیدیا ہے کہ ہر ایک شیعہ کے ہاتھ میں یہ ترجمہ ہونا چاہیئے - کیونکہ اس میں علوم ائمہ جمع کردیے گئے ہیں - ۲۰ ہزار نسخے اس ترجمہ کے چھپے ہیں - پس ناظرین کو ترجمہ مقبول ہر جگہ ملنا اور اس سے مقابلہ کرلینا آسان ہے -

۴- ترجمہ مقبول میں جتنے حاشئے دیے ہیں میں نے حوالہ میں انکا نمبر دیدیا ہے -

# دوسرا مقدمہ

## علوم متعارفہ

تمام اہل سنت کا یہ اعتقاد ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم خاتم النبیین ہیں نبوت ورسالت ختم ہوچکی ہر رسول نبی ہوتا ہے۔ اس جملہ کو منطق والوں نے قضیہ شرطیہ مہملہ لکھدیا ہے۔ ہم قرآن سے جانتے ہیں کہ اگلے زمانہ میں قریب قریب بلکہ ایک ایک شہر میں ایک ایک دو دو تین تین نبی ہوتے تھے۔ یہاں تک کہ ایک لاکھ یا دو لاکھ چوبیس ہزار پیغمبروں کا ہونا مشہور ہے۔

مگر آنحضرت صلعم کے زمانہ سے قیامت کو نہیں معلوم کتنا زمانہ باقی ہے کتنے فسادات امت ہوچکے کیسی خرابیاں پیدا ہوگئیں مگر نہ پیغمبر آتا ہے نہ کتاب۔ اسکی وجہ یہی ہے کہ قرآن کی تعلیم ایسی کامل و مکمل ہے کہ اب قیامت تک کسی کتاب کے بھیجنے کی ضرورت نہیں۔ یہی قرآن کریم تمام عقائد باطلہ وخیالات فاسدہ ومذاہب باطلہ کا قیامت تک جواب ادا کرتا ہے۔ تعجب ہے کہ موسیٰ کی کتاب توریت تو امام ہو اور رسول اللہ صلعم کی کتاب قرآن مجید قیامت تک کے لئے امام نہو۔ حالانکہ اللہ پاک نے خود جا بجا امام فرمایا ہے پس اہل سنت دل خوش رکھیں کہ انکا قرآن پاک مذاہب باطلہ کا جواب دیتا ہے۔ اور بد زبان شیعہ یا عبرت حاصل کرکے توبہ کرے یا غرق دریائے حیرت ہوجائے کہ انکے مولوی مقبول احمد کا ترجمہ قرآن اسکو گمراہ اور اس کے مذہب کو باطل قرار دیتا ہے۔

# تیسرا مقدمہ

## شیعوں کی تفاسیر کا مختصر سا خلاصہ بطور علوم متعارفہ مقبولہ مسلمہ

مختصر خلاصہ پر میں اسلئے کفایت کرتا ہوں کہ مجکو بہت مختصر کتاب لکھنی ہے۔ اور یہ مختصر اس کی گنجایش نہیں رکھتا جسکو شوق ہو علامہ باقر مجلسی کی کتاب حیات القلوب اور انکی تفسیر دیکھ لے یہ کچھ نہیں تو مولوی مقبول کا ترجمہ دیکھ لے۔ نقل کفر کفر نباشد۔

مغضوب سے مراد صحابہ ضالین سے مراد اہل سنت مغضوب سے مراد یہود اس امت کے ضالین سے مراد اس امت کے نصاریٰ لے۔ منافقین سے مراد خلیفہ اول و خلیفہ ثانی (مولوی مقبول احمد نے کنایۃً خلیفہ کا لفظ حذف کیا ہے۔ صرف اول و ثانی لکھا ہے)۲ جبت و طاغوت سے مراد ابوبکرؓ و عمرؓ حاشیہ مقبول ص۶۶ نمبر ۳ و حاشیہ نمبر ۳ ص۱۲۶

جہنم و دوزخ سے مراد دشمنان اہلبیت۔ حاشیہ مقبول ص۸۰

آیۃ الکرسی یخرجونہم من النور سے مراد ابوبکرؓ و عمرؓ حاشیہ مقبول ص۶۶ نمبر ۶

قوم فاسقین سے مراد عام اصحاب رسولؐ۔ حاشیہ مقبول ص۱۹۸

معزز ناظرین اسی قسم کی تفاسیر نے اس تفسیر کے لکھنے کی رغبت دلائی زیادہ تفصیل نہ کروں گا میری زبان ناپاک ہوتی ہے۔ نقل کفر کفر نباشد سے بھی تشفی و تسکین نہیں ہوتی ڈرتا ہوں کہ بے ادبی سے پکڑا نہ جاؤں۔ اس لئے چوتھے مقدمہ کی طرف متوجہ ہوتا ہوں۔

---

لہ حاشیہ نمبر ۷ و ۸ مقبول ص۲ ۔ ۲ حاشیہ مقبول نمبر ۶ ص۴

# چوتھا مقدمہ

بطور علوم متعارفہ مقبولہ و مسلمہ

## شیعوں یا شیعوں کے اماموں کے اقوال کہ قرآن ہماری شان میں نازل ہوا ہے

۱۔ جہاں کہیں قرآن میں لفظ مومن آیا ہے اس سے مراد حضرت علی ابن ابی طالب ہیں۔

۲۔ حضرت امام باقرؑ فرماتے ہیں کہ ایک ثلث قرآن ہماری شان میں اُترا۔

ترجمہ مقبول ص۱۳۲ حاشیہ نمبر ۱ و ۲ و ۳ و ۴ و ۵۔

۳۔ حضرت امام جعفر صادقؑ فرماتے ہیں کہ کُل کا کُل قرآن ہماری شان میں اُترا۔

ترجمہ مقبول ص۱۳۲ حاشیہ نمبر ۱ و ۲ و ۳ و ۴ و ۵۔

اسکو سنکر تو شیعہ راوی نے بھی شک کیا اور تعجب سے سوال کیا کہ یا ابن رسول اللہ کیا ایسا ممکن ہے یہ کیونکر ہو سکتا ہے۔ امام نے غصے سے فرمایا۔

امام۔ کیا تو نہیں دیکھتا کہ قرآن میں یا جنت کا ذکر ہے یا جہنم کا۔

راوی۔ ہاں۔ فرمایا جنت سے مراد ہم دوزخ سے مراد ہمارے دشمن۔

امام۔ کیا تو نہیں دیکھتا کہ قرآن میں یا رحمت کا ذکر ہے یا غضب کا۔

راوی۔ ہاں۔

امام۔ رحمت سے مراد ہم غضب سے مراد ہمارے دشمن۔

امام۔ کیا تو نہیں دیکھتا کہ قرآن میں یا انبیا کا قصہ ہے یا نمرود و شداد و فرعون کا۔

راوی۔ ہاں۔

امام۔ انبیا سے مراد ہم۔ فرعون و شداد و نمرود سے مراد ہمارے دشمن۔

امام۔ کیا تو نہیں دیکھتا کہ قرآن میں یا آدم کا قصہ ہے یا ابلیس کا۔

راوی۔ ہاں۔

امام۔ آدم سے مراد ہم ابلیس سے مراد ہمارے دشمن۔

راوی نے کہا صدقت یا ابن رسول اللہ۔

# پانچواں مقدمہ

ہم اور ہمارا خدا۔ کہ ہم ائمہ معصومین کے اُن دعاوے سے جو چوتھے مقدمہ میں مذکور ہوئے اختلاف نہیں کرتے نہ ہمکو کچھ اختلاف ہے چشم ما روشن دلِ ما شاد۔ روایتوں پر ہم کبھی اعتبار نہیں کرتے جبتک کہ درایت سے بھی اس کی تصدیق نہو۔

گلستاں کی حکایت ہے کہ ادیب جسقدر دوسرے لڑکوں کو مارتا تھا اس سے زیادہ بادشاہ کے لڑکے کو۔ بادشاہ کی شکایت پر ادیب نے جواب دیا کہ جسقدر مرتبہ شہزادے کا بلند و برتر زیادہ ہے ویسے ہی اس کی تہدید بھی زیادہ۔ مصرع

جنکے رتبے ہیں سوا اُنکو سوا مشکل ہے

جسقدر اللہ پاک کے نزدیک ذریت رسول کا مرتبہ بلند ہوگا اُسیقدر اس کی تعلیم میں بھی مبالغہ و اہتمام ہوگا۔ تنبیہات رسول کی آیات قرآنی انپر دال ہیں ورنہ معاذ اللہ کہاں حبیب اللہ اور رسول اللہ صلعم کا مرتبہ عظیم اور کہاں عتاب۔ یہ صرف اعلی درجہ کی تعلیم تھی۔ اسیطرح ہوسکتا ہے کہ کلام قرآن مجید میں اہلبیت اطہار کی تعلیم ہوا ورہم کو اب جابجا سے یہی دکھانا ہے۔ اور اس کتاب کا موضوع یہی مقدمہ ہے۔ استدلال اور استقرار کرنا ہے۔ ہمکو معلوم ہے کہ اولاد یعقوب پیغمبر بنی اسرائیل ہیں

اللہ کا بڑا فضل و پیار تھا انکو تمام عالم پر فضیلت دی تھی تو قرآن میں سب سے زیادہ انکی تنبیہ و تہدید و تعلیم کا قصہ ہے پس ضرور ہے کہ اولاد رسول صلعم کی تعلیم میں بھی ویسا ہی اہتمام ہوگا۔

# چھٹا مقدمہ

## اسمیں ان احادیث و اقوال شیعہ کا تذکرہ کیا جائیگا جس سے آگے تفسیر میں

## ہر جگہ مدد لیجائیگی بار بار حوالہ دینا ضرور نہیں

۱۔ اللہ نے۔ کتے۔ چیتا۔ باز۔ شکرہ سدھانے کی ترکیب مسلمانوں کو سکھائی

ترجمہ مقبول صفحہ ۱۷۰

۲۔ اصحاب صفہ بڑے مرتبہ کے اصحاب رسول تھے۔ اللہ نے پیغمبر سے فرمایا کہ اگر تم انکو ہکا لوگے تو ظالموں میں سے ہوجاؤگے۔ ترجمہ مقبول صفحہ ۲۱۲ نمبر ۴

۳۔ بصیر سے مراد اہلبیت۔ تفسیر مجمع البیان۔ ترجمہ مقبول صفحہ ۲۱۲ حاشیہ نمبر ۳

۴۔ کافی اور تفسیر مجمع البیان میں امام باقرؑ و امام صادقؑ سے منقول ہے کہ رسول وہ ہے جس سے فرشتہ نازل ہو کر کلام کرے اور نبی وہ ہے جس کو خواب میں احکام ملیں۔ ترجمہ مقبول صفحہ ۲۷ حاشیہ نمبر ۱۔

۵۔ اعجاز قرآن ثابت ہے۔ حیات القلوب جلد ۲ صفحہ ۱۲۵

۶۔ رسول صلعم نے خبر دی کہ خدا نے میری امت کو ملک بادشاہان عجم و روم و یمن دیا ہے۔ اور یہ سب خلفائے ثلاثہ کے زمانہ میں ہوا اور ان کو رسول صلعم نے

امت فرمایا۔ حیات القلوب جلد ۲ ص۱۵۳

۷۔ مسلمانوں نے بادشاہان عجم سے بعد وفات رسول جنگ کی اور فتح پائی۔ اور یہ سب خلفائے ثلاثہ کے زمانہ میں ہوا۔ حیات القلوب جلد ۲ ص۱۵۴

۸۔ حدیث معتبر میں امام رضاؑ اور امام جعفر صادقؑ فرماتے ہیں کہ خدا نے قرآن کو کسی زمانہ مخصوص کے لئے نہیں بھیجا اور نہ کسی گروہ معین کے لئے مقرر کیا بلکہ تمام خلق کیواسطے بھیجا ہے۔ حیات القلوب جلد ۲ ص۱۵۶

۹۔ ہر عجمی بھی قرآن سنکر دوسرے کلام سے امتیاز کرسکتا ہو۔ حیات القلوب جلد ۲ ص۱۴۸

۱۰۔ ولید بن مغیرہ نے قرآن کی تعریف یہ کی ہے کہ یہ کلام پراگندہ ہو خطبہ قرآنی کلام متصل ہوتا ہے۔ اور یہ کلام کی پراگندگی ہی قرآن کی تعریف ہو۔ حیات القلوب جلد ۲ ص۱۴۹

۱۱۔ اللہ فرماتا ہے بنی اسرائیل سے کہ تم سب سے پہلے اس کے منکر نہ بنو۔ میری آیتوں کو تھوڑی قیمت پر فروخت نہ کرو۔ صرف مجھی سے ڈرتے رہو باطل کو حق کے پیرایہ میں ظاہر نہ کرو۔ حق کو جان بوجھکر نہ چھپاؤ۔ باجماعت نماز ادا کرو کیا تم لوگوں کو نیکی کا حکم دیتے ہو اور خود کو فراموش کرجاتے ہو۔ باوجودیکہ تم کتاب پڑھتے ہو کیا تم اپنی عقل نہیں رکھتے جو کچھ میں نے نازل کیا ہے اُس پر ایمان لاؤ۔

ترجمہ مقبول ص۱۰ و ۱۱

۱۲۔ اللہ تعالے بنی اسرائیل سے فرماتا ہے کہ میں نے تم کو تمام عالم پر فضیلت دی اور ہم نیک لوگوں کو جلد ترقی دیں گے۔ ترجمہ مقبول ص۱۲ و ۱۳

۱۳۔ اللہ تعالی بنی اسرائیل سے فرماتا ہے کہ مفسد بنکر زمین پر فساد نہ کرو۔ بنی اسرائیل نے موسیٰ سے کہا کہ ہم ایک کھانے پر صبر نہ کرینگے ہم کو ساگ پات۔ کھیرا۔ ککڑی۔ گیہوں۔ مسور پیاز [illegible] جو زمین سے اُگتے ہیں پیدا کر دے۔ ترجمہ مقبول ص۱۳ و ۱۴

۱۴۔ مومن وہ ہے جو [illegible] ایمان کا [illegible] ہو۔ حاشیہ نمبر ۱ ص۱۴۵

۱۵۔ تقیہ میرا دین ہے اور میرے باپ دادا کا دین ہے۔ دین نہیں جو تقیہ نہیں کرتا تقیہ میں نو حصے دین کے ہیں دس حصہ میں سے تقیہ کے فضائل میں بے شمار حدیثیں ائمہ معصومین سے مروی ہیں۔

۱۶۔ بالتحقیق اللہ آدمیوں پر ذرا بھی ظلم نہیں کرتا بلکہ آدمی اپنی جانوں پر آپ ظلم توڑتے ہیں۔

۱۷۔ حضرت علی فرماتے ہیں کہ جن لوگوں کو ذہن صاف حس لطیف تمیز صحیح عطا ہوئی جنکا سینہ اللہ اور قرآن اور اسلام کی خوبیوں کے سمجھنے کیلئے کھولدیا گیا ہی ہی قرآن بہتر سمجھ سکتے ہیں احتجاج طبرسی

۱۸۔ رسول اللہ صلعم کو اللہ تبارک تعالےٰ نے خواب میں دکھایا تھا کہ بنی تیم سے ابو بکر بنی عدی سے عمر بنی امیہ سے عثمانؓ خلیفہ ہونگے۔ ص ۹ حاشیہ ۱۲

۱۹۔ خلفا خصوصاً ابوبکرؓ و عمرؓ نے سلطنت میں خیانت نہیں کی خلافت سے ناجائز فائدہ نہیں اٹھایا بلکہ دنیا سے زاہد رہے۔

۲۰۔ بسند حسن امام جعفر صادقؓ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ کے بارہ ہزار اصحاب تھے جنہیں کوئی قدری تھا نہ جبری نہ مرجی نہ خارجی نہ کوئی معتزلی تھا اور خدا کی دین پر اپنی رائے سے کلام نہیں کرتے تھے اور شب و روز گریہ کرتے رہتے تھے

۲۱۔ بروایت صادقؓ رسول اللہ صلعم فرماتے ہیں خوشا حال میرے اصحاب کا اور خوشا حال انکا جنھوں نے میرے اصحاب کو دیکھا اور خوشا حال انکا جنھوں نے میرے اصحاب کے دیکھنے والوں کو دیکھا۔ یعنی صحابہ و تابعین و تبع تابعین۔

حیات القلوب جلد ۲ ص ۵۹۲

۲۲۔ بسند صحیح امام باقرؓ کہتے ہیں کہ امیر المومنین علی نے ایک روز فرمایا کہ آنحضرت صلعم کے زمانہ میں ایک گروہ گرد آلود بھوکے پیشانیوں پر کثرت سجدہ سے گٹھے پڑے ہوئے راتوں کو عبادت الٰہی میں بسر کرتے قیام رکوع سجدہ میں اور مناجات کرتے تھے کہ آتش جہنم سے خدایا آزاد کر دے۔ حیات القلوب جلد ۲ ص ۵۹۳

۲۳۔ اور وہ خواب بھی کلام اللہ تھے جو رسولوں نے دیکھے۔ کتاب توحید منقول از علی

۲۴۔ تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا کہ جس کے ہاتھ میں میری جان ہے اُسی کی قسم تم لوگ اپنے سے پہلے والوں کے طریقہ پر چلوگے اور سرمو تفاوت نہ کروگے۔ ترجمہ مقبول حاشیہ نمبر ا ص۱۷

۲۵۔ اسلام کی تعریف یہ ہے۔ خدا کی وحدانیت کا زبان سے اقرار کرنا اور تمام احکام شریعت کا پابند رہنا۔ ص۱۵ ح ۱۷

۲۶۔ علامہ محقق جیلانی اپنی کتاب مستطاب فتح السبیل میں فرماتے ہیں۔

سبب دیگر در تقویت حسن ظن بعاقدین بیعت آن شد کہ آنہا نفوس خود را از اموال باز داشتند و شیوہ زہد در دنیا پیش گرفتند و رغبت بدنیا و زینت آنرا ترک کردند و قناعت بقلیل و اکل خشن و لباس کرباس ملک خود ساختند درحالیکہ اموال برائے ایشاں حاصل و دنیا رو کردہ بود آنرا میان قوم قسمت میکردند و خود را باں اصلا آلودہ نمیکردند پس دلہائے مردم بایشاں مائل شد و ایشاں را دوست داشتند و ظنون مردم بایشاں نیک شد و ہر کس را دربارۂ ایشاں شبہ در خاطر بود یا توقفی داشت باخود گفت اگر ایشاں بہوائے نفس مخالفت نص پیغمبر کردہ بودند بایست اہل دنیا باشند و ترک اموال و لذات نکنند تا خسران دنیا و آخرت ہر دو برائے ایشاں نباشد و ایشاں اہل عقل و رائے صحیح اند چگونہ خسران دنیا و عقبیٰ ہر دو را پسندیدہ باشند پس فعل ایشاں صحیح است و کسے را شکے در صلاح ایشاں باقی نماند و اعتقاد بولایت شاں کردند و افعال شاں پسندیدند۔

النجم ص۱ جلد ۲ نمبر ۴۔ ۲۰۔ رمضان ۲۴ ۱۳ھ

۲۷۔ کوئی باانصاف شیعہ ایسا نہیں ہے کہ اپنے پیشوایان مذہب کے الفاظ ذہن نشین کرے مثلاً علامہ شوستری کے یہ الفاظ اعتقاد الجمہور حسن سیرۃ الشیخین و انہما کانا علی الحق اور ظنوا انہما کانا مصیبین فی جمیع ما فعلاہ و ترکاہ

اور انہم مضوعلی اعدال الامود وافضلها وان غایتهم من بعدهم ان یتبع آثارهم ویقتفی طریقهم

۲۶- ماخذ علوم ائمہ شیعہ حسب ذیل ہیں (اصول کافی حدیث مطول ص۱۴۶
فروع کافی کتاب الروضہ ص ۱۵۳)

۱- ایک صحیفہ جامعہ ہے جو رسولؐ کی بتائی ہوئی حضرت علیؑ کے ہاتھ کی لکھی ہوئی اونٹ کی ران کے برابر ضخیم اور رسولؐ کے گز سے ۷۰ گز ہے۔

۲- دوسرا مصحف فاطمہؑ ہے جو قرآن متداول سے تین حصہ ضخامت میں زیادہ ہے بعد وفات رسولؐ حضرت فاطمہؑ محزون وملول کی تسلی خاطر کے لئے خدا نے ایک فرشتہ بھیجا جو اُن سے باتیں کرے۔ جناب امیرؑ اس فرشتہ سے جو کچھ سنتے تھے وہ لکھتے جاتے تھے یہاں تک کہ یہ مصحف فاطمہؑ کامل ہو گیا۔

۳- تیسرا جفر ہے۔ جو ایک چمڑے کا تھیلہ ہے جس میں تمام انبیا اور اوصیا اور علمائے بنی اسرائیل کا علم بھرا ہے۔

۴- علم نجوم اور علم ماکان وما یکون اور وہ علم کہ رات دن یکے بعد دیگرے قیامت تک پیدا ہوتا رہتا ہے۔

# ساتواں مقدمہ

اس مقدمہ میں احادیث وتفاسیر شیعہ ہر ایک سورۃ کے متعلق ایک جگہ جمع کی گئی ہیں جن سے اس تفسیر میں مدد لی جائے گی

## سورۃ الفاتحۃ مکیۃ

اِھْدِنَا کی تفسیر وترجمہ عوام الناس (یعنی علمائے اہل سنت) تو یہ کرتے

ہیں کہ ہم کو ہدایت کر۔ مگر کتاب المعانی وتفسیر امام عسکریؑ میں یہ ہے کہ شیعان علی چونکہ صراط مستقیم پر پہلے ہی سے ہدایت یافتہ ہیں اس لئے انکا ترجمہ یہ ہوگا کہ ہم کو صراط مستقیم پر ثابت قدم رکھ۔ ترجمہ مقبول ص۲ حاشیہ نمبر۴

معانی الاخبار میں حضرت امام جعفر صادقؑ سے روایت ہے کہ صراط مستقیم سے مراد امام ہے اور ایک روایت میں کل ائمہ مراد ہیں۔ اور چونکہ اس میں چودہ حروف ہیں جس سے یہ مراد ہے کہ چودہ کا جو راستہ ہے وہی صراط مستقیم ہے۔

ترجمہ مقبول ص۲ حاشیہ نمبر۵

المغضوب سے مراد یہودہیں خواہ امت سابقہ کے ہوں یا اس امت کے۔

ترجمہ مقبول ص۲ حاشیہ نمبر۷

الضّالین سے مراد نصارےٰ ہیں خواہ پہلی امت کے ہوں یا اس امت کے۔

ترجمہ مقبول ص۲ حاشیہ نمبر۸

سابقین مفسرین شیعہ بتاتے تھے مغضوب سے مراد صحابہ ضالین سے مراد اہل سنت۔

## سورۃ البقرۃ مدنیۃ

الٓمّٓ خدائے تعالیٰ کے اسم اعظم کے حروف ہیں حروف مقطعات قرآنی کا یہ ایک جزو ہے ان سب کو ملا کر اسم اعظم بنالینا یا نبی کا کام ہے یا امام کا۔ ترجمہ مقبول ص۲ حاشیہ نمبر۱

مجمع البیان میں جناب امیرؑ سے روایت ہے کہ ہر کتاب کا ایک خلاصہ ہوتا ہے۔ اور اس کتاب کا خلاصہ حروف مقطعات ہیں۔

ذالک الکتاب تفسیر عیاشی میں امام جعفر صادقؑ سے روایت ہے کہ اس سے مراد علی ابن ابی طالبؑ ہیں۔ حاشیہ نمبر۲

بالغیب سے مراد قیام قائم علیہ السلام و مسائل رجعت وغیرہ وغیرہ۔ حاشیہ نمبر۱۰

معانی الاخبار۔ مجمع البیان اور تفسیر عیاشی میں امام صادقؑ سے ینفقون کے یہ معنی مروی ہیں کہ ہم نے جو علم انھیں دیا ہے اُسے پھیلاتے ہیں۔ ترجمہ مقبول ص۳ نمبر۲
ومن الناس سے مراد خلیفۂ اول و ثانی اور منافقین میں سے جو انکے ہمسر ہیں۔
تفسیر امام حسن عسکری میں ایک طولانی قصہ لکھکر ابوبکرؓ و عمرؓ اور نو صحابہ مہاجرین وانصار کو شریک کیا ہے۔ حاشیہ نمبر۲ ص۴۔
فی قلوبھم کی تفسیر یہ ہے کہ نبی اور وصی اور مومنین کی طرف سے کینہ وحسد وغم وغصہ۔ ترجمہ مقبول ص۴ حاشیہ نمبر۵۔
امن الناس سے مراد سلمانؓ و اباذرؓ و عمارؓ و مقدادؓ۔ حاشیہ نمبر۱ ص۵
امن السفھاء سے مراد وہ لوگ جو نبی اور وصی اور انکے اصحاب سے ڈرتے رہتے تھے۔ ص۵ حاشیہ نمبر۲۔
وادعوا شھداءکم خطاب ہے اے منافقو تم اُن ملحدوں کو بلالو جنھیں آل محمدؐ کے مقابلہ میں تم نے امام سمجھا تھا۔ ص۷ حاشیہ نمبر۱۔
عھد اللہ سے مراد علی مرتضےٰ کی امامت اور انکے شیعوں کی محبت وکرامت کے بارہ میں لیا گیا تھا۔ حاشیہ نمبر۱ ص۸
خلیفہ معصوم اور نوری مخلوق یعنی فرشتوں کا اجماع کامل خدا کے نزدیک حجت خدا کی تعیین کے بارہ میں باطل ٹھیرا تو گنہگار خاکی بندوں کا اجماع ناقص خود خلیفہ کے مقرر کرتے ہیں کس درجہ باطل ہوگا۔ حاشیہ نمبر۴ صفحہ ۸۔
علم الاسماء سے مراد علیؑ و فاطمہؑ و حسنؑ و حسینؑ و ائمہ اولاد حسینؑ اور اُن سب کے شیعوں کے نام۔ اور اُن کے سرکش دشمنوں کے نام۔ امام صادقؑ فرماتے ہیں۔ واللہ وہ اسماء ہم ہیں۔ تفسیر برہان حاشیہ نمبر۱ صفحہ ۹
عرضھم یعنی محمدؐ و علیؑ و ائمہؑ کے نور فرشتوں کو دکھلائے۔ حاشیہ نمبر۲ صفحہ ۹

آمنُوا کا خطاب اللہ منافقوں سے بھی کرتا ہے۔

هٰذِہِ الشجرۃ سے محمدؐ و آل محمدؐ کے علم کا درخت مراد ہے (حاشیہ نمبر ۵ صفحہ ۹)

العیون میں ہے کہ آدم و حوّا نے نافرمانی نہیں کی کیونکہ ؐ نہ باقر نے فرمایا تھا نہ کہ

تاکلا۔ (صفحہ ۹ حاشیہ نمبر ۵)

مِن ربّہ کلمات سے یہ کلمات مراد ہیں اللّٰھم بجاہ محمدؐ و علی و فاطمہ و الحسن والحسین والطیبین من آلھم۔ یعنی اے اللہ محمد و علی و فاطمہ و حسن و حسین اور انکی آل میں سے جو معصوم ہیں انکے مرتبہ کے لحاظ سے میری توبہ قبول فرما۔ (حاشیہ نمبر ۱ صفحہ ۱۰)

اسرائیل سے مراد حضرت یعقوب علیہ السلام

اوفوا بعھدی سے مراد یہ ہے کہ اللہ نے بنی اسرائیل سے یہ عہد لیا تھا کہ محمدؐ و علی و اولاد علی پر ایمان لائیں گے۔ تفسیر عیاشی میں امام صادقؑ فرماتے ہیں کہ اس آیت کا مطلب یہ ہے کہ تم علی کی ولایت جو خدا کی طرف سے فرض ہے تسلیم کرو۔ (حاشیہ نمبر ۳ صفحہ ۱۰)

لاتلبسوا تفسیر مجمع البیان میں امام باقرؑ سے مروی ہے کہ امر محمدؐ و وصی محمدؐ سے ڈرو اور حق نبوت و امامت کو باطل کے ساتھ پوشیدہ نہ کرو۔ (صفحہ ۱۰ حاشیہ نمبر ۴)

اَقیموا الصّلوٰۃ سے محمدؐ و آل محمدؐ پر درود بھیجنا بھی مراد ہے مگر اس حالت میں کہ اُن کے احکام کا پابند ہو ان کے ظاہر و باطن پر ایمان لایا ہو۔ اور اُن سے نہ کوئی مخالفت رکھتا ہو۔ اور نہ اُن کے مخالفوں کا دم بھرتا ہو۔ (حاشیہ نمبر ۱ صفحہ ۱۱)

آتوا الزکوٰۃ سے مراد صدقہ فطرہ (حاشیہ نمبر ۲ صفحہ ۱۱)

نعمتی سے مراد یہ ہے کہ انبیا علیہم السلام نے اپنی امت سے محمدؐ و آل محمدؐ پر ایمان لانے کا پختہ عہد و اقرار لیا تھا۔ (حاشیہ نمبر ۳ صفحہ ۱۱)

واتقوا یوما تفسیر امام عسکری میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ یوم سے مراد

یوم الموت - ورنہ قیامت میں تو ہم اور ہمارے کامل شیعہ سلمانؓ و مقدادؓ و ابوذرؓ و عمارؓ وغیرہ اپنے کروڑ شیعوں کی ہر طرح سے حمایت و شفاعت کریں گے - اور چہاردہ معصومین شیعوں کو جہنم سے اٹھا لائیں گے جیسے باز اپنے شکار کو اچک لیجاتا ہے۔ یا کبوتر دانہ کو چن لیتا ہے - اور ایک گنہگار شیعہ کے عوض لاکھ ناصبی جہنم میں ڈال دیئے جائیں گے - (حاشیہ نمبر ۵ صفحہ ۱۱)

الکتاب سے توریت مراد ہے - (حاشیہ نمبر ۳ صفحہ ۱۲)

والفرقان سے مطلب یہ ہے کہ موسیٰ کو حکم ہوا تھا کہ بنی اسرائیل سے علیؑ اور انکی اور اولاد کے خیر الوصیین ہونے کے اقرار کا عہد لے اور اسی طرح ان کے شیعوں کے خیر الامم ہونے کے یقین کا - (حاشیہ نمبر ۴ صفحہ ۱۲)

فاقتلوا انفسکم کی تفسیر یہ ہے کہ اللہ نے حکم دیا کہ محمدؐ و آل محمد کا واسطہ دیکر دعا مانگو بچھڑا پوجنے والے بھی واقف ہو گئے اور اسی طرح دعا مانگی تو ان کا گناہ معاف کر دیا - (حاشیہ نمبر ۵ صفحہ ۱۲)

لن نؤمن لک کی تفسیر امام عسکریؑ میں ہے کہ جب موسیٰؑ نے بنی اسرائیل سے علیؑ و اولاد علیؑ کی امامت کا اقرار لینا چاہا تو بنی اسرائیل کے عذر پر بجلی گری اور سب مر گئے - بقیہ سے موسیٰ نے فرمایا کہ اب کیا کہتے ہو - انکی درخواست پر موسیٰؑ نے دعا کی تو وہ لوگ پھر زندہ ہو گئے اور کہا کہ ہم کو جہنم میں لیجا رہے تھے محمدؐ و علیؑ کے آواز دینے پر فرشتوں نے چھوڑ دیا - (حاشیہ نمبر ۶ صفحہ ۱۲)

و اذ استسقیٰ موسیٰؑ نے ان لفظوں میں دعا کی تھی کہ الٰہی بحق محمدؐ و علیؑ و فاطمہؑ و بحق حسنؑ و حسینؑ اور بحق اُن کی عترت کے پانی دے - (یہ بات قابل غور ہے کہ واسطہ چودہ کا دیا اور چشمے بارہ جاری ہوئے) - حاشیہ نمبر ۵ صفحہ ۱۲-

بعصاک الحجر کی تفسیر تفسیر مجمع البیان و عیاشی و کافی و الاکمال میں امام باقرؑ

سے روایت ہے کہ جس وقت قائم آل محمدؑ مکہ سے خروج کریں گے تو منادی پکارے گا کہ کوئی شخص کھانا و پانی نہ لے حجر موسیٰ اُن کے ساتھ ہوگا۔ جہاں اُتریں گے اس سے چشمہ جاری فرما دینگے اس سے بھوکوں کا پیٹ بھر جائے گا پیاسے سیراب ہو جائیں گے اور یہ سلسلہ نجف پہونچنے تک جاری رہے گا۔ حاشیہ نمبر ۱ صفحہ ۱۲

بِاٰیٰتِ اللّٰهِ سے مراد وہ تعریف ہے کہ جو محمدؐ اور انکی عترت طاہرہ کے معجزات انبیا اور اللہ کی کتابوں میں ہیں۔ حاشیہ نمبر ۳ صفحہ ۱۴

ذٰلِكَ بِمَا عَصَوْا تفسیر امامؑ میں رسول اللہ صلعم سے مروی ہے کہ گنہگار رفتہ رفتہ ولایت وصی رسولؐ وغیرہ کا بھی منکر ہو جاتا ہے۔ حاشیہ نمبر ۵ صفحہ ۱۴

فَوْقَكُمُ الطُّوْرَ تفسیر امام عسکریؑ میں رسول اللہ صلعم سے مروی ہے کہ اے ہمارے شیعو خدا نے جو توفیق تمکو دی ہے اس کا شکریہ ادا کرو کہ تم خاک پر سجدہ کرتے ہو۔

(صفحہ ۱۵ حاشیہ نمبر ۱)

فَذَبَحُوْهَا جس شخص سے یہ گائے خریدی گئی وہ علی مرتضیٰؑ اور اُن کی اولاد کی بزرگی تسلیم کر لینے کے متعلق بڑا خوش اعتقاد تھا۔

اور مقتول جو زندہ ہوا تھا اُس نے علیؑ اور اولاد علیؑ کا واسطہ دیکر خدا سے دعا کی کہ اس کو کچھ عرصہ کے لئے زندگی عطا فرمائے تو وہ دونوں جورو خاوند ستر برس زندہ رہے اور ساتھ ہی مر گئے پھر خدا نے فرمایا کہ اے موسیٰؑ اگر قاتلین بھی ان بزرگواروں کا واسطہ دیکر دعا کرتے تو ہم ان کا راز بھی فاش نہ کرتے پھر پچاس لاکھ اشرفی میں گائے خریدنے والوں نے اپنے مفلس ہو جانے پر گریہ وزاری کی تو موسیٰؑ نے فرمایا کہ تم بھی محمدؐ و آل محمدؐ کا واسطہ دیکر دعا کرو تو اللہ نے حکم دیا کہ فلاں خرابہ کے فلاں موقع کو کھودیں تو وہاں ایک کروڑ اشرفی نکلی محمدؐ و آل کا یہ ادنیٰ صلہ ہے کہ مال دو چند ہو گیا۔ (حاشیہ نمبر ۱ صفحہ ۱۶)

احاطت بہ کی تفسیر تفسیر امام عسکریؑ میں بیان ہے کہ وہ بدی تولی سے ہٹاوے پس وہ علی مرتضیٰؑ اور ان کے جانشینوں کی ولایت کا انکار کرتا ہے۔ وغیرہ وغیرہ۔ (حاشیہ نمبر ۳ صفحہ ۱۸)

و بالوالدین احسانا کافی میں امام صادقؑ سے اور امیر المومنین سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلعم نے فرمایا کہ میں اور علیؑ دونوں اس امت کے باپ ہیں۔

حاشیہ نمبر ۲ صفحہ ۱۹

والیتمیٰ سب سے بڑا یتیم وہ ہے جو اپنے امام کی خدمت تک نہ پہونچ سکے کہ ان سے علوم دین اور احکام خدا معلوم کرے۔ حاشیہ نمبر ۵ صفحہ ۱۹

والمسٰکین محبان محمدؐ و آل محمدؐ سے وہ زیادہ مستحق امداد ہیں جو دشمنوں کا دینی معاملہ میں مقابلہ کریں۔ پس جو شخص انکو علمی قوت پہونچا کر اس لایق کرے کہ وہ نواصب خوارج کے حملوں کو دفع کر سکیں اور گمراہ نہ ہونے پائیں اس کا درجہ سب مواسات کرنے والوں سے زیادہ ہوگا

حاشیہ نمبر ۵ صفحہ ۱۹

ثُمَّ اَنْتُمْ کی تفسیر میں گویا خود رسول اللہ صلعم نے فرمایا کہ اس آیت سے مراد اس امت کے یہودی ہیں جو میری سب سے افضل اولاد کو قتل کرے گا۔ میری شریعت اور سنت کو بدل ڈالے گا۔ میرے حسین کو اس طرح قتل کرے گا جسطرح اگلے یہودیوں نے یحییٰؑ اور زکریاؑ کو قتل کیا تھا۔ اور قیامت سے پہلے پہلے خدائے تعالیٰ اس گروہ پر اولاد حسین میں سے مہدیؑ کو مسلط فرمائے گا کہ اُن حضرت کے مددگار انکو فی النار کر دیں۔ صفحہ ۱۹ حاشیہ نمبر ۷

وھو محرم کے متعلق تفسیر قمی میں وارد ہے کہ یہ آیت جناب ابوذر غفاریؓ اور عثمان بن عفان کی شان میں نازل ہوئی مع ایک طولانی قصہ اور ضمیمہ کے۔

حاشیہ نمبر ۱ صفحہ ۲۰

اَفَکُلَّمَا کے متعلق بظاہر تفسیر یہ ہے کہ تم لوگ محمدؐ و علیؑ کے قتل کا ارادہ کرتے ہو اور باطن آیت کا مطلب بروایت امام باقرؑ مندرجہ تفسیر قمی۔ وہ منافقین مراد ہیں جنھوں نے لیلۃ العقبہ میں قتل رسولؐ کا ارادہ کیا تھا۔ اور ایکدفعہ مدینہ میں قتل جناب امیرؑ کا۔ اور اس قصد کی بناء وہ حسد تھا جو علیؑ ابن ابی طالب کی بزرگی و شان کی اظہار کے سبب انکے دلوں میں رسولؐ کی طرف سے پیدا ہوگیا تھا۔

تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے اس کی تفسیر یوں منقول ہے کہ اللہ فرماتا ہے کہ اگر محمدؐ علیؑ کی محبت کا کسیوقت بھی ذکر کریں جسے تمہارا دل قبول نہیں کرتا تو کیا تم اکڑی ہی رہوگے اور آل محمدؐ کے ایک گروہ کو جھٹلایا ہی کروگے اور ایک کو قتل کردیا کروگے۔ حاشیہ نمبر ۲ صفحہ ۲۰

فتمنوا الموت جناب مصطفےٰؐ اور علیؑ مرتضےٰ اور انکی اولاد کا تو یہ دعویٰ تھا کہ خدا کے دوست ہم ہیں اور جو ہمارے مخالف ہیں وہ خدا کے دوست نہیں ہوسکتے

حاشیہ نمبر ۳ صفحہ ۲۲

عدوا لجبریل تفسیر امام حسن عسکریؑ میں مروی ہے کہ اس طرح اس امت کے یہودی یعنی نواصب کی مذمت فرمائی ہے کہ وہ جبرائیل و میکائیل و دیگر فرشتگان سے عداوت رکھتے تھے کہ وہ علیؑ کی امداد کے لئے نازل ہوتے رہے۔ حاشیہ نمبر ۱ صفحہ ۲۳

واتبعوا کے متعلق تفسیر قمی و تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ شیطان کا قصہ علم سحر کے ایجاد وغیرہ کے کفار سمجھتے تھے کہ ہم کو محمدؐ و علیؑ کی اطاعت سے استغنا ہوجائے۔ حاشیہ نمبر ۱ صفحہ ۲۴

راعنا کے متعلق امام موسی کاظمؑ طولانی قصہ یہودیوں کا بیان کرکے فرماتے ہیں کہ سعد بن معاذ انصاری اس کو سمجھ گئے۔ اور کہا کہ اگر مجھکو یہ بات پسند نہوتی

کہ رسولؐ خدا کے بھائی اور وہی جناب علیؑ ابن ابی طالب پر جو ہو رامت میں آنحضرت کے نائب ہیں کس طرح تقدیم کروں وغیرہ وغیرہ۔ حاشیہ نمبر ا صفحہ ۲۵

آیۃ ماننسخ کے متعلق امام حسن عسکریؑ اور امام تقیؑ اور امام ابو جعفرؑ اور امام جعفر صادقؑ بعد ایک طولانی قصہ کے فرماتے ہیں کہ قرآن میں اونسھانہ تھا یعنی بغیر الف اور واو کے تھا۔ اس آیہ قرآن میں لفظ آیت سے مراد امام ہیں۔ مطلب خدا کا یہ ہے کہ ہم کسی امام کو اس دنیا سے اس لئے نہیں اٹھاتے کہ اسکا ذکر فراموش ہو جاوے بلکہ اٹھانے سے پہلے اس کے صُلب سے ایک شیر پھر پیدا کر دیتے ہیں جو اس کے مثل امام ہوتا ہے۔ صفحہ ۲۵ حاشیہ نمبر ۲

لن یدخل الجنۃ کے متعلق تفسیر امام حسن عسکریؑ میں حضرت علی سے اور پھر امام جعفر صادقؑ سے بعد طولانی حکایت کے منقول ہو کہ رہی وہ بجنت جو احسن طریقہ سے نہ ہو وہ حرام ہے جسے خدائے تعالیٰ نے ہمارے شیعوں پر حرام کیا ہے۔

صفحہ ۲ حاشیہ نمبر ا

الذین آتیناھم کے متعلق تفسیر مجمع البیان اور تفسیر عیاشی اور کتاب کافی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ اس سے مراد ائمہ معصومین ہیں۔ صفحہ ۲۸ حاشیہ نمبر ۳

آیہ واذ ابتلیٰ ابراھیم کے متعلق کتاب الخصائل میں امام صادقؑ سے روایت ہے کہ یہ وہی کلمات تھے جو آدم کو ملے تھے اور جس کی بدولت اُن کی توبہ قبول ہوئی تھی یعنی اے پروردگار میرے میں تجھ سے محمدؐ و علیؑ و فاطمہؓ و حسن و حسینؑ کے حق کا واسطہ دیکر سوال کرتا ہوں کہ تو میری توبہ قبول فرما کسی نے سوال کیا کہ اتمھن کا کیا مطلب ہے فرمایا کہ قائم آل محمد اور کل اوصیاء رسولؐ کی بزرگی تسلیم کرلی۔

کتاب کافی میں امام جعفر صادقؑ سے منقول ہے کہ اللہ نے ابراہیمؑ کو

نبی مقرر کرنے سے پہلے عبد مقرر کیا۔ رسول مقرر کرنے سے پہلے نبی بنایا اور خلیل بنانے سے پہلے رسول بنایا۔ اور امام بنانے سے پہلے خلیل بنایا اور سب ابج طے ہونے کے بعد امام بنایا۔ کوئی مشرک قیامت تک امامت کو رتبہ کو نہیں پہونچ سکتا زید ہو یا عمرو یا بکر۔ حاشیہ نمبر ا صفحہ ۲۹

من الثمرات تفسیر قمی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ لوگوں کے دل اہلبیت کی طرف مائل کردے۔ حاشیہ نمبر ۴ صفحہ ۲۹

امة مسلمة سے مراد اہلبیت ہیں۔ حاشیہ نمبر ۳ صفحہ ۳۰

ملة ابراهيم کے متعلق کتاب المجالس میں امام زین العابدینؑ سے روایت ہے کہ ملت ابراہیمؑ پر صرف ہم اور ہمارے شیعہ قائم ہیں اور کوئی نہیں۔ صفحہ ۳۰ حاشیہ نمبر ۵

صبغة الله سے مراد عہد ولایت۔ ترجمہ مقبول صفحہ ۳۲ حاشیہ نمبر ا

امة وسطاً کے متعلق کافی اور تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ و امام صادقؑ سے اس آیت کی تفسیر میں چند حدیثیں وارد ہیں جن کا خلاصہ یہ ہے کہ ان حضرات نے فرمایا کہ اس سے مراد ہم ہیں۔ حلال وحرام خدا سے ہم واقف ہیں اور جس نے جو کچھ ضائع و باطل کردیا اس کی گواہی ہم دینگے۔ جن لوگوں کا یہ خیال ہے کہ اس سے تمام مسلمان اہل قبلہ مراد ہیں وہ غلطی پر ہیں۔ حاشیہ نمبر ۲ صفحہ ۳۳

یعرفونه کے متعلق تفسیر قمی میں حضرت صادقؑ سے روایت ہے کہ یہ آیت یہود و نصاریٰ کے شان میں نازل ہوئی۔ قول مقبول۔ جو نبی کو یہود و نصاریٰ سے پیش آیا وہی ان کے اوصیا کو اس امت کے یہودی و نصاریٰ سے پیش آیا کہ ان کے مراتب سے انکار کیا اور ان کے حق کو جان بوجھکر چھپایا۔ اور ان کے پیرو برابر چھپاتے رہتے ہیں۔ حاشیہ نمبر ۲ صفحہ ۳۴

یات بکم اللہ کے متعلق کتاب اکمال الدین و تفسیر عیاشی میں امام صادقؑ سے روایت ہے کہ یہ آیت قائم آل محمدؐ (حضرت مہدیؑ) کے اصحاب کے بارے میں نازل ہوئی۔ حاشیہ نمبر ۲ صفحہ ۳۵

ان الذین یکتمون کے متعلق تفسیر صافی میں ہے کہ اس سے مراد علمائے یہود ہیں جو محمدؐ و علیؑ کی شہادت دینے والی تعریف کرنے والی حلیہ مبارک بتانے والی آیتوں کو چھپاتے تھے اور وہ ناصبی مراد ہیں جو فضائل علی قرآن میں نازل ہوئے ہیں انکو چھپاتے ہیں۔ حاشیہ نمبر ۲ صفحہ ۳۷

یلعنھم اللہ کے متعلق احتجاج اور تفسیر امام حسن عسکریؑ میں مروی ہے بعد ایک قصہ طولانی کے اور ابلیس و فرعون و ثمود اور اُن لوگوں کے جنھوں نے آپ حضرات کے ناموں سے اپنے آپ کو موسوم کیا اور آپ کے القاب سے اپنے آپ کو ملقب کیا۔ انکی جگہ پر غصبًا بیٹھ گئے۔ اور ان کی سلطنت کے ظلمًا و جبرًا حاکم ہو گئے (مطلب یہ ہے کہ ابوبکر صدیقؓ۔ عمر فاروقؓ عثمانؓ ذی النورین) حاشیہ نمبر ۲ صفحہ ۳۷

کحب اللہ کے متعلق کافی اور تفسیر عیاشی میں حضرت صادقؑ سے روایت ہے کہ واللہ اس آیت میں محبت کرنے والوں سے فلاں و فلاں (ابوبکر عمر و عثمان) کے دوست مراد ہیں جنھوں نے علی امام دین منجانب اللہ کو چھوڑ کر ان کو امام بنالیا۔ پھر فرمایا واللہ ائمہ جور وہ خود ہیں اور ظالم اُن کے پیرو کار۔ حاشیہ نمبر ۱ صفحہ ۳۸

اشد حبا للہ سے مراد آل محمدؐ ہیں۔ حاشیہ نمبر ۲ صفحہ ۳۸

واذ تبرأ الذین اتبعوا کے متعلق الاختصاص میں بروایت شیخ مفید اور امالی میں بروایت شیخ صدوقؒ امام صادقؑ سے روایت ہے کہ قیامت کے دن منادی پکاریگا کہ زمین پر جو خلیفہ اللہ تھا وہ کہاں ہے حضرت داؤدؑ کھڑے ہوں گے اُن کو منجانب اللہ جواب دیا جائے گا کہ تم مراد نہیں۔ پھر وہی پکارا جائے گا۔ علیؑ ابن ابی طالب کھڑے

ہوں گے تب کہا جائے گا کہ اے گروہ خلایق یہ علی خلیفہ خدا و حجت تھے جو ان کے ساتھ میں تھا انکے ساتھ جائے اور جو دوسروں کو (ابوبکرؓ و عمرؓ و عثمانؓ) کو امام سمجھتا تھا وہ ان کے پیچھے جائے جہاں وہ جائیں حاشیہ نمبر ۳ صفحہ ۳۸

وما ھم بخارجین من النار کے متعلق تفسیر برہان میں امام صادقؑ فرماتے ہیں کہ اس سے مراد علیؑ مرتضیٰ کے دشمن جو ابدالآباد جہنم میں رہیں گے۔ حاشیہ نمبر ۲ صفحہ ۳۹

غیر باغ ولا عاد کے متعلق کافی میں امام صادقؑ سے روایت ہے کہ وہ بھی مراد ہے جو امام پر خروج کرے اور عاد سے مراد غاصب ہے۔ حاشیہ نمبر ۲ صفحہ ۴۰

(اہل فہم و علم سمجھ لیں کہ حضرت کس کس کو مراد لیتے ہیں) علامہ مقبول احمد شمیم امروہی کا شعر نقل کرتے ہیں۔

علی سا گر مرا مولا نہ ہوتا ؍ عمر کے منہ میں یوں لولا نہ ہوتا[1]

فاعتبروا یا اولی الابصار۔ حاشیہ نمبر ۲ صفحہ ۴۰

فی الباساء کے متعلق مولوی مقبول احمد تفسیر فرماتے ہیں (ابلیس اور اس کے پیروؤں سے زیادہ کوئی دشمن نہیں) پس محمدؐ و آل محمدؐ پر درود بھیج بھیجکر انکو دفع کرنا دشمنان خدا سے لڑنے کا ثواب رکھتا ہے۔ حاشیہ نمبر ۳ صفحہ ۴۱۔ (شیعوں کی اصطلاح خاص میں ابلیس سے مراد حضرت ابوبکر صدیق خلیفہ اول لعنۃ اللہ علی الظالم الاول مجلس میں ایک شخص کے کہنے پر جب ہر طرف سے جوتے پڑتے تھے تو اس نے کہدیا بھائیو میری مراد ابلیس سے تھی کہ وہی پہلا ظالم جس پر علمائے امامیہ اُن کی ذہانت اور فراست کی تعریف کرتے ہیں۔

مقبول احمد نے اس اپنے فقرہ کو بریکٹ میں لکھکر اپنی ذہانت کو پیش کیا ہے

السمٰوٰت کے متعلق مولوی مقبول احمد تفسیر اشتہار فرماتے ہیں کہ اس سے

[1] شعر اہل و ابصار حضرات دلنشین گالیاں دیا ہی کرتے ہیں اس کا مطلب یوں ہاتی شمیم کا شعر اسی قبیل سے ہے کہ اس نے مولیٰ کا قافیہ لولا لکھا وہ شیعہ انکو ایسا ہوا کہ الا بھی بھولا۔ یہ شعر یوں خوب ہوتا ہے عمر سا گر مرا مولیٰ نہ ہوتا ؍ تو دامادوں میں وہ اولیٰ نہ ہوتا
سیاہ یوں خوب ہوتا ہے نہ ہوتا گر عمر کی میرا مولیٰ ؍ تو دامادی کو وہ ہوتا نہ اولیٰ۔ (نوٹ از جانب کاتب جمیل)

زیادہ کوئی فقر نہیں ہے کہ مومن (شیعہ) مضطر ہو کر دشمنان آل محمد (سنیوں) سے اپنی حاجت روائی کا طالب ہو اور اس پر صبر کرے۔ اور جو مال اُنسے ملے اُسے مال غنیمت سمجھے اُن پر لعنت کرتا رہے۔ اور معصومین کی ولایت کا ذکر اُس مال کی امداد سے تازہ کرتا رہے۔ حاشیہ نمبر ۴ صفحہ ۱۴

(جیسا مقبول احمد اور اڈیٹران اصلاح وشمس واثنا عشری و دیگر علمائے شیعہ آجکل اپنی تصنیفات وتحریرات میں تحریر کرتے رہتے ہیں) فاعتبروا یا اولی الابصار۔

حین البأس کی تفسیر میں مولوی مقبول احمد فرماتے ہیں کہ علی مرتضیٰ پر درود بھیجے اولیاے خدا کا ساتھ دے اعدائے خدا کا دشمن رہے۔ حاشیہ نمبر ۵ صفحہ ۱۴

اطہرنا بحیم کے متعلق تفسیر عیاشی میں امام صادقؑ سے روایت ہے کہ یہ حکم عام جماعت مسلمین کے لئے ہے نہ خاص اہل ایمان کے لئے ہے اہل علم سے مخفی نہیں کہ عامہ سے مراد سنی خاصہ سے مراد شیعہ۔ حاشیہ نمبر ا صفحہ ۴۲

خیراً الوصیۃ کے متعلق تفسیر عیاشی میں حضرت صادقؑ سے مروی ہے کہ خدائے تعالیٰ نے اموال مردم میں ایک حق امام زماں کے لئے بھی قرار دیا ہے کہ کم سے کم چھٹا زیادہ سے زیادہ ایک تہائی۔ حاشیہ نمبر ۵ صفحہ ۴۲

علی الذین من قبلکم سے مراد انبیاے سابقین ہیں اُن کی اُمتیں مراد نہیں۔

او علی سفر کے متعلق بہت سی حدیثوں میں ائمہ معصومین سے منقول ہے کہ جو شخص سفر جائز میں ماہ مبارک رمضان کے روزے رکھے وہ ایسا ہی ہے جیسے وہ شخص جو حالت اقامت میں روزے نہ رکھے۔ امام باقرؑ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلعم نے سفر میں خود روزہ افطار کیا اور نماز کو قصر کیا اور اپنے ساتھ والوں کو قصر و افطار کا حکم دیا۔ جن لوگوں نے افطار نہیں کیا اُن کو رسول اللہ صلعم نے نافرمان فرمایا۔ اور ارشاد کیا کہ یہ لوگ قیامت تک نافرمان رہیں گے۔ امام علیہ السلام فرماتے ہیں کہ ہم

ان کو اور اُن کی اولاد کو پہچانتے ہیں۔

مولوی مقبول احمد فرماتے ہیں کہ مخالف فرقہ (یعنی اہل سنت) سے بیشتر نافرمان اصحاب کے قول پر عملدرآمد کیا جاتا ہے۔ حاشیہ نمبر ۲ صفحہ ۴۴

فمن شہد کے متعلق التہذیب میں امام صادقؑ سے وارد ہے کہ جب ماہ رمضان شروع ہو جائے تو کسی شخص کو بلا ضرورت سفر جائز نہیں۔ اور جائز سفر یہ ہو سکتا ہے۔ حج۔ عمرہ۔ اپنے مال کی تلف کا اندیشہ۔ اپنے بھائی کی ہلاکت کا اندیشہ اور اگر بھائی کے مال کی تلف کا اندیشہ ہو تب اس کو خود سفر کرنے کی ضرورت نہیں مگر تیئیسویں شب گزر جانے کے بعد مضایقہ بھی نہیں۔ حاشیہ نمبر ۱ صفحہ ۴۴

الی اللیل سے مطلب یہ ہے کہ جانب مشرق کی سُرخی جاتی رہے اور سیاہی اوپر سے اٹھکر پھیلتی ہوئی سر سے گزر جائے۔ حاشیہ نمبر ۱ صفحہ ۴۵

الی الحکام کے متعلق کافی اور تفسیر عیاشی میں امام صادقؑ نے فرمایا کہ اس سے مراد حکام جور ہیں نہ عدل تفسیر قمی میں ہے کہ چونکہ خدا جانتا تھا کہ حکام جور ہونگے اس لئے پہلے ہی سے ممانعت کر دی۔ حاشیہ نمبر ۴ صفحہ ۴۵

وا توا لبیوت من ابوابھا احتجاج طبرسی میں جناب امیرؑ سے روایت ہے کہ خدا نے علم کے اہل مقرر کئے ہیں اور کل بندوں پر ان کی اطاعت اپنے اس قول سے واجب فرما دی ہے۔ بیوت سے مراد بیوت علم اور وہ انبیا ہیں اور ابواب سے مراد اُن کے اوصیاء ہیں اور فرماتے ہیں کہ ہم وہ بیوت ہیں جن کے دروازوں میں سے آنے کا حکم خدا نے دیا ہے۔ ہم خدا کا دروازہ ہیں ہم اُسکے گھر ہیں جسمیں آنا چاہئے پر جس نے ہماری متابعت کی اور ہماری ولایت کا اقرار کیا وہ تو بیشک گھروں میں دروازوں سے آیا اور جس نے ہماری مخالفت کی اور کسی غیر کو ہم پر فضیلت دی وہ گھروں کے پچھواڑے سے آیا۔........ اب تو اس نے خود

ہم کو اپنا دروازہ اپنی صراط۔ اپنی سبیل مقرر کیا ہے پس جو جو ہماری ولایت سے عدول کرنے والے ہیں اور غیروں کو ہم پر فضیلت دینے والے ہیں انھیں کے بارے میں خدائے تعالیٰ فرماتا ہے۔ اِنَّ الذین لا یؤمنون بالاٰخرۃ عن الصراط لناکبون یعنی بے شک وہ لوگ جو آخرت پر ایمان نہیں رکھتے حقیقی راہ سے ہٹ جانے والے ہیں۔ حاشیہ نمبر ۶ صفحہ ۴۵

فلا یسرف فی القتل کے متعلق تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ یا امام صادقؑ سے روایت ہے کہ اس سے مراد یہ ہے کہ خدا کی طرف سے کسی پر زیادتی نہ ہوگی سوائے قاتلان حسینؑ کی اولاد کے۔ علل الشرائع میں منقول ہے کہ کسی نے امام رضاؑ سے دریافت کیا کہ یا ابن رسول اللہ آپ امام جعفر صادقؑ کی اس حدیث کے بارہ میں کیا فرماتے ہیں کہ جب قائم آل محمد (امام مہدیؑ) خروج فرمائیں گے تو وہ قاتلان حسینؑ کی اولاد کو ان کے باپ دادا کے کردار کے عوض قتل کریں گے۔ فرمایا بے شک ایسا ہی ہوگا۔ بوجہ اس کے کہ وہ اولاد قتل حسینؑ سے راضی ہیں اس لئے امام مہدیؑ قتل کریں گے۔

صفحہ ۴۶ حاشیہ نمبر ۱

اتموا الحج کے متعلق کافی میں امام باقرؑ نے فرمایا کہ حج کی تکمیل زیارت امام پر موقوف ہے اور امام جعفر صادقؑ نے فرمایا کہ تم میں سے جو شخص حج کرے اُسے لازم ہے کہ ہماری زیارت پر اختتام کرے کہ حج کا اتمام اس پر موقوف ہے۔ مولوی مقبول احمد فرماتے ہیں کہ اس زمانہ میں ان کے مشاہد کی زیارت ان کی ملاقات کی قائم مقام ہے۔

صفحہ ۴۷ حاشیہ نمبر ۱

فاذکروا اللہ کے متعلق تفسیر جناب امام حسن عسکریؑ میں منقول ہے کہ اس کا مطلب یہ ہے کہ علی مرتضیٰ سید الاوصیا پر درود بھیجو وغیرہ وغیرہ۔ صفحہ ۴۸ حاشیہ نمبر ۵

ومن الناس من یعجبک کے متعلق تفسیر قمی میں امام صادقؑ سے روایت ہے کہ یہ آیت

اول وثانی (یعنی ابُوبکر خلیفہ اول وعمرؓ خلیفہ ثانی) کے بارے میں نازل ہوئی اور ایک روایت کے بموجب صرف ثانی کے بارے میں اور ایک روایت کے بموجب معاویہ کے بارہ میں بھی۔ صفحہ ۴۹ حاشیہ نمبر ۳

ویھلك الحرث والنسل کے متعلق تفسیر قمی اور تفسیر مجمع البیان میں امام صادقؑ سے روایت ہے کہ حرث سے مراد دین اور نسل سے مراد انسان (اور یہ ابوبکر کی شان میں نازل ہوئی) دیکھو ضمیمہ مقبول واصلاح۔ حاشیہ نمبر ۲ صفحہ ۴۹

امة واحدة کے متعلق تفسیر عیاشی میں ہے کہ امام صادقؑ نے فرمایا کہ یہ ذکر نوحؑ سے پہلے کا ہے۔ ایک دوسری روایت میں انھیں حضرت سے منقول ہے کہ سب گمراہی میں تھے۔ اور اوصیاے آدمؑ ان کے خوف سے تقیہ کئے ہوئے تھے اور اظہار دین کی جراءت نہ کرسکتے تھے۔ کیونکہ قابیل کی طرف سے انکو قتل کی دھمکی دیجاتی تھی

صفحہ ۵۱ حاشیہ نمبر ا

ویسئلونك عن المحیض میں متطہرین کی تفسیر میں امام جعفر صادقؑ سے روایت ہے کہ لوگ پہلے پتھر اور ڈھیلوں سے استنجا کیا کرتے تھے پھر پانی سے کرنے لگے پھر وضو کا حکم آیا جسے رسول خدا صلعم نے کرکے دکھایا۔ اسی کی پسندیدگی کے بارے میں خدائے تعالےٰ نے اپنی کتاب میں یہ آیت نازل کی۔ حاشیہ نمبر ۲ صفحہ ۵۴

فاعتبروا یا اولی الابصار۔

انّےٰ شئتم کے متعلق تفسیر قمی اور تفسیر عیاشی میں ہے کہ امام جعفر صادقؑ نے فرمایا کہ اس سے مقصد یہ ہے کہ جس وقت تمھارا جی چاہے مباشرت کرلو۔

التہذیب میں امام رضاؑ سے منقول ہے کہ مطلب یہ ہے کہ سامنے سے جماع کرد یا پس پشت سے لیکن قبُل مراد ہے دُبر ہرگز نہیں وطی فی الدبر اس آیت سے بھی اور من حیث امرکم اللہ سے حرام ہے۔ صفحہ ۵۵ حاشیہ نمبر ا

اذ قالوا لنبی لھم کے متعلق تفسیر مجمع البیان میں ہے کہ امام باقرؑ کی روایت کے مطابق یہ نبی اشموئیل تھے جس کی عربی اسمٰعیل ہوتی ہے۔ اور ایک اور روایت کے بموجب ارمیا تھے اس زمانہ میں بنی اسرائیل میں نبوت اور سلطنت ایک گھرانے میں جمع نہ ہوتی تھی بلکہ نبوت تو اولاد لاوے ابن یعقوب میں اور سلطنت اولاد یوسف میں۔

حاشیہ نمبر ۲ صفحہ ۶۲

فمنھم من امن ومنھم من کفر کے متعلق کافی میں حضرت امام باقرؑ نے فرمایا کہ اصحاب جناب رسالت مآب صلعم نے بعد آنحضرت کے یقیناً اختلاف کیا اور بعض انہیں سے مومن رہے اور بعض کافر ہو گئے۔

تفسیر عیاشی میں ہے کہ جناب امیرؑ سے جنگ جمل میں دریافت کیا گیا کہ یہ لوگ بھی اللہ اکبر کہتے ہیں اور ہم بھی۔ یہ لوگ لا الہ اللہ کے قائل ہیں اور ہم بھی یہ لوگ بھی نماز پڑھتے ہیں اور ہم بھی تو حضرت نے یہی آیت تلاوت فرمائی اور اس کے بعد فرمایا کہ ہم تو وہ ہیں جو ایمان لائے ہیں اور یہ وہ ہیں جو کافر ہو گئے۔ صفحہ ۶۵ حاشیہ نمبر ۳

کرسیہ کے متعلق التوحید میں ہے کہ امام صادقؑ سے عرش و کرسی کے بارہ میں دریافت کیا گیا فرمایا کہ ایک صورت تو یہ ہے کہ عرش سے مراد تمام مخلوق ہے اور کرسی ان سب کا ظرف ہے اور ایک صورت یہ ہے کہ عرش سے مراد وہ علم ہے جس پر خدا نے اپنے انبیا اور رسولوں اور حجتوں کو مطلع فرمایا ہے اور کرسی سے مراد وہ علم ہے جس پر ان میں سے کسی کو مطلع نہیں فرمایا۔ حاشیہ نمبر ۱ صفحہ ۶۶

بالطاغوت کے متعلق تفسیر قمی میں ہے کہ ان سے وہ لوگ مراد ہیں جنھوں نے آل محمد کا حق غصب کیا۔ حاشیہ نمبر ۳

بالعروۃ الوثقٰی کافی میں ہے کہ امام باقرؑ نے فرمایا کہ اس سے ہم اہلبیت کی مودت مراد ہے۔ لا انفصام لھا کے متعلق معانی الاخبار میں رسول اللہ صلعم سے

منقول ہے کہ جسے یہ منظور ہو کہ وہ ایسی مضبوط رسی پکڑے جو کبھی نہ ٹوٹے اُسے لازم ہے کہ میرے بھائی اور میرے وصی علیؑ کی ولایت قبول کرے۔ حاشیہ نمبر ۴ صفحہ ۲۲ من النور الی الظلمات کافی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ نور سے مراد آل محمدؐ ہیں اور ظلمات سے مراد ان کے دشمن۔ ابن ابی یعفور سے روایت ہے کہ میں نے حضرت صادقؑ سے عرض کی کہ میں بہت لوگوں سے ملتا جلتا ہوں تو مجھے اس سے تعجب آتا ہے جو لوگ آپ سے تولی نہیں رکھتے اور فلاں فلاں (اشارہ ابوبکرؓ عمرؓ و عثمانؓ) کے دوست دار ہیں اُن میں امانت و سچائی اور وفا پائی جاتی ہے۔ اور جو لوگ آپ کے دوست دار ہیں ان میں نہ امانت ہے نہ وفا نہ سچائی۔ ابن ابی یعفور کا قول ہے کہ امام یہ سنکر سیدھے ہو بیٹھے اور مثل ایک غصہ ور شخص کے میری طرف متوجہ ہو کر فرمایا کہ جو شخص امام ظالم کی ولایت کا قایل ہوا ور ایسے امام کو مانتا ہو جس کا تقرر خدا کی طرف سے نہیں ہے۔ تو اس کا کوئی دین نہیں ہے اور جو امام عادل کی ولایت کا قائل ہو جس کا تقرر خدا کی طرف سے ہے۔ اُس پر کوئی عتاب نہ ہونا چاہیئے۔ میں نے عرض کی کہ اُن کا کوئی دین ہی نہیں ہے اور ان پر کوئی عتاب بھی نہیں۔ فرمایا کہ ہاں اُن کا کوئی دین نہیں ہے اور ان پر کوئی عتاب نہیں۔ اور یہی آیت تلاوت فرمائی یعنی گناہوں کی تاریکی سے توبہ و مغفرت کی روشنی کی طرف بوجہ ولایت امام عادل و منصوص من اللہ منتقل کر دیتا ہے۔ پھر فرمایا والذین کفروا۔ الی آخرہ اس سے یہ مطلب ہے کہ پہلے وہ نور اسلام میں تھے جب امام ظالم کی اطاعت کی جو خدا کی طرف سے نہ تھا تو ایسوں کی ولایت تاریکی کفر کی طرف لے گئی نتیجہ یہ ہوا کہ کفار کے ساتھ خدائے تعالیٰ نے اُن کے لئے بھی جہنم واجب کر دیا۔ ابن ابی یعفور کہتے ہیں کہ میں نے عرض کی کہ "والذین کفروا" سے عام کافر مراد نہیں ہیں۔ فرمایا ہرگز نہیں۔ حاشیہ نمبر ۱ خالدون تفسیر عیاشی میں منقول ہے کہ امام صادقؑ نے فرمایا کہ امیر المومنینؑ

کے دشمن گو کتنے ہی بڑے عابد و پرہیزگار ہوں ہمیشہ جہنم میں رہیں گے۔

صفحہ ۷، حاشیہ نمبر۱

لا تبطلوا صدقاتکم کے متعلق تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ و امام صادقؑ سے مروی ہے کہ یہ آیت عثمان و معاویہ اور اُن کے پیروؤں کے بارے میں نازل ہوئی۔

حاشیہ نمبر۲ صفحہ ۶۹

ابتغاء مرضات اللّٰہ تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے روایت ہے کہ یہ آیت امیرالمومنینؑ کی شان میں نازل ہوئی۔ صفحہ ۶۹ حاشیہ نمبر۲

للفقراء تفسیر مجمع البیان میں امام باقرؑ سے روایت ہے کہ یہ آیت اصحاب صفہ کی شان میں نازل ہوئی اور وہ مہاجرین میں سے کوئی چار سو آدمی تھے جو مسجد رسولؐ کے ایک چھتہ میں رہتے تھے اور اپنا وقت علم دین حاصل کرنے اور عبادت میں صرف کرتے تھے۔ صفحہ ۲، حاشیہ نمبر۱

الذین ینفقون تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ و امام صادقؑ سے روایت ہے کہ جناب امیرؑ کے پاس کسی وقت صرف چار درہم تھے اور کچھ نہ تھا ان میں حضرت نے ایک درہم رات کو ایک دن کو ایک درہم خفیہ ایک علانیہ خیرات کر دیا۔ رسول اللہ صلعم کو خبر ہوئی پوچھا اے علی ایسا تم نے کیوں کیا عرض کی کہ خدا کا وعدہ پورا کرنے کے لئے۔ صفحہ ۲، حاشیہ نمبر۲

یحاسبکم تفسیر عیاشی میں امام جعفر صادقؑ سے اس آیت کی تفسیر میں منقول ہے کہ خدائے تعالیٰ نے اپنی ذات پر یہ بات واجب فرمائی ہے کہ اس شخص کو ہرگز جنت میں داخل نہ کرے جس کے دل میں (خلیفہ) اول و ثانی کی محبت ایک رائی کے دانے کے برابر بھی ہو۔ صفحہ ۶، حاشیہ نمبر۱



# سورۂ آل عمران مدنیہ

آیات محکمات وہ آیتیں ہیں جن کی عبارتیں صاف ہیں ان میں کچھ اجمال یا کنجلک نہیں۔ صفحہ ۷ حاشیہ نمبر ۱

واُخر متشابہات وہ آیتیں ہیں جن میں مختلف احتمال پیدا ہوسکتے ہیں اور جن کا مقصد بغیر کامل غور و خوض کے ظاہر نہیں ہوسکتا۔ اور غرض اصلی ان کی یہ ہے کہ علماے ربانیین کی فضیلت تمام مخلوق پر ظاہر ہوجائے کہ وہ کس طرح انکے معانی استنباط کرکے بتلا سکتے ہیں اور کیونکر ان کا ربط محکمات کے ساتھ دکھلا سکتے ہیں اور کس طرح اُن کے ذریعے سے توحید اور معرفت خدا تک پہونچا سکتے ہیں۔ کافی اور تفسیر عیاشی میں امام صادق سے اس آیت کی تاویل میں منقول ہے کہ محکمات سے مراد جناب امیر و ائمہ ہیں اور متشابہات سے مراد فلاں و فلاں (یعنی ابوبکرؓ و عمرؓ و عثمانؓ) حاشیہ نمبر ۲ صفحہ ۷

والراسخون کافی و تفسیر عیاشی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ وہ ہم ہیں اور اس کی پوری پوری تاویل سے ہم واقف ہیں۔

احتجاج طبرسی میں جناب امیرؑ سے روایت ہے کہ پروردگار کو معلوم تھا کہ بدل ڈالنے والے اس کے کلام میں بہت سے تغیرات پیدا کر دینگے اس لئے اُس نے اپنے کلام کو تین قسم پر منقسم فرمایا۔ ایک قسم تو ایسی ہے کہ اُسے عالم و جاہل سب جانتے ہیں۔ ایک قسم ایسی ہے جسے وہی لوگ جانتے ہیں جن کے ذہن صاف ہیں حس لطیف ہو تمیز صحیح ہے۔ اور جن کے سینے پروردگار عالم نے اسلام کی خوبیاں سمجھنے کے لئے کھول دیئے ہیں۔ اور ایک قسم ایسی ہے جس کو سوائے خدا اور انبیا اور راسخون فی العلم کے کوئی نہیں جان سکتا۔ اور پروردگار عالم نے ایسا اس لئے کیا کہ اہل

باطل جو میراث رسول پر غاصبانہ قابض ہو جائیں وہ اس علم کا دعویٰ کر سکیں جس میں سے فی الحقیقت خدا نے انکے لئے کوئی حصہ مقرر ہی نہیں کیا ہے بلکہ یہ نوبت پیش آئے کہ جنکو خدا نے اپنا ولی مقرر کیا ہو اور ان کی اطاعت سے خدا پر بہتان باندھ کر اور ان لوگوں کی کثرت پر نازاں ہو کر جو ان کی اعانت و نصرت کو کھڑے ہو گئے ہوں اور خدا اور اس کے رسول سے علانیہ مخالفت کر کے اپنی عزت بنانے کے لئے منکر ہو گئے ہوں۔ حاشیہ نمبر ۴ صفحہ ۸۰

فِئَةٌ تُقَاتِلُ (یعنی رسول اللہ اور ان کے اصحاب)۔ حاشیہ نمبر ۳ صفحہ ۹۰

اُخریٰ کافرۃ یعنی مشرکین مکہ۔ صفحہ ۹۰ حاشیہ نمبر ۴

رضوان من اللہ کے متعلق تفسیر عیاشی میں حضرت صادقؑ سے منقول ہے کہ دنیا اور آخرت کی لذتوں میں سے آدمیوں کے لئے کوئی لذت عورتوں سے زیادہ نہیں ہے پھر ان حضرت نے فرمایا کہ اہل جنت جنت میں عورتوں کی صحبت سے زیادہ کسی اور چیز سے خواہش مند نہ ہوں گے نہ کھانے کے نہ پینے کے

صفحہ ۰۰ حاشیہ نمبر ۲

اولو العلم تفسیر عیاشی میں امام باقر سے منقول ہے کہ اولو العلم سے مراد انبیا اوصیا اور وہی قسط یعنی عدل پر قائم ہیں۔ حاشیہ نمبر ۱ صفحہ ۸۱

عند اللہ الاسلام اسلام سے مراد ہے توحید خدا کا اقرار اور اس شریعت کی پابندی جس کو جناب رسول اللہ صلعم نے رواج دیا۔ صفحہ ۸۱ حاشیہ نمبر ۲

تؤتی الملک کے متعلق تفسیر عیاشی میں داؤد بن فرقد سے منقول ہے کہ میں نے امام صادقؑ کی خدمت میں یہ آیت پڑھ کر عرض کی کہ بنی امیہ کو خدا نے بے شک سلطنت عطا فرمائی ہے۔ فرمایا کہ عوام الناس کا جس طرف خیال جاتا ہے حقیقتاً ایسا نہیں ہے سلطنت تو خدا نے ہم کو عطا کی اور بنی امیہ نے اس کو غصباً لیلیا......

صفحہ ۸۲ حاشیہ نمبر ۱

کفؔ ۸ درصل تقیہ تھا چالاکی سے تُقاۃ لکھدیا ہے۔

احتجاج طبرسی میں جناب امیرؑ سے منقول ہے کہ خدائے تعالیٰ ہم کو اپنے دین میں تقیہ کے برتنے کا حکم دیتا ہے (اس آیت میں) پھر ان حضرت نے فرمایا کہ خبردار خبردار ایسا نہ کرنا کہ تم تقیہ کو چھوڑ دو جس کا میں نے تم کو حکم دیا ہے اور اپنے کو معرض ہلاکت میں ڈالو۔ کیونکہ تقیہ کو چھوڑ دینا تمہارے اور تمہارے بھائیوں کے خون کا بہانے والا تمہاری اور ان کی نعمتوں کا زایل کرنے والا اور اُن کو دشمنان خدا کے ہاتھ سے ذلت پہونچانے والا ہے۔ حالانکہ تم کو یہ حکم دیا گیا ہے کہ اپنے بھائیوں کی عزت کرو۔ تفسیر عیاشی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ رسول خداصلعم فرمایا کرتے تھے کہ جو تقیہ کا منکر ہے وہ ایمان سے بے بہرہ ہے اس لئے کہ وہ خدا کے اس قول (اس آیت کا منکر ہے) امام باقرؑ سے منقول ہے کہ ابن آدم جس چیز میں تقیہ کرنے کے لئے مضطر ہو جاے اُس میں تقیہ جایز ہے اس لئے کہ اللہ نے اس کے لئے حلال کیا ہے (تقیہ کے بارے میں اس قدر حدیثیں وارد ہیں جن کا شمار ممکن نہیں۔ صفحہ ۲۰ حاشیہ نمبر ا

یحبّون اللہ کے متعلق کئی حدیثوں میں وارد ہے کہ دین سوائے محبت کے کوئی اور چیز نہیں ہے۔

کافی میں امام صادقؑ سے روایت ہے کہ اسرار دین میں سے ایک یہ بھی ہے کہ بندہ جان لے کہ خدا اس سے محبت رکھتا ہے۔ پھر وہ خدا کی اطاعت کرے اور ہماری پیروی اور اس آیت کی تلاوت فرمائی۔ پھر فرمایا کہ واللہ کوئی بندہ کبھی خدا کا مطیع ہوگا مگر یہ کہ خدائے تعالیٰ اپنی اطاعت کی حالت میں ہماری اتباع اس کے دل میں ڈال دے گا اور نہ کوئی بندہ ایسا ہے کہ ہماری اتباع کرے اور اللہ اُس کو دوست نہ رکھے اور قسم بخدا جو کوئی ہماری اتباع چھوڑ دے گا ضرور ہم سے بغض رکھیگا

اور جو ہم سے بغض رکھے گا یہ ہو نہیں سکتا کہ خدا کی نافرمانی نہ کرے اور جو خدا کی نافرمانی ہی کی حالت میں مرجائے گا خدائے تعالیٰ اُس کو اوندھے منہ جہنم میں گرادیگا۔

حاشیہ نمبر ۱ صفحہ ۸۴

اِنَّ اللّٰہَ اصْطَفٰی کے متعلق تفسیر قمی میں وارد ہے کہ یہ آیت اس طرح تھی۔ آل عمران کے بعد آل محمد۔ تو لوگوں نے اصل کتاب سے لفظ آل محمدؐ کو گرادیا۔

تفسیر عیاشی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ لفظ آل محمدؐ اس آیت میں موجود تھا لوگوں نے مٹادیا۔ ایک اور روایت میں ہے کہ آل ابراہیم کے بعد آل محمد تھا بجائے لفظ محمدؐ کے عمران بنادیا گیا۔ معانی الاخبار میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ اُن حضرتؑ سے آل محمدؐ کے معنی دریافت کئے گئے تھے۔ فرمایا کہ آل محمدؐ وہ ہیں جن کی ازواج اور بیٹیوں کے نکاح خدا نے رسول خدا صلعم پر حرام کئے ہیں امام رضاؑ نے اسی پر استدلال کیا ہے عمران تین گزرے ہیں ایک عمران حضرت موسیٰؑ کے باپ دوسرے عمران جو یعقوبؑ کی ستائیسویں پشت میں تھے تیسرے عمران رسول خدا صلعم کے عم مکرم اور علی مرتضےٰ امیر المومنینؑ کے باپ جنکی کنیت ابوطالب تھی۔ حاشیہ نمبر ۲ صفحہ ۸۴

اُنثیٰ کافی اور تفسیر قمی میں امام صادقؑ سے منقول ہے۔ بعد قصہ طولانی کے ایک تو مریم بتول تھیں یعنی حیض و نفاس سے پاک۔ دوسرے یہ کہ عمران کی نسل میں بیٹی سے صاحب اعجاز رسول پیدا ہونے والا تھا جس کی پیشینگوئی پہلے سے چلی آتی تھی۔ تاکہ لوگ اس بات کے لئے آمادہ ہو جائیں اور ان کو اس میں شک باقی نہ رہے کہ بیٹی کی اولاد اس شخص کی نسل سے شمار ہوگی جس کی بیٹی ہے اور بیٹی کی نسل سے ہادی پیدا ہوسکتا ہے کہ ان کو پھر کسی طرح آل محمد صلعم کے بارے میں شک اور بیجا گفتگو نہ رہے

حاشیہ نمبر ۲ صفحہ ۸۵

کفّلھا زکریا کے متعلق تفسیر یہ ہے کہ مریمؑ کے باپ چونکہ امام تھے مریمؑ امام کی بیٹی تھیں

کہ بنی ما ثان بنی اسرائیل کے رؤسا اور بادشاہ اور ان کی طرف سے حضور خدا میں قربانی گزراننے والے تھے (بحذف قصہ طولانی) حاشیہ نمبر ۴ صفحہ ۸۵

قالت ھو من عند اللّٰہ کے متعلق تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے منقول ہے (بحذف قصہ طولانی) جناب امیرؑ گھر میں آئے۔ کھانا رکھا ہوا تھا۔ جناب امیرؑ نے پوچھا کہ فاطمہؑ یہ تمھارے لئے کہاں سے آیا۔ حضرت فاطمہؑ نے جواب دیا ھو من عند اللّٰہ یعنی حضرت مریمؑ کے جواب کی بجنسہ نقل کر دی حاشیہ نمبر ۵ صفحہ ۸۵

آیہ ما کان ابراھیم کے متعلق تفسیر عیاشی میں حضرت صادقؑ سے اور حضرت باقرؑ سے روایت ہے کہ ابراہیمؑ دین محمد صلعم پر تھے۔ حاشیہ نمبر ۲ صفحہ ۹۱

ان اولی الناس کافی اور تفسیر عیاشی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ جن لوگوں کو حضرت ابراہیم سے زیادہ خصوصیت تھی وہ ائمہؑ اور ان کے پیرو ہیں تفسیر مجمع البیان میں منقول ہے کہ جناب امیرؑ نے فرمایا کہ ابنیا سے زیادہ خصوصیت رکھنے والے وہ لوگ ہوتے ہیں جو ان کے احکام پر سب سے زیادہ عمل کریں جو وہ خدا کی طرف سے لائے ہیں پھر فرمایا کہ رسول اللہ صلعم سے زیادہ خصوصیت رکھنے والا وہ ہے جو خدا کا زیادہ مطیع ہے۔ گو قرابت نسبی میں اُن سے بُعد رکھتا ہو اور دشمن آنحضرت کا وہ ہے جو خدا کا نافرمان ہے گو آن حضرتؐ سے قرابت قریبہ رکھتا ہو۔ حاشیہ نمبر ۴ صفحہ ۹۱

ما کان لبشر کی تفسیر میں جناب امیرؑ فرماتے ہیں کہ میرے بارے میں دو قسم کے لوگ ہلاک ہوں گے ایک تو وہ محب جو میرا رتبہ حد سے زیادہ بڑھائیں گے اور دوسرے وہ دشمن جو میرا مرتبہ گھٹانے کے درپے رہیں گے اور جو لوگ ہمارے بارہ میں غلو کریں گے اور ہمارا مرتبہ ہماری حد سے زیادہ بڑھائیں گے ہم خدا کے حضور میں اُن سے اپنی برارت اسی طرح ظاہر کریں گے جس طرح عیسےٰؑ ابن مریم

نصاریٰ سے اپنی برارت ظاہر کریں گے۔ حاشیہ نمبر۲ صفحہ ۹۴
میثاق النبین کے متعلق تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے منقول ہے اُمَمِ النبین اترا تھا بعد میں لفظ امم گرا دیا گیا۔ تفسیر قمی اور تفسیر عیاشی میں منقول ہے کہ حضرت آدمؑ سے لیکر ابتک جتنے نبی خدائے تعالیٰ نے مبعوث فرمائے ہیں وہ سب دنیا میں رجعت فرمائیں گے۔ اور جناب امیرؑ کی نصرت کرینگے۔ اور یہ بات خدا کے اس قول سے ثابت ہے لتومننّ بہ محمدؐ پر ایمان لانا ولتنصرنّہ اور تم سب ضرور اس علی مرتضےٰؑ کے لئے نصرت کرنا۔ حاشیہ نمبر۴ صفحہ ۹۴
ولہ اسلم کے متعلق تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ یہ آیت قائم آل محمدؑ (حضرت مہدیؑ) کے بارے میں نازل ہوئی۔ حاشیہ نمبر۲ صفحہ ۹۵
کیف یھدی اللہ قوما دونوں آیتیں کل دشمنان محمدؐ وآل محمدؐ کے بارے میں نازل ہوئی ہیں۔ زید ہو یا عمر یا بکر کہ ان پر دوامی لعنت ہوتی رہے گی۔ حاشیہ نمبر۴ صفحہ ۹۵
ومن دخلہ تفسیر عیاشی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ جو شخص کعبۃ اللہ میں اس حال سے داخل ہو کہ ہمارے حقوق کو اسی طرح پہچانتا ہو جس طرح کعبہ کا شناسا ہے تو اسکے گناہ معاف کردیے جائینگے اور دنیا و آخرت کی مہمات پوری کی جائیں گی۔ صفحہ ۹۷ حاشیہ نمبر۵
بحبل اللہ تفسیر قمی میں وارد ہے کہ حبل سے مراد ہے توحید اور ولایت تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ آل محمدؐ خدا کی وہ مضبوط رسی ہیں جن سے متمسک ہونے کا خدا نے اس آیت میں سب کو حکم دیا ہے۔ حاشیہ نمبر۲ صفحہ ۹۹
ولتکن منکم اُمۃ تفسیر مجمع البیان میں ہے کہ امام صادقؑ اس کو آئمۃ پڑھتے تھے۔ حاشیہ نمبر۵ صفحہ ۹۹
یوم تبیض وجوہ تفسیر قمی میں حضرت ابوذر غفاری سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلعم نے

فرمایا کہ میری امت میرے پاس پانچ جھنڈوں کے تحت میں ہو کر آئے گی ان میں سے چار کے ماتحت تو بھوکے پیاسے جہنم میں بھیجدیئے جائیں گے اور پانچویں کے پیرو سیراب جنت میں داخل کیے جائیں گے۔ صفحہ ۹۹ حاشیہ نمبر ۲

کنتم خیر امۃٍ تفسیر قمی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ آپ اُمۃٍ کو آئمۃٍ پڑھتے تھے۔ حاشیہ نمبر ۲ صفحہ ۱۰۰

وحبلٍ من الناسِ تفسیر عیاشی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ "حبل من اللہ" سے مراد ہے کتاب اللہ اور "حبل من الناس" سے مراد ہیں علی ابن ابی طالب۔

حاشیہ نمبر ۲ صفحہ ۱۰۱

وانتم اذلۃ تفسیر قمی و تفسیر عیاشی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ آپ اذلۃ کی جگہ ضعفا اور کبھی قلیل پڑھتے اور فرماتے کہ یونہی قرآن اترا تھا۔ حاشیہ نمبر ۴ صفحہ ۱۰۳

بخمسۃ آلاف تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ جو فرشتے بدر میں نازل ہوئے تھے وہ پھر آسمان پر نہیں گئے۔ اور اس وقت تک نہ جائیں گے کہ جناب صاحب الامر کی نصرت نہ کریں۔ صفحہ ۱۰۴ حاشیہ نمبر ۱

لیس لک من الامر شیء تفسیر عیاشی میں منقول ہے کہ امام باقرؑ کے سامنے کسی نے اس آیت کو پڑھا تو حضرت نے پڑھنے والے سے فرمایا کہ واللہ اس معاملہ میں آنحضرتؐ کو اختیار تھا اور اس آیت کا وہ مطلب نہیں ہے جدھر تمہارا خیال گیا بلکہ میں تم کو اس کے مطلب سے آگاہ کرتا ہوں اور وہ یہ ہے کہ جس وقت اللہ تعالیٰ نے اپنے نبیؐ کو اس بات کی خبر دی کہ علیؑ کی ولایت سے لوگوں کو اطلاع دیں تو حضرتؐ نے قوم کی عداوت اور حسد کے بارے میں غور و فکر شروع کی ........ حضرت رسول خدا صلعم حسد و عداوت کے سبب تنگدل تھے اس سبب سے پروردگار عالم نے فرمایا کہ لیس لک من الامر شیء اس معاملہ میں تمہارا کچھ اختیار نہیں ہے تم کو غور و فکر کی ضرورت نہیں امر خدا یہ ہے کہ

علیؑ کو اپنا وصی اور اپنے بعد ولی امر قرار دیدو۔ بس اس آیت میں خدا کا مطلب یہ ہے نہ وہ جیسا کہ عوام الناس نے سمجھا۔ حاشیہ نمبر ۲ صفحہ ۱۴

افان مات او قتل تفسیر عیاشی میں منقول ہے کہ کسی نے امام باقرؑ سے عرض کیا کہ جو شخص قتل کیا گیا وہ مرا یا نہیں۔ فرمایا نہیں موت اور چیز ہے اور قتل اور چیز پھر اس نے عرض کیا کہ جو شخص قتل ہوا وہ ضرور مرا فرمایا اللہ کا قول تیرے قول سے زیادہ سچا ہے اس نے قرآن مجید میں ان دونوں باتوں میں فرق رکھا ہے۔ جیسا فرمایا ہے افان مات وقتل اگر وہ مر جائے گا یا قتل ہو جائے گا۔ پس تیرا قول صحیح نہیں بلکہ یہی صحیح ہے کہ موت اور چیز ہے اور قتل اور چیز کسی نے عرض کی کہ یا ابن رسول اللہ اللہ فرماتا ہے کل نفس ذائقۃ الموت حضرت نے فرمایا کہ صحیح ہے لیکن جو قتل ہوا اس نے موت کا ذائقہ نہیں چکھا اور یہیں سے مسئلہ رجعت ثابت ہے کہ جس شخص نے موت کا ذائقہ نہیں چکھا ضرور ہے کہ وہ دنیا میں رجعت کرے اور موت کا ذائقہ چکھے۔

صفحہ ۲۷ حاشیہ نمبر ۲

ومن ینقلب علی عقبیہ احتجاج طبرسی میں خطبہ غدیر خم کے یہ فقرے وارد ہیں (میں صرف ترجمہ پر اکتفا کرتا ہوں) اے گروہ مردماں میں تم کو ڈراتا ہوں کہ خدا نے مجھے تم سب کے پاس رسول بنا کر بھیجا ہے۔ مجھ سے پہلے بھی رسول گزر چکے ہیں کیا میں مر جاؤں گا یا قتل ہو جاؤں گا تو تم دین حق کو چھوڑ دو گے۔ اور جو شخص دین حق کو چھوڑے گا وہ خدا کا کچھ نہ بگاڑے گا اور عنقریب خدائے تعالیٰ شکر گزار بندوں کو بہت اچھا بدلہ دے گا خبردار ہو کہ علیؑ وہ شخص ہے جو صفات صبر و شکر سے موصوف ہے اور اس کے بعد میری اولاد جو اس کے صلب سے ہو گی۔

تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے مروی ہے کہ بعد رسول اللہ صلعم کے سوائے تین شخصوں کے اور سب مرتد ہو گئے۔ سوال کیا گیا کہ وہ تین کون ہیں فرمایا سلمانؓ مقداد

وابوذرؓ۔ پھر اور لوگوں کو تھوڑی دیر بعد حق و باطل پہچنوایا گیا۔ پس وہ لوگ جن پر ایمان کی چکی کا پاٹ چل رہا تھا یہی تھے۔ یہ بیعت باطلہ سے قطعاً منکر رہے یہاں تک کہ لوگ جبراً امیر المومنین کو لائے اور حضرتؑ سے مصالحت ہوئی۔ امام صادقؑ سے دریافت کیا گیا کہ رسولؐ اللہ اپنی موت سے مرے یا قتل کئے گئے۔ فرمایا کہ تو خدا کے کلام کو نہیں دیکھتا اور یہی آیت تلاوت فرمائی۔ پھر فرمایا کہ دو عورتوں نے آنحضرتؐ کو موت سے پہلے زہر کھلا دیا تھا۔ (مولوی مقبول احمد تفسیر فرماتے ہیں مطلب حضرتؐ کا وہی دو عورتیں ہیں۔ خدا اُن پر اور ان کے باپوں پر لعنت کرے۔

حاشیہ نمبر ۳۔ صفحہ ۱۰۷

سنجزی الشاکرین کی تفسیر میں خود جناب امیرؑ فرماتے ہیں کہ خدا نے دو مقام پر انکے ثبات قدم کا شکریہ ادا کیا ہے۔ صفحہ ۱۰۷ حاشیہ نمبر ۵

افمن اتبع رضوان اللہ کافی اور تفسیر عیاشی میں امام صادقؑ سے مروی ہے کہ جو خوشنودی خدا کے تابع ہیں وہ ائمہ ہیں اور جن کے درجات اللہ کے نزدیک ہیں وہ مومنین ہیں۔ اور جس قدر ان کو ہماری ولایت اور معرفت حاصل ہوتی جاتی ہے اُسی نسبت سے ان کو ثواب دیا جاتا ہے۔ اور درجے بلند فرمائے جاتے ہیں۔

حاشیہ نمبر ۳ صفحہ ۱۱۲

بسخط من اللہ تفسیر عیاشی میں وارد ہے کہ ہر پھر کر غضب خدا میں گرفتار ہونے والے وہ لوگ ہیں جو حق امیر المومنین علیؑ اور حقوق ائمہ اہلبیتؑ کے منکر ہیں

حاشیہ نمبر ۴ صفحہ ۱۱۲

یستبشرون کافی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ واللہ اس آیت میں اس مقام پر ہمارے شیعہ مراد ہیں وہی بشارت دیں گے۔ وہی ہیں جن کو نہ خوف ہو نہ رنج۔

صفحہ ۱۱۴ حاشیہ نمبر ۱

ولا تحسبن تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے منقول ہے فرمایا کہ موت مومن اور کافر دونوں کے لئے بہتر ہے۔ صفحہ ۱۱۵ حاشیہ نمبر۱

زحزح عن النار محاسن الابرار میں رسول خدا صلعم سے منقول ہے کہ آنحضرتؐ نے خدا کا قول بیان کیا کہ مجھے اپنے عزت وجلال کی قسم کہ میرے بندوں میں سے کوئی بندہ ایسا نہ ہوگا کہ علیؑ سے دوستی رکھنے والا ہو اور میں اسے جہنم سے بچا نہ لوں اور جنت میں جگہ نہ دوں اور اس طرح میرے بندوں میں سے کوئی بندہ ایسا نہ ہوگا کہ علی سے بغض رکھے اور میں اس سے بغض نہ رکھوں اور اسے داخل جہنم نکروں

صفحہ ۱۱۷ حاشیہ نمبر۳

وما للظالمین من انصار تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ ظالموں کا کوئی مددگار نہ ہوگا مراد یہ ہے کہ ظالموں کے لیے امام نہ ہوں گے جو ان کی کچھ مدد کرسکیں۔ حاشیہ نمبر۱ صفحہ ۱۱۹

من ذکر و انثیٰ ذکر سے مراد علیؑ اور انثیٰ سے مراد ہیں فاطمہؑ۔

صفحہ ۱۱۹ حاشیہ نمبر۴

اور بعضکم من بعض سے مراد یہ ہے کہ علی فاطمہ بنت اسد سے ہیں۔

صفحہ ۱۱۹ حاشیہ نمبر۴

فالذین ھاجروا اس سے مراد ہیں حضرت امیر المومنینؑ اور سلمان فارسیؓ

صفحہ ۱۱۹ حاشیہ نمبر۵

واخرجوا من دیارھم اس سے مراد ہیں ابوذر غفاریؓ۔ حاشیہ نمبر۶ صفحہ ۱۱۹

واوذوا فی سبیلی سے مراد ہیں عمارؓ۔ صفحہ ۱۱۹ حاشیہ نمبر۷

الذین آمنوا کافی میں اس آیت کی تفسیر امام صادقؑ سے روایت شخصوں کے ان کا ساتھ نہ چھوڑو۔ صفحہ ۱۲۰ حاشیہ نمبر۴

ورا لطور تفسیر قمی میں امام زین العابدینؑ سے منقول ہو کہ یہ آیت عباس عم رسول خدا اور ہمارے بارے میں نازل ہوئی۔ صفحہ ۱۲۰ حاشیہ نمبر ۵

## سورۂ نساء مدنیہ

فما استمتعتم کافی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ یہ آیت یوں نازل ہوئی تھی فما استمتعتم به منهن الی اجل مسمی تفسیر عیاشی میں منقول ہو کہ امام باقرؑ بھی یونہی پڑھا کرتے تھے۔ حاشیہ نمبر ۲ صفحہ ۱۲۹

فیما تراضیتم تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے مروی ہے کہ جس وقت تم میں اور تمھاری ممتوعہ میں مدت متعہ ختم ہو جائے تو کچھ حرج نہیں ہے کہ دونوں مل کر مدت متعہ کو بڑھا لو اور اس طرح کہکر کہ مین نے تجکو ایک اور مدت کے لئے حلال کر لیا۔ کافی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ متعہ کی اجازت قرآن مجید میں نازل ہوئی اور سنت رسول خدا صلعم کے ذریعہ سے اس کا اجرا ہوا۔ اور امام باقرؑ سے منقول ہو کہ حضرت امیر المومنینؑ یہ فرمایا کرتے تھے کہ اگر ابن الخطاب نے اسے سبقت کر کے بند نہ کر دیا ہوتا تو زنا میں سوائے بدبخت کے اور کوئی مبتلا نہ ہوتا اور سبقت سے مراد یہ ہے کہ عمر نے غصباً خلافت پہلے لیلی اور اپنے وقت میں متعہ کی ممانعت کی اور اپنا حکم لوگوں کے ذہن نشین کر دیا۔ امیر المومنینؑ کا مطلب یہ ہے کہ اگر ایسا نہ ہو چکا ہوتا تو میں اس کی اجازت کی طرف رغبت دلاتا۔ اور اس سنت کا اجرا کرتا اور لوگوں کو نافرمانی خدا یعنی زنا سے مستغنی کر دیتا۔ اور منع کرنے میں ایکمرتبہ تو عمر ابن الخطاب نے یہ کہا کہ دو متعہ جناب رسول خدا کے عہد میں جاری تھے۔ میں اُن دونوں کو حرام قرار دیتا ہوں اور ان کے کرنے والوں کو سزا دوں گا۔ ایک متعہ حج ہو دوسرا متعہ نساء۔ اور دوسری مرتبہ یہ کہا کہ تین باتیں عہد رسول اللہ

میں جاری تھیں اور میں ان تینوں کو حرام قرار دیتا ہوں اور کرنیوالوں کو سزا دوں گا۔ ایک متعہ حج دوسرے متعہ نسا، تیسرے حیّ علیٰ خیر العمل اذان میں کہنا۔ حاشیہ نمبر ۲ صفحہ ۱۲۹

فکیف اذا جئنا من کل شئ امۃٍ کافی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ یہ آیت خاصکر امت محمد صلعم کے بارے میں نازل ہوئی ہے کہ ہر قرن میں ائمیں سے ایک امام ہوگا جو ان کے اعمال وافعال کی گواہی دے گا اور رسول اللہ صلعم ہم ائمہ کے اعمال وافعال کی گواہی دینگے۔ ........

...... اس کے بعد اپنی قوم اور اپنی امت کے منافقین ومنکرین وملحدین کے برخلاف شہادت دینگے کہ کس طرح انھوں نے عنادبرتا۔ کیونکر عہد رسولؐ کو توڑا کس کس طرح سنت رسول کو بدلا۔ کیسی کیسی اہلبیتؑ رسولؐ پر زیادتی کی۔ کیونکر پچھلے پاؤں پلٹ گئے۔ کس طرح ارتداد اختیار کیا اور پچھلے انبیاء کے ظالم اور خاین امتوں کی کس درجہ تک پوری پوری پیروی کی اور انکے قدم بہ قدم چلے۔ حاشیہ نمبر ا صفحہ ۱۴۲

وانتم سکاریٰ تفسیر عیاشی میں امام صادقؑ سے اس آیت کے معنی پوچھے گئے تو فرمایا کہ اس سے مراد ہے نیند کی غفلت اور مطلب یہ ہے کہ جب تم پر ایسی نیند غالب ہو اور عوام الناس (اہلسنت) کا یہ گمان کہ اس سے مراد شراب کا نشہ ہے یہ غلط ہے۔

صفحہ ۱۴۴ حاشیہ نمبر ۲

ویغفر ما دون ذالک الفقیہ میں امیر المومنینؑ سے۔ روایت ہے کہ فرمایا رسول اللہ صلعم نے کہ اللہ انھیں کو بخشے گا جو اے علیؑ تمھارے شیعوں اور محبوں میں ہونگے۔ پھر فرمایا کہ قسم بخدا وہ تمھارے ہی شیعوں میں سے ہوں گے۔ حاشیہ نمبر ا صفحہ ۱۴۶

اِنّ اللّٰہ لا یغفر تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ فرماتے ہیں کہ اس کے یہ معنی ہیں کہ خدا ہرگز اس شخص کو نہ بخشے گا جو علیؑ کی ولایت کا منکر ہو و یغفر کا مطلب یہ ہے

کہ جو علیؑ کے دوست دار ہیں اُن کو بخشدے گا۔ امام صادق فرماتے ہیں ادنیٰ درجہ شرک کا یہ ہے کہ دین میں ایک بات اپنی طرف سے پیدا کرے اور اس کے لوگوں سے دوستی و دشمنی پیدا کرے۔ حاشیہ نمبر ا صفحہ ۱۳۶

یزکون انفسھم تفسیر قمی میں امام باقرؑ سے وارد ہے کہ اس آیت میں وہ لوگ مراد ہیں جنھوں نے اپنے آپ کو آپ سے آپ صدیق اور فاروق اور ذوالنورین قرار دے لیا۔ حاشیہ نمبر ۲ صفحہ ۱۳۶

بالجبت والطاغوت تفسیر قمی میں وارد ہے کہ یہ آیت اُن لوگوں کے بارہ میں نازل ہوئی جنھوں نے آل محمدؐ کا حق غصب کیا اور اُن کی منزلت کا حسد کیا۔ صفحہ ۱۳۶ حاشیہ نمبر ۳

من الملک کافی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ الملک سے مراد ہے امامت اور خلافت اور الناس سے مراد لیا ہے ہم اہلبیت کو۔

حدیث میں آیا ہے کہ ہم انسان ہیں اور شیعہ ہمارے صورت انسان باقی اور سب لوگ نسناس ہیں۔ صفحہ ۱۳۷ حاشیہ نمبر ا

ام یحسدون الناس کافی اور تفسیر عیاشی اور بہت سی اور کتابوں میں معصومین سے منقول ہے کہ وہ محسود ہم ہیں فضل سے مراد درجہ امامت۔ صفحہ ۱۳۷ حاشیہ ۲

اتینا آل ابراھیم کافی اور تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ آل ابراہیم میں سے رسول اور امام بنائے گئے۔ اور کیا حالت ہے اہلسنت عامہ کی کہ آل ابراہیمؑ کے بارے میں کتاب اور حکمت اور ملک عظیم کے ہونے کا اقرار کرتے ہیں اور آل محمدؐ کے بارے میں اسی کا انکار کرتے ہیں۔ صفحہ ۱۳۷ حاشیہ نمبر ۳

الکتاب والحکمۃ کافی اور تفسیر قمی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ کتاب سے مراد ہے نبوت اور حکمت سے مراد فہم خداداد اور بندوں کے ہر قسم کے جھگڑوں کا

کا حق حق فیصلہ کرنا اور ملک عظیم سے مراد ہے وہ اطاعت جو واجب کی گئی ہے۔
امام باقرؑ سے منقول ہے کہ ملک عظیم سے یہ مراد ہے کہ خدا نے اس میں ایسے
ائمہ مقرر کئے ہیں کہ جس نے ان کی اطاعت کی اُس نے خدا کی اطاعت کی اور
جس نے انکی نافرمانی کی اُس نے خدا کی نافرمانی کی۔ حاشیہ نمبر۴ صفحہ ۱۲۷
بآیتنا تفسیر قمی میں ہے کہ آیات سے جناب امیرؑ اور ائمہؑ مراد ہیں۔
صفحہ ۱۲۷ حاشیہ نمبر ۵

الا مانت کافی وغیرہ میں کئی روایتیں اس امر میں وارد ہیں کہ اس آیت میں
حقیقی خطاب ائمہ سے ہے اور آن میں سے ہر ایک مامور کیا گیا ہے۔ کہ وہ اپنے
بعد کے امام کو امانت سپرد کرے۔
تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ اس آیت میں اللہ نے ہم
ائمہؑ کو مراد لیا ہے اور یہ حکم دیا ہے کہ امام اول اپنے بعد والے امام کو علم و کتاب و
سلاح سونپتا رہے۔ صفحہ ۱۲۸ حاشیہ نمبر۱
واولی الامر منکم کافی اور تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ اس آیت
میں خاص ہم مراد لئے گئے ہیں اور تمام مومنین کو قیامت تک کے لئے ہماری اطاعت
کا حکم دیا گیا ہے۔ کافی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ کسی نے سوال کیا کہ وہ
اوصیا جن کی اطاعت فرض ہے وہ کون ہیں فرمایا وہی ہیں جنکی اطاعت اولی الامر منکم
میں نازل کی گئی اور جس کے بارے میں اللہ نے فرمایا۔ انما ولیکم اللہ الخ

حاشیہ نمبر۲ صفحہ ۱۲۸

فردوہ الی اللہ الخ کافی اور تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ وہ فرماتے ہیں
کہ قرآن یوں اترا تھا۔ فان خفتم تنازعا فی امر فردوہ الی اللہ والی الرسول
والی اولی الامر منکم اور فرماتے تھے کہ یہ کیونکر ہو سکتا ہے کہ خدائے تعالے

اولی الامر کی اطاعت کا حکم بھی دے اور پھر ان سے جھگڑا کرنے کی اجازت بھی دے۔ صفحہ ۱۳۸ حاشیہ نمبر ۳۔

ان تنازعتم فی شیء تفسیر قمی میں ہے کہ یہ آیت زبیر بن عوام کے بارہ میں نازل ہوئی

صفحہ ۱۳۹ حاشیہ نمبر ۱

کافی میں امام صادقؑ سے بروایت طویلہ دریافت کیا گیا کہ بادشاہ وقت یا اس کے ججوں کے فیصلہ کے مطابق وہ مال حلال ہے یا حرام۔ فرمایا وہ حرام کھانے والا ہے بلکہ لازم ہے کہ ان لوگوں کو ڈھونڈیں جو ہماری احادیث کے راوی ہوں ہمارے احکام کو جانتے ہوں لازم ہے کہ ان کے فیصلہ پر راضی ہو کیونکہ ہم نے انکو تمہیر حاکم بنایا ہے۔ جو اس کو قبول نہ کرے گا اس نے خدا کے حکم کا استخفاف کیا اور ہماری بغاوت کی اور جس نے ہماری بغاوت کی اس نے خدا کی بغاوت کی اور شرک کی حد تک پہونچ گیا۔ حاشیہ نمبر ۱ صفحہ ۱۳۹

اِذْ ظلموا انفسھم کافی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ خدائے تعالیٰ نے اس جگہ امیر المومنینؑ کو مخاطب کیا ہے۔ پھر یہی آیت تلاوت فرمائی۔ حاشیہ نمبر ۱ صفحہ ۱۴۰

فیما شجر بینھم سے وہ معاہدہ مراد ہے جو ان منافقوں نے باہم کیا تھا کہ اگر محمدؐ کو خدا نے موت دی تو اس امر (خلافت) کو بنی ہاشم میں نہ جانے دیں گے۔

صفحہ ۱۴۰ حاشیہ نمبر ۱

جاؤک تفسیر قمی میں ہے کہ اصل تنزیل میں جاؤک کے بعد یا علیؑ تھا۔

صفحہ ۱۴۰ حاشیہ نمبر ۲

ما یوعظون کافی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ اصل تنزیل یوں تھی ما یوعظون به فی علیؑ یعنی علی کے بارے میں جو نصیحت کی گئی ہے۔ حاشیہ نمبر ۳ صفحہ ۱۴۰

تفسیر عیاشی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ نبیین سے رسول خدا صدیقین و

شہدسے امرادہم صالحین سے مراد تم (تمام شیعہ) ہو۔ عیاشی میں امام رضا سے منقول ہے کہ خدا پر یہ حق ہو کہ ہمارے دوست کو نبیین و صدیقین و شہدا و صالحین کا رفیق قرار دے

عیون اخبار الرضا میں رسول خدا صلعم سے منقول ہے کہ ہر امت میں ایک صدیق اور فاروق ہوتا ہے اس امت کے صدیقؑ اور فاروق علیؑ ہیں۔

حاشیہ نمبر ۴ صفحہ ۱۴۰

کتب علیہم وکفوا ایدیکم کافی اور تفسیر عیاشی میں امام صادقؑ سے منقول ہو کفوا ایدیکم مع الحسن اور کتب علیکم القتال مع الحسین کہ حسن کی معیت میں جو لوگ تھے ان کو حکم تھا کہ ہاتھ روک لو اور حسینؑ کی معیت میں جو لوگ تھے انپر قتال واجب تھا۔ صفحہ ۱۴۲ حاشیہ نمبر او ۲

الی اجل قریب اس سے مراد ہے زمانہ قائم آل محمدؐ (مہدیؑ)

صفحہ ۱۴۳ حاشیہ نمبرا

من یطع الرسول کافی اور تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ چوٹی کی بات اور معاملات کی کنجی۔ اور تمام اشیاء کا دروازہ اور خدا کی رضامندی یہ ہے کہ امام کو پہچان کر اس کی اطاعت کی جائے پھر یہی آیت تلاوت فرمائی اور سبب یہ ہے کہ رسول جس چیز کا پہنچانے والا ہے امام اس کی اشاعت کرنے والا ہے۔

صفحہ ۱۴۳ حاشیہ نمبر ۳

یستنبطونہ الجوامع میں امام باقرؑ سے منقول ہو کہ ان استنباط کرنے والوں سے مراد ہم ائمہ معصومینؑ ہیں۔ تفسیر عیاشی میں امام رضا سے منقول ہے کہ اس سے مراد ہیں آل محمدؐ وہی قرآن مجید سے استنباط کرتے ہیں وہی حلال و حرام کو پہچانتے ہیں وہی مخلوق پر خدا کی حجت ہیں اکمال الدین میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ جس نے ولایت خدا کو اور علم خدا سے استنباط کرنے والوں کو سوائے خانہائے انبیا

کسی اور جگہ قرار دیا اُس نے خدا کے حکم کی قطعی مخالفت کی اور جاہلوں کو اولی الامر سمجھا جو خود ہدایت یافتہ نہیں ہیں انکو ہادی مانا اور یہ گمان کرلیا کہ وہ علم خدا سے استنباط کرنے والے ہیں تو انھوں نے خدا پر بہتان باندھا اور حکم خدا اور اطاعت خدا سے دور ہو گیا۔ صـ ۱۴۲ حاشیہ ۱

فضل اللہ علیکم و رحمتہ تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ فضل اللہ سے مراد ہیں رسولؐ خدا اور رحمتہ سے مراد ہیں ائمہ ہدیٰ علیہم السلام۔ صـ ۱۴۲ حاشیہ ۲

الم تکن ارض اللہ تفسیر قمی میں وارد ہے کہ یہ آیت ان لوگوں کے بارے میں نازل ہوئی ہے جنھوں نے جناب امیرؑ کا جہاد میں ساتھ نہیں دیا۔ اور اُنسے کنارہ کشی کی فرشتوں نے اُن سے موت کے قریب کہا فیم کنتم انھوں نے کہا مستضعفین فی الارض اس کا مطلب یہ ہے کہ ہم کو معلوم ہی نہیں ہوا کہ حق کس کی طرف ہے۔ اُسوقت منجانب خدا یہ ندا ہوئی الم تکن ارض اللہ واسعۃ مطلب اس کا یہ ہے کہ کیا دین خدا اور کتاب خدا ایسی واضح نہ تھی کہ تم اس میں نظر کرتے اور حق و باطل کو پہچان لیتے۔

نہج البلاغت میں جناب امیرؑ فرماتے ہیں مستضعف وہ ہیں جن تک حجت نہ پہنچ گئی ہو جن کے کانوں نے انکو سنا ہو اور جن کے دل نے سمجھکر انکو محفوظ رکھا ہو۔ صـ ۱۴۳

کتابا موقوتا کافی اور تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے موقوتا کے معنی مفروضا منقول ہیں۔ صـ ۱۵۱ حاشیہ ۱

لتحکم کافی میں امام صادقؑ سے منقول ہے واللہ بجز رسول خدا صلعم و ائمہ ہدیٰ کے لوگوں کے مابین فیصلہ کرنا سپرد نہیں فرمایا ...... اور فرمایا کہ اس آیت کا حکم اوصیاء کیلئے بھی جاری ہے۔

احتجاج طبرسی میں ہے کہ امام صادقؑ نے فرمایا اے ابو حنیفہ تو اپنے آپ کو صاحب الرائے سمجھتا ہے حالانکہ رسول اللہ کی رائے صائب تھی اور اوروں کی خطا کیونکہ

انھیں سے اللہ نے فرمایا فاحکم کسی دوسرے سے نہیں فرمایا۔ ص۱۵۱ حاشیہ ۲
اذ یبیتون کافی میں امام موسیٰ کاظمؑ نے اس آیت کی تفسیر میں فرمایا کہ اس سے
مراد ہیں فلاں فلاں اور فلاں۔ ابوبکر و عمر و عبیدہ بن جراح۔
تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ و امام موسیٰ کاظمؑ سے یہی روایت منقول ہے اور جناب باقرؑ
سے ایک روایت میں بجائے الفاظ فلاں اور فلاں کے اول و ثانی (خلیفہ اول و
ثانی) اور عبیدہ بن جراح سے منقول ہے۔
احتجاج طبرسی میں جناب امیرؑ سے منقول ہے اس آیت میں اللہ نے بیان فرمایا
کہ بعد وفات رسولؐ اسی طرح سے باطل کو قائم کرینگے جیسا کہ یہود و نصاریٰ نے بعد
وفات موسیٰؑ و فقدان عیسیٰؑ توریت و انجیل میں تغیرات کیے اور کلمات کو ان موقعوں
سے بدل ڈالا۔ ص۱۵۲ حاشیہ ۱
و یات باخرین روایت میں وارد ہے کہ جس وقت یہ آیت نازل ہوئی جناب رسولؐ
خدا نے سلمانؓ فارسی کی پشت پر ہاتھ مار کر فرمایا کہ آخرین سے مراد اس کی قوم ہے یعنی
عجم و فرس۔ ص۱۵۶ حاشیہ ۲
ان الذین آمنوا ثم کفروا تفسیر قمی میں وارد ہے کہ یہ آیت ان لوگوں کے بارے
میں نازل ہوئی جو رسولؐ خدا پر زبانی ایمان لائے دل سے نہیں پھر اُس وقت وہ کافر
ہوگئے جس وقت فیمابین خود انھوں نے ایک کتاب لکھی کہ امر خلافت اہلبیت رسولؐ
خدا میں ہرگز نہ جانے دینگے۔ پھر جب آیۂ ولایت نازل ہوئی تو رسولؐ خدا نے جناب
امیرؑ کے بارے میں اُن سے عہد و پیمان لیا۔ مگر جب رسولؐ خدا کا انتقال ہوگیا تو وہ
کافر ہوگئے اور کفر میں بڑھ گئے۔ تفسیر عیاشی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ مراد ان سے
وہ دونوں ہیں (ابوبکر و عمر) اور اُن کا تیسرا اور چوتھا یار یعنی ابوعبیدہ ابن جراح
اور سالم مولائے حذیفہ اور ثالث (عثمان) اور عبدالرحمن و طلحہ یہ سب ساتھ ساتھ تھے۔

اس آیت کے آخر میں آن سے ایمان اور کفر کے مراتب کا بھی ذکر ہے - اور امام صادق سے منقول ہے کہ یہ آیت فلاں و فلاں و فلاں کے بارے میں نازل ہوئی ہے (ابوبکر و عمر و عثمان) کہ ابتدائے اسلام میں جب وہ رسول خدا پر ایمان لائے تو انکو خدا نے فرمایا آمنوا پھر جب ولایت انھیں جتلائی گئی اور جناب رسول خدا نے ان سے فرمایا - من کنت مولاہ فھذا علی مولاہ تو اس وقت اُن کے دلوں نے انکار کیا اسے خدا نے فرمایا ثم کفروا پھر جب آنحضرت نے فرمایا کہ علی کو میرا جانشین اور امیر المومنین تسلیم کرنے کی بیعت کرو تو انھوں نے اس حکم کی تعمیل کی اور بیعت کی - اسے خدا فرماتا ہے ثم آمنوا پھر جب رسول خدا کا انتقال ہوا تو وہ اس بیعت پر قائم نہ رہے اس کو خدائے تعالیٰ فرماتا ہے ثم کفروا بلکہ ان لوگوں نے جو بحکم رسول خدا جناب امیر کی بیعت کر چکے تھے خود اپنے لئے بیعت لی - اس کو خدا فرماتا ہے ثم ازدادوا کفرا جس کا مطلب یہ ہے کہ ایمان کا کوئی جزو تو کہاں باقی رہتا کفر بھی معمول سے کہیں بڑھ گیا - قول مترجم مولوی مقبول احمد صاحب -

یہاں اصطلاح چار یار کا حل کر دینا ضرور ہے کہ اس سے مراد کیا ہے - چونکہ علی العموم فارسی اور اردو زبانوں میں یار ہمیشہ ایسے لوگوں کو کہا جاتا ہے جو بدی میں ایک دوسرے کے رازدار ہوں پس لفظ یار رسول تو ظاہر بظاہر نہیں ہے - بلکہ وہ چار یار وہ تھے جنھوں نے ابتدا میں وہ کتابت لکھی جس کا اوپر کی حدیث میں ذکر آیا ہے - اور وہ چاروں ابوبکر و عمر و ابو عبیدہ بن جراح و سالم مولائے حذیفہ تھے - اب وہ اصطلاح چار یار تو زبان زد عوام باقی رہ گئی مگر اس کے مفہوم کو علی العموم نہیں جانتے جو یہاں جتلا دیا گیا - ۱۵۵

ایات اللہ تفسیر قمی میں ہے کہ آیات اللہ سے مراد ائمہ ہدیٰ علیہم السلام ہیں - ۱۵۴

ولن یجعل اللہ للکافرین علی المومنین سبیلا عیون اخبار الرضا میں منقول ہے کہ کسی شخص نے امام رضا کی خدمت میں عرض کی کہ نواح کوفہ میں ایک قوم ایسی ہے جس کا گمان

یہ ہے کہ جناب رسولؐ خدا سے کبھی سہو نہیں ہوا حضرتؑ نے فرمایا وہ جھوٹے ہیں خدا اُنپر لعنت کرے۔ جو ذات سہو سے بری ہے وہ صرف ذات معبود ہے جس کے سوا کوئی دوسرا معبود نہیں۔ صفحہ ۱۵۹۔ حاشیہ نمبر ۴

للکافرین۔ تفسیر قمی میں ہو کہ یہاں کافرین سے مراد وہ لوگ ہیں جنھوں نے رسول اللہ کا اقرار کیا اور امیرالمومنینؑ کا انکار۔ صفحہ ۱۶۱۔ حاشیہ نمبر ۳

وان من اھل الکتاب تفسیر قمی میں شہر ابن خوشب سے رضی ایک طولانی قصہ کے بعد امام باقرؑ سے روایت کرتا ہے کہ آپ نے فرمایا کہ عیسیٰؑ قبل قیامت دنیا میں تشریف لائینگے اس وقت کوئی یہودی یا غیر یہودی ایسا باقی نہ رہے گا جو اُن کی موت سے پہلے اُن پر ایمان نہ لائے۔ اور وہ خود حضرت مہدی آخرالزمانؑ کے پیچھے نماز پڑھتے ہونگے۔ تفسیر قمی میں یہ روایت بھی وارد ہی کہ جس وقت جناب رسولؐ خدا رجعت فرمائیں گے تو کل لوگ اُن پر ایمان لائیں گے۔ تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے اس آیت کی تفسیر یوں وارد ہے کہ کسی دین کا آدمی نہ مرے گا جب تک کہ وہ جناب رسولؐ خدا اور جناب امیرالمومنینؑ کو دیکھ نہ لے۔ اس معنی کی بہت سی حدیثیں دیگر مقامات پر بھی منقول ہیں۔ تفسیر عیاشی میں امام صادقؑ سے منقول ہے حضرت نے فرمایا کہ یہ آیت مخصوص ہم لوگوں کی شان میں نازل ہوئی اور اس کا مطلب یہ ہے کہ اولاد فاطمہؑ میں سے کوئی شخص نہ مرے گا جب تک کہ امام وقت اور ان کی امامت کا مقر ہو جائے جیسا کہ حضرت یعقوبؑ کی اور بیٹے حضرت یوسفؑ کی بزرگی کے مقر ہو گئے تھے۔

تصریح۔ امام کے اس قول سے معلوم ہوا کہ اہل کتاب سے مراد اولاد فاطمہؑ ہے حسب فرمان ثم اورثنا الکتاب کا وارث کیا جن کو ہمنے اپنے بندوں سے منتخب کر لیا تھا۔ اس برگزیدہ بندوں سے مراد اولاد فاطمہؑ ہے۔ صفحہ ۱۶۲ حاشیہ نمبر ۳

وجعلوا للہ التوحید میں امام موسیٰ کاظمؑ سے اور خود جناب امیرؑ سے مروی ہے

کہ ایک تو وہ کلام کلام خدا کا تھا جو خدا نے اپنے رسولوں سے تکلم فرمایا اور وہ بھی کلام اللہ تھا جو رسولوں کے دلوں میں ڈال دیا۔ وہ خواب بھی کلام اللہ تھے جو رسولوں نے دیکھے۔ اور یہ وحی اور تنزیل جس کی تلاوت کی جاتی ہے یہ بھی کلام اللہ ہے ۱۶۵

لکن اللہ یشھد تفسیر قمی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ یہ آیت یوں نازل ہوئی تھی بما انزل الیک فی علی ان الذین کفروا وظلموا کافی اور تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ جبرئیل اس آیت کو اس شان سے لیکر نازل ہوئے تھے ظلموا آل محمد حقھم تفسیر قمی میں منقول ہے کہ جناب ابو عبد اللہ اس طرح اس آیت کو تلاوت فرماتے۔ ظلموا آل محمد حقھم۔ ص۱۶۵ ح ۳۶۲

قد جاءکم الرسول کافی اور تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے یہ آیت اس طرح منقول ہے من ربکم فی ولایت علی۔ وان یکفروا بولایتہ علی۔ ص۱۶۵ حاشیہ ۳

(مطلب یہ ہے کہ یہ آیت یوں تھی دشمنوں نے نام نکال دیا)

وانزلنا الیکم نورا مبینا ایک قول کے مطابق برہان سے مراد رسولؐ خدا اور نور سے مراد قرآن اور ایک قول کے مطابق برہان سے مراد معجزات اور نور سے مراد قرآن ہے۔ تفسیر مجمع البیان میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ نور سے مراد ولایت علیؑ صراطاً مستقیما تفسیر عیاشی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ برہان سے مراد رسولؐ خدا اور نور سے مراد علیؑ مرتضےٰ اور صراط مستقیم سے بھی علیؑ مرتضےٰ مراد ہیں تفسیر قمی میں ہے کہ نور سے مراد امامت امیر المومنینؑ اور اعتصام سے مراد اُن حضرت کی ولایت اور اُن کے بعد جو ائمہ ہیں اُن سے متمسک ہونا۔ ص۱۶۶ حاشیہ ۲

## سورۂ مائدہ مدنیہ

او فوا بالعقود تفسیر قمی میں امام تقیؑ سے منقول ہے کہ رسالتمآبؐ نے اپنے

اصحاب سے دس موقعوں پر جناب علی مرتضیٰ کی خلافت کا عہد لیا۔ اس کے بعد خدا نے
یہ آیت نازل فرمائی جس کا مطلب یہ ہے کہ اے ایمان لانے والو! عقودو یا عہود
کو پورا کرو جو علی مرتضیٰ کے بارہ میں لئے گئے ہیں۔ صفحہ ۱۶۵ حاشیہ ۱

الیوم اکملت لکم دینکم تفسیر مجمع البیان میں امام باقرؑ و امام صادقؑ سے منقول ہے
کہ روز غدیر خم جب آنحضرت نے علی مرتضیٰ کو تمام حاضرین کے روبرو کل مخلوق کی ہدایت
کے لئے ہادی مقرر فرمایا اسوقت یہ آیت نازل ہوئی۔ صفحہ ۱۶۹ حاشیہ ۲

والمحصنات کا فی تفسیر مجمع البیان اور عیاشی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ اس
آیت کا حکم خدا کے اس قول سے منسوخ ہے (لا تمسکوا بعصم الکوافر)
تفسیر مجمع البیان میں اس قدر اور زیادہ ہے کہ لا تنکحو المشرکات سے بھی یہ حکم
منسوخ ہے۔ تہذیب میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ جس شخص کے نکاح میں آزاد
مسلمان عورت موجود ہو اور وہ کسی یہودی یا نصرانی عورت سے نکاح کرے تو کوئی حرج
نہیں اور دیگر حاشیوں میں یہودی یا نصرانی یا مجوسی سے صرف متعہ یعنی نکاح میعادی
کا جواز ثابت ہے اور زمانہ غیبت امام میں صرف اسی پر عملدرآمد ہے۔ صفحہ ۱۷۰ حاشیہ ۳

اذا قمتم الی الصلوٰۃ تفسیر عیاشی میں منقول ہے کہ امام صادقؑ سے اس آیت
کے معنی دریافت کئے گئے فرمایا کہ اس کے یہ معنی ہیں کہ جب تم سوتے سے اٹھو تفسیر
عیاشی میں یہی معنی امام باقرؑ سے منقول ہیں۔ صفحہ ۱۷۱ حاشیہ ۱

ومیثاقہ تفسیر مجمع البیان میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ جناب امیرؑ اور نیز دیگر
ائمہؑ کی ولایت کے فرض ہونے کے بارے میں فرمایا تھا وہی میثاق مراد ہے۔ صفحہ ۱۷۱ حاشیہ ۲
سمعنا واطعنا تفسیر قمی میں ہے کہ جس وقت رسول خدا نے ولایت ائمہؑ
کے بارے میں عہد لیا تو سب نے کہا سمعنا واطعنا لیکن بعد میں سب نے عہد توڑ ڈالا صفحہ ۱۷۱
اثنی عشر نقیبا — بارہ نقیبوں میں سے صرف دو نے بات کو پوشیدہ

رکھا باقی سب نے اظہار کر دیا۔ اللہ نے اُن پر لعنت کی۔ ص۱۱ حاشیہ ۲

جناب امیرؑ کی یہ حدیث ہے کہ زمین حجت خدا سے خالی نہیں رہتی خواہ وہ حجت ظاہر مشہور ہو خواہ خائف و مغمور۔ ص۱۷۵ ح ۱

تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ ان دو شخصوں سے مراد حضرت یوشع اور کالب ہیں اور وہ دونوں حضرت موسیٰ کے چچازاد بھائی تھے۔ ص۱۷۱ ح ۱

تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ رسول خدا نے فرمایا کہ تم لوگ ضرور اپنے سے پہلے والوں کے طریقہ پر چلو گے اور سر مو تفاوت نہ کرو گے۔ ......... اس کے بعد پھر امام نے فرمایا۔ حضرت ہارونؑ کے علاوہ جو وصی جناب موسیٰؑ اور شریک امر تھے صرف چار نے اطاعت کی باقی سب نے نافرمانی کی بعینہ ایسا ہی واقعہ اس امت پر گزرا کہ بعد وفات رسول خداؐ امر خدا پر علیؑ و حسنینؑ و سلمانؓ و مقدادؓ و ابو ذرؓ قائم رہے باقی سب نافرمان ہو گئے ......... یہاں تک کہ جناب امیرؑ کو قوت حاصل ہوئی اور اپنے مخاصمین سے مقاتلہ کیا۔ ص۱۷۱ حاشیہ ۱

حضرت آدمؑ نے اس زمین پر لعنت کی جس نے ہابیل کا خون قبول کیا تھا۔ ص۱۷۱

تفسیر برہان میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ خدا نے آدمؑ کو وحی فرمائی کہ ہابیل کو اپنا وصی قرار دو۔ چونکہ سن میں قابیل بڑا تھا جب اُس نے یہ سنا تو اُسے بڑا غصہ آیا کہ کرامت اور وصیت کا تو مستحق میں ہوں۔ ص۱۷۱ حاشیہ ۲

الوسیلۃ تفسیر قمی میں منقول ہے کہ اس آیت کے معنی یہ ہیں کہ خدا سے تقرب بذریعہ امام حاصل کرو۔

عیون اخبار الرضا میں رسولؐ سے منقول ہے کہ ائمہؑ اولاد امام حسینؑ سے ہیں جس نے انکی اطاعت کی اُس نے خدا کی اطاعت کی جس نے ان کی نافرمانی کی اس نے خدا کی نافرمانی کی وہ دین کی مضبوط رسی اور خدا تک پہنچا دینے کا یکتا وسیلہ ہیں۔ ص۱۷۹ ح ۱

وما هم بخارجین منھا تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ امام صادقؑ سے منقول ہے کہ یہ لوگ جو جہنم سے نہ نکل سکیں گے یہ دشمنان علیؑ ابن ابی طالب ہوں گے۔ ص۱۷۹ حاشیہ ۳

للسحت امام باقرؑ سے منقول ہے کہ امام کا مال جو فریب سے لیا جاے وہ سحت ہے ص۱۸۱ ح ۱

والربانیون تفسیر عیاشی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ ربانیون سے ائمہؑ مراد ہیں نہ کہ انبیاؑ جو لوگوں کو اپنے علم کے ذریعہ سے تربیت کرتے تھے اور احبار سے مراد ہیں وہ علما جو ربانیین کے علاوہ تھے انھیں کی نسبت خدا تعالی فرماتا ہے کہ کتاب ان کو سپرد کی گئی تھی اور وہ اس پر گواہ تھے یہ نہیں فرمایا کہ کتاب ان پر لادی گئی تھی۔ امام صادقؑ سے منقول ہے کہ یہ آیت ہم ائمہؑ کی شان میں نازل کی گئی ہے ص۱۸۱ ح ۳

النفس بالنفس تفسیر قمی میں وارد ہے کہ یہ آیت خدا کے اس قول سے منسوخ ہو گئی ہے۔ کتب علیکم القصاص الخ۔ ص۱۸۲ ح ۲

افحکم الجاھلیۃ کافی میں بروایت امیر المومنین امام صادقؑ سے منقول ہے کہ زید بن ثابت نے میراث کے معاملات میں جاہلیت کے حکم کے بموجب فیصلے دیے تھے ص۱۸۳ ح ۲

لاتتخذوا الیھود والنصاری اولیاء تفسیر عیاشی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ جو شخص آل محمدؐ سے دوستی رکھے اور جیسی بزرگی انکو قرابت رسولؐ سے ہے ویسے ہی یہ ان کو کل آدمیوں سے بزرگ و مقدم سمجھے تو آل محمدؐ کے نزدیک وہ شخص بمنزلہ آل محمدؐ کے ہو جاے گا۔ ص۱۸۴ حاشیہ ۲

من یرتد منکم تفسیر قمی میں وارد ہے کہ رسول خدا صلعم کے ان اصحاب سے خطاب ہے جنھوں نے آل محمدؐ کے حق کو غصب کیا۔ اور دین خدا سے پھر گئے۔ ص۱۸۵ حاشیہ ۱

لا یخافون لومۃ لائم تفسیر مجمع البیان میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ جن لوگوں کے اوصاف اس آیت میں بیان کئے گئے ہیں وہ امیر المومنینؑ اور ان کے اصحاب ہیں جس وقت کہ انہوں نے ناکثین، قاسطین، مارقین سے جہاد فرمایا تھا۔ ص۱۸۵ ح ۲

انما ولیکم اللہ المجالس میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ یہودیوں کا ایک گروہ داخل زمرۂ اسلام ہوا۔ ایک موقعہ پر یہ لوگ رسولِ خدا کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کی کہ یا نبی اللہ حضرت موسیٰؑ نے یوشع ابن نون کو اپنا وصی مقرر کیا تھا پس آپ کا وصی اور ہمارا ولی بعد آپ کے کون ہے۔ اس وقت یہ آیت نازل ہوئی۔ رسولِ خدا نے فرمایا۔ اٹھو چلو۔ چنانچہ سب مل کر مسجد کو آئے تو کیا دیکھتے ہیں کہ ایک سائل مسجد سے نکلتا ہے۔ آنحضرتؐ نے سائل سے دریافت کیا کہ تجھکو کسی نے کوئی چیز دی اس نے عرض کی جی ہاں یہ انگوٹھی دی ہے فرمایا یہ تجھے کس نے دی ہے اس نے عرض کی اس شخص نے دی ہے جو نماز پڑھ رہا ہے فرمایا تجھے کس حالت میں دی تھی عرض کیا جس وقت وہ رکوع میں تھا۔ یہ سنکر رسولؐ خدا نے تکبیر فرمائی۔ اور جو لوگ مسجد میں تھے انھوں نے بھی تکبیر کہی پھر آنحضرتؐ نے فرمایا کہ علیؑ ابن ابی طالب میرے بعد تمہارا ولی ہے۔ انھوں نے عرض کی ہم خدا کی ربوبیت سے اسلام کے دین ہونے سے محمدؐ کی نبوت اور علیؑ کی ولایت سے راضی ہیں۔ اس کے بعد خدا نے یہ آیت نازل کی ومن یتول اللہ الخ ص۱۵۸ حاشیہ ۴

وما انزل الیھم من ربھم کافی اور تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ اس سے مراد علیؑ اور اولاد علیؑ ہیں۔ ص۱۵۸ حاشیہ ۱

امۃ مقتصدۃ تفسیر قمی میں ہے کہ یہودیوں کا ایک گروہ داخل اسلام ہوگیا تھا خدائے تعالیٰ نے انہیں کو میانہ رو گروہ فرمایا۔ ص۱۵۸ حاشیہ ۳

یا ایھا الرسول بلغ الجوامع میں حضرت عبداللہ بن عباسؓ و حضرت جابر بن عبداللہؓ سے منقول ہے کہ خدائے تعالیٰ نے اپنے نبیؐ کو یہ حکم دیا کہ علیؑ مرتضیٰ کو بجائے اپنے کل آدمیوں کا حاکم مقرر کریں اور لوگوں کو بھی اس امر سے مطلع کر دیں پس آنحضرتؐ کو یہ اندیشہ ہوا کہ یہ امر میرے اصحاب میں سے ایک گروہ کو ناگوار گزرے گا

اور لوگ یہ کہیں گے کہ آنحضرتؐ اپنے ابن عم کے نفع کے لئے کہہ رہے ہیں اسوقت
یہ آیت نازل ہوئی اور بروز غدیر خم آنحضرتؐ نے علی مرتضیٰ کا ہاتھ اپنے ہاتھ میں
لیکر لوگوں کو دکھایا اور یہ فرمایا کہ من کنت مولاہ فعلی مولاہ اور یہی آیت
پڑھ کر سنائی۔

تفسیر عیاشی میں مختصراً اس قدر واقعہ نقل ہوا ہے۔ تفسیر مجمع البیان میں
ثعلبی و زمخشری کانی وغیرہ کئی مفسرین اہل سنت سے قریب یہی واقعہ درج کیا
گیا ہے۔ کافی میں امام باقرؑ سے ایک حدیث منقول ہے جس کا ایک جزو یہ ہے کہ
ولایت امیر المومنینؑ کا حکم جمعہ یوم العرفہ کو آیا تھا اور خدا کا یہ حکم تھا کہ اکمال دین
اور اتمام نعمت علیؑ ابن ابی طالب کی ولایت کا حکم سنا دینے پر موقوف ہے۔ جناب
رسالتمآبؐ نے یہ عرض کیا کہ میری امت چونکہ ابھی ابھی کفر سے داخل اسلام ہوئی ہے
تو اگر میں اپنے ابن عم کے بارے میں یہ اطلاع دوں گا تو کوئی کچھ کہے گا اور کوئی کچھ
کہے گا۔ آنحضرتؐ فرماتے ہیں کہ یہ بات میں نے زبان سے کسی سے نہیں کہی تھی۔
بلکہ صرف میرے دل میں ایسا خیال گزرا تھا کہ خدا کا دوسرا حکم تاکیدی پہونچا جسمیں
مجھے عذاب سے ڈرایا گیا تھا اگر اس حکم کو نہ پہونچاؤں۔ چنانچہ یہ پوری آیت یا
ایھا الرسول بلغ نازل ہوئی تو جناب علی مرتضیٰ کا ہاتھ رسولؐ خدا نے اپنے ہاتھ میں
لیکر فرمایا ایھا الناس جو انبیا مجھ سے پہلے ہو گزرے ہیں ان میں سے ہر ایک کا خدا نے
ایک وقت مقرر کر دیا تھا۔ جب ان کو بلایا چلے گئے۔ اب قریب ہے کہ میں بھی بلایا
جاؤں۔ اور چلا جاؤں سوال مجھ سے بھی کیا جائے گا۔ اور تم سے بھی اسوقت تم کیا
کہوگے۔ سب نے عرض کیا کہ ہم گواہی دینگے کہ آپ نے احکام خدا پہونچائے ہماری
خیر خواہی کی جو کچھ آپ کے ذمہ تھا اُسے آپ نے ادا فرمایا۔ آنحضرتؐ نے یہ سنکر تین مرتبہ
ارشاد فرمایا اللھم اشھد (اے اللہ تو گواہ رہ) پھر ارشاد ہوا کہ اے گروہ مسلمین یہ

علیؑ میرے بعد تم سب کا ولی اور والی ہے تم میں سے جو حاضر ہیں وہ غائب کو یہ خبر پہونچا دیں۔ امام باقرؑ فرماتے ہیں کہ رسول خداؐ حق امانت ادا فرما گئے۔ اور نیز آپ نے حضرت سے یہ بھی فرمایا ہے کہ خدا نے اپنے رسولؐ کو ولایت علیؑ کا حکم دیا اور ان پر آیۂ انما۔ ولیکم الخ نازل فرمائی اور اولی الامر کی اطاعت واجب کی مگر لوگ سمجھے نہیں تھے کہ وہ چیز کیا ہے پس خدائے تعالیٰ نے اپنے رسولؐ کو حکم دیا کہ ولایت کی تفسیر ان کے لئے ایسی ہی کر دی جیسے کہ نماز روزہ حج و زکوٰۃ کی تفسیر کی تھی جب خدا کا یہ حکم پہونچا تو رسول اللہ صلعم کو کسیقدر تردد ہوا خوف یہ تھا کہ لوگ مرتد نہ ہو جائیں اور میری تکذیب نہ کریں پس پروردگار عالم کی طرف رجوع کی تو اُدھر سے یہ وحی آئی۔ حضرت نے امر خدا کی تعمیل کی یوم غدیر خم الصلوٰۃ جامعہ پکارے جانے کا حکم دیا اور علیؑ کو مولیٰ مقرر فرما دیا۔ اور لوگوں کو یہ حکم دیدیا کہ جو حاضر ہو وہ غائب کو اس امر کی خبر کر دے۔ ص۱۵۰ حاشیہ ۴

ما انزل الیکم من ربکم تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ اس سے مراد ولایت امیرالمومنینؑ ہے۔ ص۱۵۱ حاشیہ ۶

وحسبوا کافی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ جب آنحضرتؐ کا انتقال ہو گیا تو وہ لوگ اندھے اور بہرے ہو گئے۔ اور پھر جب امیرالمومنینؑ خلافت ظاہری پر فائز ہوئے تو خدا نے ان لوگوں کی توبہ قبول کر لی۔ پھر بعد ان حضرت کے بہت لوگ قیامت تک کے لئے اندھے اور بہرے ہو گئے۔ ص۱۵۹ حاشیہ ۱

لا تحرموا طیبات تفسیر مجمع البیان میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ یہ آیت حضرت امیرؑ اور حضرت بلالؓ مؤذن اور حضرت عثمانؓ ابن مظعون کے بارہ میں نازل ہوئی ہے ان تینوں نے ایک ایک حلال فعل نہ کرنے پر قسم کھائی تھی ص۱۶۳

البلاغ المبین کافی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ آنحضرت صلعم نے فرمایا

کہ واللہ نہ تم سے پہلے لوگوں میں سے کوئی ہلاک ہوا ہے اور نہ قائم آل محمدؐ کے
آنے تک کوئی ہلاک ہوگا مگر اس بنا پر کہ ہماری ولایت کو ترک کردے اور ہمارے
حق کا انکار کرے اور رسول خدا صلعم دنیا سے اسوقت تک تشریف نہ لیگئے
جب تک کہ اس امت کی گردن پر ہمارا حق لازم نہ کردیا۔ ص۱۹۵ حاشیہ ۲

ذوا عدل تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ ذو عدل سے مراد
ہیں رسول خدا صلعم اور ان کے بعد میں امام جو ان کا قائم مقام ہو۔

ذوا عدل یہ اُن مقامات سے ہے جن میں کاتبان قرآن نے غلطیاں کی ہیں ص۱۵۱

لاتسئلوا تفسیر قمی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ صفیہ بنت عبدالمطلب کا
ایک لڑکا مرگیا تھا وہ آئیں اور راستہ میں عمرؓ نے اُن سے یہ کہدیا کہ تم اپنے بندے
چھپالو اس لئے کہ رسول اللہ کی قرابت تمکو کچھ فائدہ نہ دے گی انھوں نے فرمایا
کہ اے پسر زن زانیہ تونے میرے بندے پر نظر ڈالی پھر رسولؐ خدا کی خدمت
میں گئیں اور آنحضرتؐ سے یہ واقعہ بیان کیا اور روئیں رسالتمآبؐ اسیوقت
باہر تشریف لاے اور نماز جماعت کا حکم دیا اور ارشاد فرمایا کہ لوگوں کو کیا ہوگیا
ہے جو یہ خیال کرنے لگے ہیں کہ میری قرابت بھی نفع نہ پہونچاسے گی۔ میں جسوقت
مقام محمود پر کھڑا ہوں گا تو اپنے تو اپنے غیروں کی بھی شفاعت کرسکوں گا اور آج
جس کا جی چاہے مجھ سے دریافت کرے کہ اُس کا باپ کون ہے میں بتلا سکتا ہوں
اسپر ایک شخص نے کھڑے ہوکر یہ دریافت کیا کہ یا رسول اللہ میرا باپ کون ہے۔
فرمایا تو جس کو اپنا باپ کہتا ہے وہ تیرا باپ نہیں ہے بلکہ فلاں بن فلاں تیرا باپ ہے
اسپر پھر ایک دوسرے شخص نے کھڑے ہوکر عرض کی کہ میرا باپ کون ہے فرمایا تیرا
باپ وہی ہے جس کو تو اپنا باپ کہتا ہے پھر رسول خدا نے فرمایا کہ جس شخص کا یہ
گمان ہے کہ میری قرابت نفع نہ پہونچاسے گی اُسے کیا ہوگیا ہے وہ اپنے اپنا حال

مجھ سے کیوں نہیں دریافت کرتا۔ اسپر عمرؓ نے کھڑے ہو کر یہ عرض کی کہ یا رسولؐ اللہ میں غضب خدا اور غضب رسول خداؐ سے خدا کی پناہ مانگتا ہوں میرا قصور معاف فرما دیجئے۔ اسپر یہ آیت نازل ہوئی یا ایھا الذین آمنوا سے عفا اللہ عنہا تک صفحہ ۱۹۱ حاشیہ م ۲

ان تردّا ایھا ان کافی اور الفقیہ اور تہذیب میں امام صادقؑ سے اس آیت کی تفسیر میں یہ وارد ہے کہ ذوا عدل منکم سے مراد ہیں دو مسلمان اور آخران من غیرکم سے مراد ہیں یہود و نصاریٰ یا مجوس کے دو شخص۔ صفحہ ۱۹۹ حاشیہ م ۱

ماذا اجبتم کافی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ پروردگار عالم پیغمبروں سے انکے اوصیا کے بارے میں جن کو وہ اپنی امتوں پر خلیفہ کر گئے تھے یہ دریافت فرمائے گا کہ تمھارے حکم کی کہاں تک تعمیل کی گئی۔ تو وہ جواب میں عرض کریں گے کہ ہماری امتوں نے جو کچھ ہمارے بعد کیا اس کا علم ہمکو ہے نہیں اور تو علام الغیوب ہے۔ صفحہ ۱۹۹ حاشیہ

## سورۃ الانعام مکیۃ

واجل مسمّی تفسیر قمی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ مقرر کیا ہوا وقت تو وہ ہے جس کو خدائے تعالیٰ نے حتماً و جزماً طے فرما دیا۔ جس میں تاخیر ممکن ہی نہیں اور مسمّی وقت وہ ہے کہ جس میں بداء ہو سکتی ہو۔ یعنی خدائے تعالیٰ اپنے حکم کو مقدم و موخر کر دیتا ہے۔ صفحہ ۲۰۳ حاشیہ م ۲

ومن بلغ تفسیر مجمع البیان تفسیر عیاشی اور کافی میں امام صادقؑ سے اس آیت کی تفسیر میں منقول ہے کہ وہ آل محمدؐ میں سے ایک امام ہوتا رہے گا۔ جو قرآن کے ذریعے سے اسی طرح امت کو ڈراتا رہے گا۔ اور اس کے مطالب اسی طرح لوگوں کو پہونچاتا رہے گا جیسے رسول خدا صلعم۔ صفحہ ۲۰۶ حاشیہ م ۱

واللہ ربنا ما کنا مشرکین کافی میں امام باقرؑ سے اور تفسیر قمی میں امام صادقؑ

سے منقول ہے کہ وہ قسم کھا کر جو یہ کہیں گے کہ ہم مشرک نہ تھے تو اس سے یہ مطلب ہے کہ ہم ولایت و خلافت و امامت کو علیؑ اور اولاد علیؑ ہی کا حق سمجھتے تھے اور غیر کو اس میں نہیں شریک کیا کرتے تھے ۔ صفحہ ۲۱ حاشیہ ملا

انظر کیف کذبوا احتجاج طبرسی میں امیر المومنینؑ سے ایک طولانی حدیث حالات قیامت میں منقول ہے۔ یہ ان لوگوں کا ذکر ہے۔ جو دار دنیا میں توحید کے قائل تھے مگر پھر بھی اللہ پر ایمان رکھنا انکو کچھ فائدہ نہ پہونچاسے گا۔ جس حال میں کہ وہ اسکے رسولوں کے مخالف رہے۔ اور جو کچھ ان رسولوں نے اپنے اوصیا کے بارے میں جو عہد ان سے لئے تھے انکو توڑتے رہے۔ صفحہ ۲۱ حاشیہ ملا

اذ وقفوا علی النار تفسیر قمی میں ہے کہ یہ آیت بنی امیہ کے بارے میں نازل ہوئی ہے

ولو ردوا لعادوا لما نھوا عنہ تفسیر برہان میں جابر بن عبداللہ انصاری سے منقول ہے کہ میں نے امیر المومنین کو کوفہ سے باہر دیکھا۔ اور حضرت کے پیچھے ہو لیا۔ مقابر یہود تک جا کر حضرت اس کے وسط میں کھڑے ہو گئے۔ اور آواز دی اے یہودیو۔ اے یہودیو۔ قبروں سے آواز آنے لگی لبیک لبیک ہم اطاعت کو حاضر ہیں حضرت نے دریافت کیا تم عذاب کو کیسا پاتے ہو انہوں نے عرض کی کہ آپ کی نافرمانی کا عذاب ویسا ہی ہے جیسا کہ حضرت ہارونؑ کی نافرمانی کا تھا۔ اور جو لوگ آپ کی نافرمانی کرینگے قیامت کے دن وہ اور ہم ایک ہی عذاب میں ہوں گے۔ حضرت نے ایک ایسی چیخ ماری کہ معلوم ہوتا تھا کہ آسمان پھٹ پڑیگا۔ اور میں غش کھا کر گر پڑا۔ جب مجھے افاقہ ہوا تو میں نے دیکھا کہ امیر المومنینؑ سرخ یاقوت کے تخت پر بیٹھے ہیں اور ان کے سر پر جواہرات کا تاج رکھا ہوا ہے۔ اور سرخ زرد حلے پہنے ہوے ہیں اور حضرت کا چہرہ مبارک چاند کی طرح روشن ہے۔ میں نے عرض کی کہ اے سید و سردار یہ تو بڑی سلطنت ہے فرمایا کہ ہاں اے جابر ہماری سلطنت سلیمان ابن داؤد کی سلطنت

سے بڑی ہے اور ہمارا غلبہ سب سے بڑھا ہوا ہے۔ پھر حضرت وہاں سے واپس آئے
اور ہم کوفہ میں داخل ہو گئے۔ اور میں حضرت کے پیچھے پیچھے مسجد میں پہونچا تو حضرت
آہستہ آہستہ قدم اٹھاتے رہے اور یہ فرماتے جاتے تھے۔ وتم بخدا میں نہ مانوں گا
خدا کی قسم میں ایسا نہ کروں گا۔ واللہ ایسا ہرگز نہ ہوگا۔ جابر کہتے ہیں میں نے عرض
کیا کہ اے میرے مولا۔ یہ آپ کس سے باتیں کرتے ہیں۔ میں تو کسی کو نہیں دیکھتا۔ فرمایا
اے جابر برہوت اس وقت مجھے دکھایا گیا ہے میں دیکھ رہا ہوں کہ شیخین (ابوبکر
وعمر) اور انکے لشکر برہوت کے تابوت میں مقید ہیں اور عذاب پا رہے ہیں اور
اُن دونوں نے چیخکر کہا ہے کہ اے ابوالحسن اے امیرالمومنین ہم کو دنیا میں واپس
بلائے۔ ہم آپ کی فضیلت اور ولایت کا اقرار کریں گے اور میں نے وہ الفاظ کہے پھر
حضرت نے یہی آیت تلاوت فرمائی اور پھر فرمایا کہ اے جابر جو شخص وصی نبی کی مخالفت
کرے گا وہ قیامت کے دن اندھا محشور کیا جائے گا۔ اور میدان حشر میں اوندھے
منہ پھرایا جائے گا۔ صفحہ ۲۷۸ حاشیہ ملے

فانهم لا یکذبونك کافی اور تفسیر عیاشی میں امام صادقؑ اور امیرالمومنینؑ
ذال کو مشدد نہیں پڑھتے تھے۔ بلکہ اس کو کسرہ زیر سے پڑھتے تھے اور یہ فرمایا کرتے تھے
مراد اس سے یہ ہے کہ وہ لوگ کوئی ایسی بات پیش نہ کر سکینگے جو تمھارے حق سے
زیادہ حق ثابت ہو جائے۔ صفحہ ۲۰۹ حاشیہ ملے

وَصَبَر وا تفسیر برہان میں امام صادقؑ سے منقول ہے آپ نے حدیث طولانی
میں فرمایا کہ رسولؐ خدا نے ہر حال میں صبر فرمایا۔ تو پھر آنحضرتؐ کی اولادؐ و ائمہ یعنی
کی اُن کو بشارت دی گئی۔ اور خدا نے ان کا وصف بھی صبر ہی کی بابت فرمایا اور یہ
ارشاد کیا سو جعلنا منهم ائمة یهدون بامرنا لما صبروا وکانوا بآیاتنا یوقنون
اور بنائے انکو بوجہ انکے صبر کرنے کے اور اسلئے کہ وہ ہماری آیتوں پر یقین رکھتے تھے۔

امام مقرر کیا۔ ص۲۰۹ حاشیہ س۲

یحشرون الخصال میں رسول خداؐ سے منقول ہے آپ نے فرمایا قیامت
کے دن بجز چار کے کوئی اور سوار نہ ہوگا۔ میں۔ اور علیؑ اور فاطمہؑ اور صالح نبیؑ بعد
میں تو براق پر ہوں گا اور میری بیٹی فاطمہؑ زہرا میرے ناقہ غضبا پر اور صالح
خدا کی اس اونٹنی پر جس کے کونچیں کاٹ ڈالی گئی تھیں۔ رہے علیؑ سو وہ ایک ناقہ
نور پر ہوں گے جس کی نکیل یاقوت کی ہوگی اور وہ دو سبز حُلّے پہنے ہونگے۔ ص۲۱۱ ع س۵

صم وبکم تفسیر قمی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ یہ آیت اُن لوگوں کے بارے
میں نازل ہوئی ہے جن لوگوں نے اوصیا کو جھٹلایا ہے اور ظلمات سے مراد یہاں
ظلمت کفر ہے پس خدائے تعالیٰ فرماتا ہے کہ ایسے لوگ بہرے بھی ہوں گے اور گونگے
بھی اور وہ کفر کی اندھیریوں میں ہیں پس جو اولاد ابلیس سے ہوں گے نہ کبھی وہ
اوصیا کی تصدیق کریں گے اور نہ ان پر ایمان لائیں گے۔ اور خدائے تعالیٰ بھی ان سے
توفیق ہدایت سلب کرے گا۔ اور جو اولاد آدم سے ہوں گے وہ اوصیا پر ایمان لائینگے
اور وہی صراط مستقیم پر ہوں گے۔ ص۲۱۱ س۶

فلمّا نسوا ما ذکروا بہ تفسیر قمی میں امام باقرؑ سے روایت ہے کہ اس کا مطلب
یہ ہے کہ جس وقت انھوں نے ولایت امیر المومنینؑ کو چھوڑ دیا حالانکہ ان کو اس کی
بابت حکم دیا گیا تھا تب ہم نے اُن پر ہر چیز کے دروازے کھول دیے یعنی دولت دنیا
اور سامان دنیا۔ ص۲۱۱ س۲

اخذنا ھم بغتۃ تفسیر قمی اور تفسیر برہان کے بموجب یہ مطلب ہے کہ صاحب الامر
(حضرت مہدیؑ) کے قیام وظہور جس میں باغیوں کو یہ معلوم ہوگا کہ گویا اُن کا تسلط
کبھی ہوا ہی نہ تھا۔ ص۲۱۱ س۳

الاعمیٰ والبصیر تفسیر مجمع البیان میں ہے کہ بصیر سے مراد ہیں اہلبیت۔ ص۲۱۲ س۳

اصحاب صفہ کو بوجہ ایمان میں سابق ہونے کے اشراف قریش پر فضیلت دی تھی ۲۱۱
قل لو ان عندی کافی اور تفسیر برہان میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ
اللہ اپنے رسولؐ سے فرماتا ہے ........ مجھے جلدی سے موت آجائے اور تم میرے
بعد میرے اہلبیت پر ظلم کرو...... اور خدائے تعالیٰ نے محمدؐ کی مثال سورج سے
دی ہے اور علیؑ مرتضیٰ کی چاند سے جیسا فرماتا ہے ھو الذی جعل الشمس ص۲۱۲
ما لسقط من ورقۃ تفسیر عیاشی میں امام موسیٰ کاظمؑ سے منقول ہے کہ ورقہ سے
مراد وہ بچہ ہے جو ولادت کے وقت معین سے پہلے ساقط ہو جائے اور رطب سے مراد وہ
نطفہ ہے جو رحم مادر میں ساکن ہو۔ اور یابس سے مراد وہ بچہ ہے جو صحیح و سالم پیدا
ہو۔ اور کتاب مبین سے مراد ہے امام مبین۔ ص۲۱۴

احتجاج طبرسی میں امام صادقؑ سے ایک حدیث منقول ہے کہ تمھارے آقا
امیر المومنینؑ کے واسطے اللہ نے فرمایا کہ مَنْ عِنْدَهٗ عِلْمُ الْكِتٰبِ اور اس کتاب
کا علم انہی حضرت کے پاس ہے۔ ص۲۱۴

اَلَّذِیْنَ یَخُوْضُوْنَ تفسیر قمی میں رسول خداؐ سے منقول ہے کہ جو شخص اللہ
پر ایمان لایا ہو وہ ہرگز ایسے جلسہ میں نہ بیٹھے جس میں کسی امام کی نسبت بے ادبی
کی جاتی ہو۔ ص۲۱۵

آزر حضرت ابراہیمؑ کا نانا تھا یا چچا زیادہ روایات چچا ہونے کی پائی جاتی ہیں
ملکوت السموات بعینہ یہی حالت رسول خداؐ اور امیر المومنینؑ اور حضرات ائمہ ہدیٰؑ
کو پیش آئی تھی۔ ص۲۱۷

لَمْ یَلْبِسُوْا کافی اور تفسیر عیاشی میں امام صادقؑ سے اس آیت کے معنی منقول
ہیں کہ رسول خداؐ نے ولایت علیؑ اور اولاد علیؑ کی نسبت جو حکم پہونچایا اس پر ایمان
لائے اور اس کو ابوبکر و عمر کی دوستی کے ساتھ مخلوط نہ کیا۔ ص۲۱۸

وَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرٰی تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ جو شخص منجانب اللہ امام نہو اور پھر امامت کا ادعا کرے وہ اس آیت کے حکم میں داخل ہے

جِئْتُمُوْنَا فُرَادٰی الخرائج میں منقول ہے کہ رسول خداؐ نے فاطمہ بنت اسد کے سامنے یہ آیت پڑھی انھوں نے عرض کیا فرادی سے کیا مطلب آنحضرتؐ نے فرمایا برہنہ۔ تو انھوں نے عرض کی ہائے خرابی میری کہ خدا کے حضور میں برہنہ محشور ہونا ہوگا۔ پھر انھوں نے خدائے تعالیٰ سے عرض کی کہ انکو انکے کفن کے ساتھ محشور فرمائے۔ یہ دعا قبول ہوگئی۔ صـ ۱۲۲

اِنَّ اللّٰهَ فَالِقُ الْحَبِّ کافی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ جبرائیلؑ نے داہنے ہاتھ سے ایک مشت خاک اس طرح اٹھائی کہ ساتویں آسمان سے پہلے آسمان تک ہر آسمان کی مٹی اُن کے ہاتھ میں آگئی اور دوسری مشت خاک اوپر کی زمین سے لیکے نیچے کی زمین تک کے ہر طبقے سے اٹھائی۔ پھر حکم خدا سے ان دونوں کو ملادیا پس اس طرح اس طینت کے دو حصے ہوگئے۔ اور خدائے تعالیٰ نے ایک مخلوق زمین سے اور ایک مخلوق آسمان سے پیدا کی اور اس سے جو جبرئیلؑ کے داہنے ہاتھ میں تھی یہ فرمایا کہ تجھ سے رسول۔ انبیا۔ اوصیا۔ صدیق۔ مومن اور شہید اور وہ لوگ جن کی عزت مقصود ہے پیدا ہوں گے پس ایسا ہی ہوا۔ اور جو خاک جبرئیلؑ امین کے بائیں ہاتھ میں تھی اس سے فرمایا کہ تجھ سے ظالم مشرک منافق۔ سرکش اور ہر وہ جس کی مجکو ذلت و شقاوت منظور ہے وہ پیدا ہوں گے چنانچہ ایسا ہی ہوا پس خدائے تعالیٰ کے اس قول سے اس آیت کا مطلب یہ ہے کہ حب سے مراد ہے طینت مومنین اور نوائے سے مراد ہے طینت کافرین۔ صـ ۱۲۲

فَالِقُ الْاِصْبَاحِ تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے منقول ہے جب تم حاجت طلب کرو تو دن میں طلب کرو کیونکہ خدا نے حیا آنکھ میں قرار دی ہے اور جب شادی ہو

توراۃ کو شادی کرو اس لئے کہ خدا نے رات کو سکون و قرار مقرر فرمایا ہے۔ حسنؑ بن علیؑ سے منقول ہے کہ انہوں نے امام رضاؑ کو فرماتے سنا کہ خدائے تعالیٰ نے رات کو ہی سکون واجب قرار دیا ہے اور عورات کو بھی لہٰذا شادی بھی رات کو کرو اور کھانا بھی رات ہی کو کھلاؤ۔ امام صادقؑ سے منقول ہے کہ رات کو شادی کیا کرو۔ اور رات کو حاجتیں نہ طلب کیا کرو اس لئے کہ رات اندھیری ہے۔ صـ۲۲۱

النجوم تفسیر قمی میں ہے کہ النجوم سے مراد ہیں آل محمدؐ۔ صـ۲۲۲

ظلمات اس اندھیرے کو نور آل محمدؐ دور کر سکتا ہے۔ صـ۲۲۳

فَمُسْتَقَرٌّ وَّمُسْتَوْدَعٌ تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے منقول ہے...... فرمایا مستقر سے مراد وہ شخص ہے جس کے قلب میں خدائے تعالیٰ نے ایمان کو اس طرح مستقل طور پر قرار فرما دیا کہ پھر اس سے کبھی علیحدہ نہ ہو۔ اور مستودع سے مراد وہ شخص ہے کہ ایمان اس کو کچھ عرصہ کے لئے سپرد کیا گیا اور پھر اس سے چھین لیا گیا چنانچہ زبیر ابن العوام ایسے ہی لوگوں میں تھا۔ اور امام صادقؑ کی حدیث میں لکھا ہے کہ جس وقت رسول خداؐ نے انتقال فرمایا اس وقت زبیر ایمان کی روشنی میں اپنی تلوار لیکر چلا آیا۔ اور اس نے صاف یہ کہدیا کہ ہم علیؑ کے سوا کسی کی بیعت نہ کریں گے اور وہی زبیر تھا کہ جناب امیرؑ کے زمانہ میں تلوار کھینچکر آمادہ پیکار رہا۔..

اور کفار کہتے تھے کہ خدا تو خیر کا پیدا کرنے والا ہے اور ابلیس شر کا۔ صـ۲۲۲

لَا تَسُبُّوا کافی میں امام صادقؑ سے منقول ہے فرماتے تھے کہ خبردار دشمنان خدا کو ایسی جگہ برا بھلا نہ کہنا کہ جہاں سے وہ سن پائیں۔ اور بغیر سوچے سمجھے زیادتی کر کے خدا کو برا کہنے لگیں۔ صـ۲۲۳

الاعتقادات میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ کسی نے آکر عرض کیا کہ یا ابن رسول اللہ ہم نے مسجد میں دیکھا کہ فلاں شخص آپ کے دشمنوں (صحابہ) پر علی الاعلان

سبّ ولعن کرتا ہے فرمایا کہ اسے کیا ہوگیا ہے۔ خدا اس پر لعنت کرے وہ ہماری آبرو کا درپے ہوا ہے۔ اور امام صادقؑ سے روایت ہے کہ رسول خداؐ نے علی مرتضیٰؑ سے فرمایا کہ جس نے تم کو برا کہا اُس نے خود مجکو برا کہا اور جس نے مجکو برا کہا اُس نے خدا کو برا کہا اور جس نے خدا کو بُرا کہا وہ اوندھے منہ ناک کے بھل جہنم میں گرایا جائے گا۔ ص۲۲۴

وَ نُقَلِّبُ اَفْئِدَتَهُم تفسیر قمی میں امام باقرؑ سے منقول ہے ........ کہ اُن کی بصارت ایسی جاتی رہے گی کہ وہ جناب امام مہدیؑ کو نہ دیکھیں گے۔ ص۲۲۴

لِكُلِّ نَبِيٍّ عَدُوًّا تفسیر قمی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ اللہ نے ایک نبی بھی ایسا نہیں پیدا کیا کہ اس کی امت میں دو شیطان نہوں۔ کہ اس کے زمانہ میں تو وہ انکو ایذا دیتے رہے اور بعد اُن کے لوگوں کو گمراہ کرتے رہے۔ ....... پس رسول اللہ صلعم کے دونوں شیطان جبتر اور زُریق تھے۔ روایت میں وارد ہے کہ زُریق مصغر ازرق کا جس کے معنی نیلی آنکھ والا اور جبتر بروزن ثعلب بمعنی لومڑی امام نے (خلیفہ) اوّل کو بوجہ اس کی نیلی آنکھوں کے کنایتاً زریق فرمایا۔ اور ثانی (خلیفہ) کو بوجہ اس کی بے انتہا مکاریوں اور چالاکیوں کے لومڑی سے تشبیہ دی ہے ص۲۲۵

تَمَّتْ كَلِمَةُ رَبِّكَ کافی میں امام صادقؑ سے صفات امام میں وارد ہے کہ امام ماں کے پیٹ میں لوگوں کی باتیں سنتا ہے اور جس وقت وہ پیدا ہوتا ہے تو اُس کے دونوں شانوں کے مابین اور ایک روایت کے بموجب داہنے بازو پر یہ آیت لکھی جاتی ہے وَ تَمَّتْ كَلِمَةُ رَبِّكَ الخ پھر جب امر امامت اس کے سپرد کیا جاتا ہے تو خدائے تعالیٰ نور کا ایک ستون اس کے لئے قائم کر دیتا ہے جس کے ذریعہ سے وہ اپنی رعایا کے کل اعمال کو دیکھتا رہتا ہے۔ ص۲۲۶

وَ لَا تَاْكُلُوْا مِمَّا لَمْ يُذْكَرِ اسْمُ اللّٰهِ الفقیہ اور التہذیب میں ہے کہ امام باقرؑ سے سوال کیا گیا کہ ایک مجوسی نے بسم اللہ کہہ کے ذبح کیا فرمایا اس کو کھاؤ۔ پھر سوال ہوا کہ

ایک مسلمان نے ذبح کیا اور اللہ کا نام نہیں لیا۔ فرمایا اس کو نہ کھاؤ۔ صـ۲۲۷

نورًا یمشی کافی اور تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ اس آیت سے مراد ایسا امام ہے جس کی امامت کا قائل ہونا چاہیے۔ صـ۲۲۷

کمن مثلہ فی الظلمات سے مراد وہ شخص ہے جو امام کو نہ پہچانتا ہو۔ صـ۲۲۷

او من کان میتا کافی میں امام صادقؑ سے اس آیت کی تفسیر میں منقول ہے کہ اس کی موت سے یہ مراد ہے کہ اس کی مٹی کافر کی مٹی سے ملی ہوئی تھی۔ صـ۲۲۷

نبوت حسب و نسب اور مال پر موقوف نہیں ہے جس سے اللہ اپنے بندوں میں سے جس کو چاہتا ہے مخصوص و مختص فرما دیتا ہے۔ صـ۲۲۷

نولی بعض الظالمین کافی اور تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ خدا نے ظالم سے ہمیشہ انتقام ظالم ہی کے ذریعہ لیا ہے۔ صـ۲۲۹

فللہ الحجۃ البالغۃ کافی میں امام موسیٰ کاظمؑ سے منقول ہے کہ اللہ کی دو حجتیں ہیں ایک حجت ظاہری اور ایک حجت باطنی۔ حجت ظاہری تو رسول و انبیا و ائمہ معصومین ہیں اور حجت باطنی خود ان کی عقلیں۔ صـ۲۳۴

کافی اور تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ زمین کے اوپر اور آسمان کے نیچے جتنے ذوی العقول ہیں ہم ان سب پر خدا کی حجت بالغہ ہیں۔ صـ۲۳۴

و ان ھذا صراطی روضۃ الواعظین میں رسول خداؐ سے اس آیت کے بارہ میں منقول ہے کہ میں نے خدا سے درخواست کی کہ اس آیت کو علیؑ کے بارے میں قرار دیدے چنانچہ اسنے قرار دیدیا۔ صـ۲۳۵

تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ فرمایا اس آیت سے مراد ہے ولایت علیؑ اور اوصیاء علیؑ فاتبعوہ کے متعلق فرمایا کہ اس سے اللہ تعالیٰ کی مراد ہے علیؑ ابن ابی طالب کی پیروی۔ و لا تتبعوا السبل کے متعلق فرمایا کہ

اس سے فلاں اور فلاں (ابوبکرؓ و عمرؓ و عثمانؓ) کی ولایت و خلافت مراد ہے۔
فَتَفَرَّقَ بِكُمْ کے متعلق فرمایا کہ اس سے مراد ہے علیؑ کے راستہ سے ہٹا دینا۔
یعنی اُن لوگوں کی پیروی تمکو علیؑ کے راستہ سے ہٹا دے گی۔

احتجاج طبرسی میں رسول خداؐ کے خطبہ غدیر خم کے یہ فقرات منقول ہیں اے گروہ مرداں خدا نے مجکو امر فرمایا اور نہی فرمائی اور میں نے علیؑ کو امر کیا اور نہی کی پس علیؑ خدا کی امر و نہی سے واقف ہیں اے گروہ مرداں وہ سیدھا رستہ جس کی پیروی کا خدا نے تم کو حکم دیا ہے میں ہوں اور میرے بعد علیؑ اور اس کے بعد وہ ائمہ جو میرے بیٹے ہیں۔ اور اس کے صلب سے ہیں۔ یہ سب ہمیشہ حق کی راہ بتائیں گے۔ اور حق پر قائم رہیں گے۔ ص۲۳۵

هَلْ يَنْظُرُونَ الاکمال میں امیر المومنینؑ سے منقول ہے کہ اس آیات سے مراد ائمہ ہیں اور آیات منتظرہ سے قائم آل محمدؐ (حضرت مہدیؑ) ہیں پس جس دن حضرتؑ کا ظہور ہوگا اس دن کسی کا ایمان لانا اسے مفید نہیں ..... پھر اس حدیث کے راوی نے مغرب کی طرف سے سورج نکلنے کا یہ مطلب بیان کیا کہ اسکے معنی ہیں کہ قائم آل محمدؐ کا ظہور فرمانا۔ ص۲۳

إِنَّ الَّذِينَ فَرَّقُوا تفسیر مجمع البیان میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ رسولؐ خدا نے فرمایا کہ میری امت کے تہتر فرقے ہوں گے جن میں سے سب جہنم میں جائینگے سوائے ایک فرقے کے اور وہ ایک وہ ہوگا جو میرے وصی علیؑ کی پیروی کرے گا۔ ص۲۳۶

مِلَّةَ اِبْرٰهِيْمَ تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ اس امت میں دین ابراہیمؑ پر چلنے والے سوائے ہمارے اور ہمارے شیعوں کے کوئی نہیں ہے اور امام زین العابدینؑ سے منقول ہے کہ ہم اور ہمارے شیعہ بھی ملت ابراہیم پر ہیں۔
اور کل دوسرے انبیاء سے الگ ہیں ص۲۳۷

وِ نیز اُخر جلد عیون اخبار الرضا میں منقول ہے کہ امام مہدی قاتلان حسین
کی اولاد کو قتل کرینگے۔
خلفائے آل محمد جیسے کہ اہل اسلام جو یہود و نصاریٰ اور مجوس کی سلطنتوں
کے فاتح اور ان کی تصرف و تسلط کے قائم مقام ہیں۔

# سورۃ الاعراف مکیہ

المص معانی الاخبار میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ ان حروف کے معنی
انا اللہ المقتدر الصادق یعنی میں زبردست سچا اللہ ہوں اور نیز اس
کتاب میں اور تفسیر عیاشی میں منقول ہے کہ بنی امیہ میں سے ایک شخص جو زندیق تھا
حضرت کی خدمت میں آیا اور کہنے لگا کہ خدا نے جو اپنی کتاب میں المص فرمایا ہے
اس سے کیا مطلب نکالا۔ اس میں حرام و حلال کیا چیز ہے جس سے لوگوں کا نفع ہو
راوی کہتا ہے کہ امام کو یہ سنکر غصہ آیا فرمایا واے ہو تجھ پر خاموش رہ الف کا
عدد ایک ہے اور لام کے تیس ۳۰ اور میم کے چالیس ۴۰ اور صاد کے نوے ۹۰۔
بتا سب کا مجموعہ کیا ہوا اس نے عرض کی ایک سو اکسٹھ فرمایا جب ۱۶۱
ختم ہو جائے گا تو بنی امیہ کی سلطنت ختم ہو جائے گی۔ راوی کہتا ہے کہ جب سنہ ۱۶۱ ختم ہوا
تو بنی امیہ کی سلطنت جاتی رہی۔ صـ ۲۲۳
وَ الْوَزْنُ احتجاج طبرسی میں امام صادقؑ سے صاحب تفسیر صافی فرماتے
ہیں (بحذف حصہ دلائل) اور عقائد و اخلاق و اعمال کی جانچ انبیا و اوصیا
کا کام ہے اس لئے کہ خود کس قدر مانا کس قدر پیروی کی یہ تو دیکھی ہے اور ان کا
انکار کس درجہ کا تھا اور ان کی شریعت و سنت سے کہاں تک دوری رہی یہ بدیہی ہے
لہذا ہر امت کی میزان اس امت کے نبی اور وصی اور وہ شریعت جو نبی نے پہنچائی اور

وصی نے حفاظت کی ہی ہوگی۔ اور اگر اوصیا کو جھٹلایا ہے تو کہیں ٹھکانا نہیں ۔ صفحہ ۲۳۹
اِلیٰ یَوْمِ الْوَقْتِ الْمَعْلُوْمِ تفسیر عیاشی میں امام صادق سے منقول ہے کہ ابلیس کو مہلت
اسدن تک دی گئی ہے جبدن قائم آل محمدؐ (حضرت مہدیؑ) ظاہر ہوں گے صفحہ ۲۴۰
لَاَقْعُدَنَّ لَهُمْ تفسیر عیاشی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ صراط سے
مراد علی مرتضیٰ ہیں۔ صفحہ ۲۴۰

کافی میں امام باقرؑ سے منقول ہے آپ نے اپنے صحابی سے فرمایا کہ اے
زرارہ ابلیس کو صرف تمہارے اور تمہارے دوستوں کی فکر ہے۔ بقیے تمہارے
دشمن و مخالفین (صحابہ رسولؐ یا سنی) ان سے وہ فارغ ہو چکا ہے۔ صفحہ ۲۴۱
فَعَلُوْا فَاحِشَةً سے مراد ہے ظالم کی امامت۔ تفسیر عیاشی میں امام موسیٰ کاظمؑ سے
(بحذف سوال و جواب و قصہ طولانی) منقول ہے فرمایا یہ آیت ائمہ جور کے بارے
میں نازل ہوئی۔ صفحہ ۲۴۲

اِنَّهُمُ اتَّخَذُوا الشَّيٰطِيْنَ علل الشرائع میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ اس
آیت میں ان لوگوں کا ذکر ہے جنھوں نے ائمہ برحق کو چھوڑ کر دوسروں کو اپنا امام
بنا لیا۔

عِنْدَ كُلِّ مَسْجِدٍ تفسیر مجمع البیان۔ کافی۔ من لایحضرہ الفقیہ الخصال الجامع
میں اس کے متعلق جتنی حدیثیں آئی ہیں ان سب کا خلاصہ یہ ہے کہ عیدین میں
اور جمعہ کے دن غسل کرنا اور سفید اور اچھے کپڑے پہننا رسول خداؐ اور ائمہ ہدیٰ کی سنت
ہے اور ہر نماز کے وقت کنگھا کرنے کی خاص تاکید ہے۔ اور اس سے زندگی بڑھتی
ہے بال خوبصورت ہوتے ہیں حاجت براری ہوتی ہے۔ قوت باہ بڑھتی ہے نزلہ
دور رہتا ہے۔ صفحہ ۲۴۳
وَقَالَتْ اُخْرٰىهُمْ سے مراد ہیں مولوی ملا۔ پیر۔ اور تفسیر مجمع البیان میں امام صادقؑ

سے منقول ہے یہاں مراد ہیں سب کے گروگھنٹال یعنی ائمہ جور (ابوبکرؓ و عمرؓ و عثمانؓ)
سِجّیْن یہ حضر موت میں ایک وادی ہی جس کا مشہور نام برہوت ہی۔ صہ ۲۴۶
اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ ھَدٰنَا کافی میں امام صادقؑ سے اس کی تفسیر میں منقول ہی کہ
جب قیامت کا دن ہوگا تو رسولؐ خدا اور امیر المومنینؑ اور وہ ائمہ معصومینؑ جو انکی اولاد
سے ہیں بلا کر لوگوں کے سامنے کھڑے کئے جائیں گے پس جس وقت اُن کے شیعہ انکو
دیکھیں گے وہ کہیں گے الحمد للہ۔ مطلب یہ ہے کہ ہم کو امیر المومنینؑ اور ائمہؑ کی ہدایت
کے قبول کرنے کی توفیق ملی۔ صہ ۲۴۶
فَاَذَّنَ مُؤَذِّنٌ کافی و تفسیر قمی میں امام موسیٰ کاظمؑ سے اور تفسیر عیاشی میں
امام رضاؑ سے منقول ہے کہ وہ موذن امیر المومنینؑ ہوں گے۔ اور تفسیر قمی میں اسقدر
اور ہے کہ اس قدر بلند آواز سے اعلان کریں گے کہ تمام مخلوق سن لیگی۔ تفسیر مجمع البیان
اور معانی الاخبار میں خود امیر المومنینؑ فرماتے ہیں کہ وہ موذن میں ہوں۔ رِجَالٌ
سے تفسیر قمی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ رجال سے مراد ائمہ معصومینؑ ہیں۔ صہ ۲۴۷
وَعَلَى الْاَعْرَافِ تفسیر قمی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ اعراف سے مراد وہ
ٹیلے ہیں جو جنت اور جہنم کے مابین ہوں گے۔ صہ ۲۴۷
کافی میں امیر المومنینؑ سے اس آیت کی تفسیر میں منقول ہے کہ اعراف پر ہم ہونگے
اور اپنے نصرت کرنے والوں کو ان کی علامتوں سے پہچان لیں گے۔ اور اعراف ہم
ہیں کہ خدائے تعالیٰ پہچانا ہی نہیں گیا ہے مگر ہماری معرفت کی راہ سے۔ اور اعراف
ہم ہیں کہ ہم کو خدائے تعالیٰ صراط کے اوپر قائم کر دیگا پس جنت میں کوئی داخل نہ ہوگا
مگر وہ جو ہم کو پہچانتا ہوگا۔ اور ہم اُسے پہچانتے ہوں گے۔ اور جہنم میں بھی کوئی نہ
جائے گا مگر وہ جو ہم کو نہ پہچانتا ہوگا۔ اور ہم اُسے پہچانتے ہوں گے۔ زبدہ مار اور احتجاج
میں بھی یہی حدیث اسی طرح ہے۔ اللہ نے اپنی معرفت کی صراط سبیل راہ اور باب

ہم کو مقرر کیا ہے۔ صفحہ ۲۴۷

اَصْحَابُ الْاَعْرَافِ تفسیر قمی میں امام صادق ع سے روایت ہے کہ اعراف جنت و دوزخ کے مابین کی بلندیاں ہیں۔ اور رجال سے مراد ائمہ ع ہیں جو اپنے گنہگار شیعوں کو اُن بلندیوں پر لئے ہوئے کھڑے ہونگے۔ اور شیعہ گناہوں سے پاک ہوں گے وہ جنت میں جا چکے ہوں گے۔ تو ائمہ گنہگار شیعوں سے فرمائیں گے کہ جو تمہارے بھائی جنت میں جا چکے ہیں دیکھو کس طرح جنت میں بے حساب داخل ہو گئے چنانچہ وہ اُن کی طرف دیکھکر اُن کو سلام کرینگے۔ جسے خدائے تعالیٰ یوں فرماتا ہے وَنَادَوْا اَصْحَابَ الْجَنَّةِ الخ پھر اُن سے کہا جائے گا کہ اپنے دشمنوں (صحابہ رسول و اہلسنت) کو جہنم کی طرف دیکھو اس وقت کی حالت خدائے تعالیٰ یوں فرماتا ہے۔ وَاِذَا صُرِفَتْ اَبْصَارُهُمْ الخ اور اس وقت اصحاب الاعراف یعنی انبیا اور اوصیا ان لوگوں سے جن کو پہچانتے ہوں گے اور وہ جہنم میں ہوں گے فرمائیں گے مَا اَغْنٰی عَنْكُمْ جَمْعُكُمْ الخ پھر ان گنہگار شیعوں کے دشمنوں سے جو جہنم میں ہوں گے خطاب فرما کے دریافت کریں گے اَهٰؤُلَاءِ الَّذِيْنَ اَقْسَمْتُمْ الخ اس کے بعد ان گنہگار شیعوں سے فرمائیں گے۔ اُدْخُلُوا الْجَنَّةَ لَاخَوْفٌ عَلَيْكُمْ الخ صفحہ ۲۴۸

يَوْمَ يَاْتِيْ تَاْوِيْلُهٗ تفسیر قمی میں ہے کہ اس کا مطلب ظہور قائم آل محمدؐ اور... جو کچھ وعدہ اور وعید فرمایا ہے ظاہر ہو جائے گا۔ صفحہ ۲۴۹

کافی میں امام صادق ع سے منقول ہے کہ اتوار کے دن خدا نے خیر کو پیدا کیا اور شر پیدا کرنا اُس کا کام نہیں۔ صفحہ ۲۴۹

فِيْ سِتَّةِ اَيَّامٍ الفقیہ اور التہذیب میں امام صادق ع سے منقول ہے کہ چونکہ چھ دن آسمانوں و زمینوں اور اُن کے مابین کے بنانے میں صرف ہونگے اس لئے سال میں بجائے تین سو ساٹھ دن کے صرف ۳۵۴ دن رہ گئے۔ علامہ مولوی مقبول احمد

اس کی توضیح و توجیہ میں بیان فرماتے ہیں کہ اس قسم کی آیات اور حدیثیں متشابہات میں داخل ہیں جن کی واقعی تفسیر راسخون فی العلم (علی و ائمہ) کے پاس ہیں۔ صـ۲۴۹

لا تفسدوا فی الارض — تفسیر قمی میں منقول ہے کہ خدا نے محمدؐ و علیؑ کے ذریعہ سے زمین کی اصلاح کر دی تھی مگر لوگوں نے بعد رسولؐ جب امیرالمومنینؑ کی اطاعت چھوڑ دی تو پھر اس کو خراب کر دیا۔ کافی اور تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ خدا نے رسولؐ خدا کے ذریعہ سے اس کی اصلاح کی۔ صـ۲۵۰

نکداً — تفسیر قمی میں منقول ہے کہ ائمہ معصومین کا علم حکم خدا سے بکثرت شائع ہوتا رہتا ہے۔ اور اس کا نفع بھی کثیر ہے اور اُن کے دشمنوں (اصحاب رسولؐ) کا اول تو علم ہی قلیل ہے۔ اور اگر کچھ ہو بھی تو اُس سے کسی کو کچھ نفع نہیں بلکہ وہ ناقص و خراب ہے۔ صـ۲۵۰

المناقب میں وارد ہے کہ عمرو بن العاص نے امام حسینؑ سے عرض کیا تھا کہ یہ کیا بات ہے کہ آپ حضرات کی داڑھیاں ہم لوگوں سے بڑھی ہوئی اور گھنی ہوتی ہیں تو حضرت نے یہی آیت تلاوت فرمائی۔

آدمؑ سے نوحؑ تک دس پشتیں گزری تھیں کہ سب انبیا اور اوصیا تھے مگر چونکہ پوشیدہ تھے اس وجہ سے قرآن شریف میں بھی ان کا ذکر نہیں کیا گیا۔ صـ۲۵۰

آلاء اللہ — کافی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ سب سے بڑی نعمت جو خدا نے اپنی مخلوق کو عنایت کی وہ ہماری ولایت ہے۔ صـ۲۵۲

وما وجدنا — تفسیر عیاشی میں بروایت ابوذر منقول ہے کہ بجز اہلبیت رسولؐ خدا اور اُنکے شیعوں کے ایک گروہ قلیل کے اور کسی نے عہد خدا کو پورا نہیں کیا۔ صـ۲۵۹

آخر — تفسیر عیاشی میں وارد ہوا ہے کہ اس دن فرعون کے درباریوں میں کوئی ولدالزنا نہ تھا ورنہ وہ ان دونوں کے قتل کا مشورہ دیتا۔ امام علیہ السلام نے

فرمایا کہ اسی طرح ہماری ایذا کے درپے وہی ہوتا ہے جس کی ولادت میں کوئی خباثت ہو (ولدالزنا ہو) صفحہ ۲۶
اِنَّ الْاَرْضَ لِلّٰہِ یُوْرِثُهَا مَنْ یَّشَآءُ تفسیر عیاشی میں امام صادقؑ نے اس آیت کی تلاوت کر کے فرمایا۔ کہ جو کچھ اللہ کا ہے وہ رسول کا ہے اور جو کچھ رسولؐ کا ہے وہ بعد رسولؐ امام کا ہے۔ اور امام باقرؑ سے منقول ہے کہ ہمنے خدا کی کتاب میں پایا یہی آیت پڑھکر فرمایا کہ جنہیں میں اور میرے اہلبیت وہ ہیں جن کو اس نے اپنی زمین کا وارث کیا ہے اور متقی ہیں ہم اور پوری زمین ہماری ہے۔ پس مسلمانوں میں سے جو کسی حصہ زمین کو آباد کرے تو اسے لازم ہے کہ اس کا خراج اہلبیت امام کی خدمت میں پہونچا دیا کرے۔ اور جب اس زمین کا کوئی دوسرا مسلمان مالک ہو تو اُسے بھی لازم ہے کہ امام اہلبیت کو خراج دیا کرے یہ حکم اس وقت تک کے لئے ہے جب تک کہ قائم آل محمدؐ حضرت مہدیؑ ظہور فرمائیں گے اور تلوار کے زور سے ...... ومنافقین کو سب کو نکالدینگے صرف اس زمین کی ملکیت مسلم رکھیں گے جو ہمارے شیعوں کے قبضہ میں ہو گی۔ صفحہ ۲۶۲

وَكَتَبْنَا لَهُ تفسیر عیاشی میں امام صادقؑ سے علم جفر کے بارہ میں منقول ہے کہ خدائے تعالیٰ نے جو تختیاں جنتی زبرجد کی حضرت موسیٰؑ پر نازل فرمائیں ان میں قیامت تک جو کچھ ہونے والا تھا وہ سب درج تھا جب موسیٰؑ کا آخری وقت آیا تو انکو علم ہوا کہ زینت نامی پہاڑ میں ان تختیوں کو امانت رکھدو اس حکم کی تعمیل کی گئی جب رسول خداؐ کی بعثت ہوئی تو یمن کا ایک قافلہ حضرت کی خدمت میں آیا تھا۔ انکا گذر اس پہاڑ کی طرف ہوا۔ انکو وہ تختیاں دکھائی دیں انھوں نے اٹھا لیا۔ رسول خداؐ کی خدمت میں جب آئے ...... تو وہ لوحیں حاضر کر دیں آنحضرتؐ نے وہ امیرالمومنینؑ کے سپرد فرمائیں اور ارشاد فرمایا کہ ان کی حفاظت کیا کرو ان میں علوم اولین و آخرین ہیں جناب امیرؑ نے حضرت رسول خداؐ کے حکم سے ان کی نقلیں بھی

کیں انہی نقلوں کا نام جفر ہے امام صادقؑ نے فرمایا وہ نقلیں بھی ہمارے پاس ہیں اور اصلی لوحیں بھی ہمارے پاس ہیں عصائے موسیٰؑ بھی ہمارے پاس ہے اور ہم کل انبیا کے وارث بھی ہیں۔ ص ۲۶۶

جَسَدًا۔ اِنْ هِيَ اِلَّا فِتْنَتُكَ تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ حضرت موسیٰؑ نے خدا سے عرض کیا کہ گوسالہ میں آواز کہاں سے آئی تھی وحی ہوئی یہ ہماری طرف سے آزمایش تھی تم اسکی تفتیش نہ کرو امام صادقؑ سے منقول ہے کہ موسیٰؑ نے پوچھا کہ یہ آواز کس نے پیدا کی فرمایا میں نے۔ ص ۲۶۷

وَمِنْ قَوْمِ مُوسٰى اُمَّةٌ تفسیر مجمع البیان میں دو تین طولانی قصے امام باقرؑ سے منقول کرکے فرماتے ہیں کہ یہ سب قائم آل محمد (حضرت مہدیؑ) کے ساتھ خروج کرینگے۔ ص ۲۷۱

فَخَلَفَ مِنْ بَعْدِهِمْ خَلْفٌ ان سے مراد وہ یہود ہیں جو زمانہ رسولؐ خدا میں تھے۔ ص ۲۷۲

وَاَشْهَدَهُمْ تفسیر عیاشی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ اللہ نے سوال کیا کہ تمہارا پروردگار کون ہے پس سب سے پہلے رسولؐ خدا پھر امیرالمومنین پھر حضرات ائمہ نے جواب دیا تو ہمارا رب ہے۔ پس اللہ نے انھیں کو علم و دین کا حامل بنایا۔ پھر کل فرشتوں سے کہا کہ میرے علم و دین کے حامل یہ ہیں اور میری مخلوق میں امین یہ ہیں اور ہر بات انھیں سے دریافت کی جائے گی۔ پھر خدا نے کل اولاد آدمؑ سے یہ فرمایا...... کہ ان بزرگوار کی ولایت اور اطاعت کا اقرار کرو سب نے کہا کہ ہاں اے پروردگار ہم نے اقرار کیا خدا نے فرشتوں سے کہا کہ تم لوگ گواہ رہنا فرشتوں نے عرض کی کہ ہم گواہ ہیں۔ ص ۲۷۴

مِنَ الْغٰوِيْنَ تفسیر قمی میں امام رضاؑ سے منقول ہے بعد ایک قصہ طولانی بلعم باعور کے کہ وہ اسم اعظم بھی اسکی زبان سے جاتا رہا جیسا کہ خدا فرماتا ہے فَانْسَلَخَ مِنْهَا پھر وہ اُن سے الگ ہو گیا۔ ص ۲۷۵

وَ لِلّٰہِ الْاَسْمَاءُ الْحُسْنٰی کافی میں امام رضاؑ سے دریافت کیا گیا کہ اسم کیا چیز ہے فرمایا کہ موصوف کی صفت۔ تفسیر عیاشی میں انہی حضرت سے منقول ہے کہ جب تم پر کوئی تکلیف و بلا نازل ہو تو ہمارا واسطہ دیکر خدا سے دعا مانگو کہ یہ خدا کے اس قول کے موافق ہے وَ لِلّٰہِ الْاَسْمَاءُ الْحُسْنٰی فَادْعُوْہُ بِھَا اور کل اچھے اچھے نام اللہ ہی کے ہیں پس تم انکو انھیں سے پکارو) اور امام صادقؑ نے فرمایا کہ لِلّٰہِ الْاَسْمَاءُ الْحُسْنٰی ہم ہیں۔ کہ ہماری معرفت بغیر کسی کا کوئی عمل قبول نہ کیا جائے گا۔ ص۲۷۱

وَ مِمَّنْ خَلَقْنَا اُمَّۃٌ تفسیر قمی میں ہے کہ یہ آیت آل محمدؐ اور اُن کے پیروؤں کے بارے میں ہے۔ ص۲۷۲

# سورۃ الانفال مدنیہ

عَنِ الْاَنْفَالِ تفسیر مجمع البیان میں امام زین العابدینؑ و امام باقرؑ و امام صادقؑ سے منقول ہے وہ حضرات یسئلونک الانفال پڑھتے تھے بحذف عن جس کے معنی ہوئے اے رسولؐ وہ لوگ تم سے مال غنیمت طلب کرتے ہیں۔ ص۲۸۱

یِرْزُقُ کَرِیْمٌ تفسیر قمی میں ہے کہ یہ آیت امیرالمومنینؑ و سلمانؓ و ابوذرؓ و مقدادؓ کی شان میں نازل ہوئی۔ ص۲۸۱

کَلِمٰتِہٖ تفسیر قمی میں وارد ہے کہ کلمۃ اللہ سے مراد ائمہ معصومینؑ ہیں۔ ص۲۸۲

جنگ بدر میں امیرالمومنینؑ نے اپنے ہاتھ ایک روایت کے مطابق ۲۰ ایک روایت کے بموجب ۳۶ اور موافق ایک روایت کے ۶۴ قتل کئے تھے۔ ص۲۸۳

بقیہ کو امیر حمزہ و جاں نثار انصار و مہاجرین اور فرشتوں نے قتل کیا تھا۔

وَ لٰکِنَّ اللّٰہَ قَتَلَھُمْ اصحاب رسول خدا فخر کرتے تھے کہ ہم نے مشرکین کو قتل کیا۔ اس کا جواب اللہ دیتا ہے ...... اور سب سے بڑھکے یہ کہ سب زیادہ

مقتول یداللہ کے ہاتھ سے ہوئے۔ پس اس میں تمھارا کونسا کمال ہے کہ خواہ مخواہ
پانچویں سوار بنتے ہو۔ ص۲۸۴

اِذَا دَعَاکُمْ لِمَا یُحْیِیْکُمْ کافی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ حیات سے مراد جنت ہے
اور امام باقرؑ سے منقول ہے کہ اس آیت سے ولایت علیؑ مرتضیٰ مراد ہے۔ کہ آنحضرتؐ
کا اتباع کرنا اور ان کی ولایت کا تسلیم کرنا تمھارے امور کو پریشان نہ ہونے دیگا ص۲۸۵
فِتْنَةً لَا تُصِیْبَنَّ الخ تفسیر عیاشی میں امام صادقؑ سے منقول ہے اس آیت کی
تفسیر میں کہ رسول خداؐ کے انتقال کے بعد ہی جو فتنہ لوگوں کو پیش آیا وہ یہ تھا کہ
علیؑ مرتضیٰ کو لوگوں نے چھوڑ دیا۔ اور غیر شخص سے بیعت کرلی۔ حالانکہ رسولؐ خدا نے
صاف ارشاد فرمایا تھا کہ علیؑ کا اور آل محمدؐ میں سے جو وصی ہوں گے انکا اتباع کرنا
اور عبداللہ ابن عباسؓ سے منقول ہے کہ جس وقت یہ آیت نازل ہوئی رسولؐ خدا نے
فرمایا کہ جو شخص میرے بعد میرے جانشین کے بارے میں علیؑ مرتضیٰ پر ظلم کرے گا وہ ایسا
ہی سمجھا جائے گا کہ گویا اُس نے میری نبوت کا انکار کیا اور اُن کل انبیا کا انکار کیا جو مجھ سے
پہلے ہو چکے۔ ص۲۸۵

لِیَمِیْزَ اللّٰهُ الْخَبِیْثَ علل الشرائع میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ اللہ مومن کی طینت
میں کافر کی اور کافر کی طینت میں مومن کی کچھ طینت ملا دیتا ہے۔ اعمال میں نیکی و بدی
اسی اثر سے ہے پھر خدائے تعالیٰ قیامت میں ہر ناصبی سے مومن کی طینت اور اس کے
متعلقات معہ کل اعمال نیک کے لیکر مومن کو واپس عنایت کرے گا اور ہر مومن سے
ناصبی کی طینت اور اس کے متعلقات معہ کل اعمال بد کے لیکر ناصبی کو واپس کرے گا۔
اور یہی مقتضائے عدالت ہے۔ ص۲۸۵

اِنْ یَّنْتَهُوْا یُغْفَرْ لَهُمْ تفسیر عیاشی میں ہے کہ ایک شخص نے امام باقرؑ سے
سوال کیا کہ میں بنی امیہ کی طرف سے حاکم تھا دولت جمع کی۔ فرمایا کہ تیرے اہل و عیال

تیرا مال اور تیری ہر چیز حرام ہے۔ اور آپ نے یہی آیت پڑھی۔ ۲۸۵ـ

وَقَاتِلُوْ ... تفسیر مجمع البیان میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ اس آیت کی تاویل نہیں آئی ہے۔ جب ہمارا قائم ہمارے بعد کھڑا ہوگا (حضرت مہدیؑ) تو جو شخص اس زمانہ کو پائے گا اس آیت کی تاویل کو بھی دیکھ لیگا۔ ۲۸۵ـ

خُمُسَہٗ کافی اور تہذیب میں امیرالمومنینؑ سے منقول ہے کہ ذوی القربیٰ سے ہم مراد ہیں اور الیتمیٰ والمساکین وابن السبیل سے خاص ہمارے ایتام۔ ہمارے مساکین اور ہمارے مسافر مراد ہیں یہی امام باقرؑ و امام صادقؑ بھی فرماتے ہیں تفسیر قمی میں بھی یہی ہے۔

تفسیر عیاشی میں امام زین العابدینؑ سے منقول ہے کہ بدر میں امیرالمومنین پانی لینے کنوئیں پر گئے وہاں یکے بعد دیگرے سخت ہوا آئی اور آپ کام نہ کر سکے۔ جب فارغ ہو کر واپس آئے اور قصہ بیان کیا تو رسولؐ خدا نے فرمایا کہ پہلی ہوا میں جبرئیل ایکہزار فرشتوں سے آئے تھے دوسری میں میکائیل ہزار فرشتوں کے ساتھ آئے تھے تیسری ہوا میں اسرافیل ہزار فرشتوں سے آئے تھے اور ای علیؑ انھوں نے آپ پر سلام کیا تھا۔ ۲۹۱ـ

اِنَّ شَرَّ الدَّوَابِّ عِنْدَ اللّٰہِ تفسیر قمی اور تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ یہ آیت بنی امیہ کے بارے میں نازل ہوئی جو تمام مخلوق خدا میں سب سے بدتر تھے اور باطن قرآن کے منکر۔ ۲۹۲ـ

یَنْقُضُوْنَ عَھْدَھُمْ تفسیر قمی میں ہے کہ یہ عہد کے توڑنے والے رسولؐ خدا کے اصحاب تھے جو احد کے دن بھاگے ہیں۔ ۲۹۲ـ

وَاِمَّا تَخَافَنَّ مِنْ قَوْمٍ خِیَانَۃً تفسیر قمی میں ہے کہ یہ آیت معاویہ کی شان میں نازل ہوئی یعنی خدا نے پہلے ہی سے اس خیانت کی خبر دیدی تھی جو وہ امیرالمومنینؑ سے کرنے والا تھا۔ ۲۹۳ـ

وَاُولُوا الْاَرْحَامِ ... کافی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ بعد جناب امام حسنؑ و امام

حسین امامت بھائیوں میں کبھی نہ جائے گی بلکہ اس کا اجرا علیؑ ابن الحسین سے اولاد اور اولاد کی اولاد میں ہوتا رہے گا۔ ص۲۹۷

# سورۃ التوبہ مدنیہ

اَذَانٌ مِّنَ اللّٰہِ تفسیر قمی اور تفسیر عیاشی میں امام زین العابدینؑ سے روایت ہے کہ اس اذان سے مراد امیر المومنینؑ ہیں اور امیر المومنینؑ خود بھی یہی فرماتے ہیں۔

یَوْمَ الْحَجِّ الْاَکْبَرِ معانی الاخبار اور علل الشرائع میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ اس دن کو حج اکبر اس لئے کہا کہ اس سال مسلمان اور مشرکین سب حج ادا کرتے تھے۔ کافی اور معانی الاخبار اور تفسیر عیاشی میں انھیں حضرت صادقؑ سے متعدد حدیثوں میں منقول ہے کہ حج اکبر سے مراد ہے قربانی کا دن اور حج اصغر سے عمرہ تفسیر عیاشی میں انہی حضرت صادقؑ سے منقول ہے کہ حج اکبر سے مراد ہے عرفہ کا دن ص۲۹۸

اَئِمَّۃَ الْکُفْرِ تفسیر قمی میں منقول ہے کہ یہ آیت اصحاب جمل کے بارے میں نازل ہوئی اور امیر المومنینؑ نے اس آیت کو پڑھ کر لڑائی کی اور ایک طولانی قصہ درج ہے تفسیر عیاشی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ اہل بصرہ سے کچھ لوگ طلحہ و زبیر کی نسبت مجھ سے دریافت کرنے لگے میں نے کہا وہ دونوں ائمہ کفر میں تھے جب سے یہ آیت نازل ہوئی آج تک اس کی تعمیل نہیں ہوئی تھی۔ آج ہوتی ہے۔ کوئی ان سے نہیں لڑا یہاں تک کہ میں ان سے لڑا ہوں

قَاتِلُوْھُمْ تفسیر عیاشی میں ایک قصہ طولانی کے بعد منقول ہے کہ جنگ صفین میں امیر المومنینؑ نے اس آیت کی تلاوت فرمائی تھی۔ ص۳۰۰

اَلْمُؤْمِنِیْنَ تفسیر قمی اور کافی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ مومنین سے مراد اس آیت میں آل محمدؐ یعنی ائمہ معصومینؑ ہیں۔

وَ لِيْجَۃً امام حسن عسکریؑ فرماتے ہیں کہ وَلِیْجَۃً سے مراد یہاں وہ ہے جو بجائے صاحب الامر (امام مہدیؑ) آدمیوں کے بنانے سے بن گیا ہو۔ اور یہاں مومنین ائمہ ہیں۔ ص۳۰۱

اَلْکُفْر تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ اس آیت میں جو الکفر کا لفظ آیا ہے اسکے باطنی معنی یہ ہیں کہ (خلیفہ) اول وثانی کی ولایت اور الایمان کے باطنی معنی یہ ہیں۔ علی ابن ابی طالبؑ کی ولایت۔ ص۳۰۲

یُرِیْدُوْنَ اَنْ یُّطْفِؤُا نُوْرَ اللّٰہِ تفسیر صافی میں ہے کہ اللہ نے ان لوگوں کی حالت کو بیان فرمایا ہے جو ولایت علی مرتضیٰؑ کو اپنی تکذیب کے ذریعے سے باطل کرنا چاہتے ہیں۔ ص۳۰۵

لِیُظْہِرَہٗ عَلَی الدِّیْنِ کُلِّہٖ تفسیر قمی میں ہے کہ یہ آیت قائم آل محمدؐ کے بارے میں نازل ہوئی الاکمال میں امام صادقؑ سے مروی ہے کہ واللہ اس آیت کی تاویل نازل نہیں ہوئی۔ اور جب تک قائم آل محمدؐ کا ظہور نہ ہوگا اس وقت تک نازل نہ ہوگی۔ ص۳۰۵ اور اس وقت ہر امامت کا مشرک اس ظہور کو برا سمجھے گا۔ اور اگر وہ کسی پیڑ کے پیٹ میں جا کر چھپے گا تو وہ پیڑ کہدے گا کہ اے مومن یہ کافر میرے پیٹ میں ہے مجھے توڑ اور اسے قتل کر۔

یَکْنِزُوْنَ الذَّھَبَ کی تفسیر قمی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ حضرت ابوذرؓ غفاری ملک شام میں ہر جمعہ کو باواز بلند یہ منادی فرمایا کرتے کہ خزانہ جمع کرنے والوں کی پیشانی۔ پہلو اور پشت پر داغ دینے کی خوشخبری سنادی گئی ہے۔ تفسیر مجمع البیان میں ہے کہ جب یہ آیت نازل ہوئی تو رسول خداؐ نے تین مرتبہ فرمایا کہ سونا بھی غارت ہو چاندی بھی غارت ہو۔ عمر نے سوال کیا پھر ہم کون سامال جمع کریں۔ فرمایا یاد خدا کرنے والی زبان۔ شکر خدا بجالانیوالا دل اور

ایماندار زوجہ جو تم میں سے دین میں کسی کی مددگار ہو سکے۔ عمر کے دینداری رسول خدا کے اس جواب سے بھی ظاہر ہے۔ یہ نہیں فرمایا کہ دین میں تیری مددگار ہو سکے بلکہ یہ فرمایا کہ کسی کی مددگار ہو سکے یعنی جو مومن ہو گا اس کی زوجہ اس کی مددگار ہو گی ثَانِیَ اثْنَیْنِ مطلب یہ ہے کہ اس حالت میں کچھ اتفاق ہے اُن کا ساتھ ہو جانے والا ہمراہی بھی ایک ہی تھا اور وہ بھی بار خاطر تھا نہ یار نشاط کہ بے محل رُوئے دیتا تھا۔ لَا تَحْزَنْ فرمانا بتلا رہا ہے کہ شیخ جی کے ہاتھ سے کوئی بڑی نکل گئی تھی اور اُنکا کوئی منصوبہ بگڑ گیا تھا جس پر انکو افسوس ہو رہا تھا اور وہ روئے دیتے تھے اور رسول خدا فرما رہے تھے کہ تو افسوس نہ کر تو غم نہ کھا ہم دونوں یعنی میرے اور علی کے ساتھ تو اللہ موجود ہے۔

کافی میں امام باقر سے منقول ہے کہ رسول خدا غار میں ابوبکر سے فرما رہے تھے کہ چپ رہ بے شک اللہ میرے اور علی کے ساتھ ہے اور وہ خوب چیخ چیخ کر رو رہا تھا اور کسی طرح چپ ہی نہ ہوتا تھا۔ رسول خدا نے جب اس کی یہ حالت دیکھی تو فرمایا کہ اے شخص تو چاہتا ہے کہ میں اپنے اصحاب کو تجھے دکھلا دوں جو اپنے اپنے مقامات پر بیٹھے ہوئے باتیں کر رہے ہیں اور جعفر اور اس کے ساتھیوں کو دکھلا دوں جو سمندر میں اپنے ہمراہیوں کے ساتھ چلے جا رہے ہیں۔ عرض کی جی ہاں تو آنحضرت نے اپنا دست مبارک اُس کے منہ پر پھیر دیا تو انصار بھی اپنے جلسوں میں باتیں کرتے نظر آنے لگے اور جعفر بھی سمندر میں جاتے دکھائی دینے لگے شیخ جی کے دل میں اسیوقت یہ بات گزری کہ معاذ اللہ یہ ساحر ہیں۔

فَاَنْزَلَ اللّٰهُ سَكِيْنَتَهٗ عَلَيْهِ تفسیر عیاشی میں امام رضا سے منقول ہے کہ عوام الناس سنی اس آیت کو ہمارے مقابلہ میں بطور حجت پیش کرتے ہیں حالانکہ کوئی حجت نہیں قسم بخدا خدائے تعالیٰ نے یوں فرمایا تھا سَكِيْنَتَهٗ عَلٰى رَسُوْلِهٖ اور فرمایا کہ ہم

اس آیت کو اسی طرح پڑھتے ہیں۔ صفحہ ۳۰۸
کَلِمَةَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ اس سے
مراد وہ کلام ہی جو بڑے میاں (ابوبکر) کرتے تھے۔ تفسیر قمی میں بھی یہی ہے صفحہ ۳۰۹
اِحْدَى الْحُسْنَيَيْنِ کافی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ ان دونیکیوں میں سے ایک
سے مراد موت یا ظہور امام کا پالینا۔ اور ہم باوجودیکہ ثلثہ پرستوں (ابوبکر و عمر و عثمان)
سنیوں کی طرف سے تکلیفیں پا رہے ہیں ان دو باتوں میں سے ایک کے منتظر
ہیں کہ یا تو خدا اپنی طرف سے انکو عذاب پہونچاوے اور وہ انکا مسخ ہو جانا ہی یا ہمارے
ہاتھوں سے پہونچاوے اور وہ انکا قتل ہونا ہے۔ صفحہ ۳۱۱
اِذَا هُمْ يَسْخَطُوْنَ تفسیر مجمع البیان میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ
ذوالخویصرہ تیمی کا بیٹا حرقوص ابن زہیر بانی فرقہ خوارج کی شان میں یہ
آیت نازل ہوئی۔ صفحہ ۳۱۱
وَيُؤْمِنُ لِلْمُؤْمِنِيْنَ تفسیر قمی میں ہی بعد ایک قصہ طولانی کے کہ جیسا تھا ان کا ایمان
ظاہری ہی ویسے ہی رسولؐ کی تصدیق بھی ظاہری ہے صفحہ ۳۱۲
اِنَّمَا كُنَّا نَخُوْضُ وَنَلْعَبُ تفسیر مجمع البیان میں امام باقرؑ سے منقول ہو کہ یہ آیت
ان بارہ آدمیوں کے بارے میں نازل ہوئی جو ایک گھاٹی پر کھڑے ہوئے تھے اور
جنھوں نے باہم مشورہ کر لیا تھا کہ آج رسول خدا کو قتل کر دیں۔
تفسیر قمی میں مخرج کی تفسیر میں یہی واقعہ درج ہو۔ صفحہ ۳۱۳
عیون و خصال میں آنحضرتؐ سے منقول ہے کہ اگر کوئی شخص جنت
عدن کا آرزومند ہو تو اس کو لازم ہے کہ علی ابن ابی طالب سے اور ان کے بعد
ان کی اولاد سے محبت رکھے۔
جَاهِدِ الْكُفَّارَ وَالْمُنَافِقِيْنَ تفسیر مجمع البیان میں قرأت اہلبیتؑ ہو

جاہد الکفار بالمنافقین۔ تفسیر قمی میں بھی یہی ہے اس لئے کہ رسولؐ خدا نے
منافقین سے تلوار کے ذریعہ کبھی جہاد نہیں کیا۔ یہ قول تو سورۂ توبہ کے متعلق ہے
باقی سورۂ تحریم کی تفسیر میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ وہاں جاہد الکفار والمنافقین
میں بھی آیا ہے کہ رسولؐ خدا نے کفار سے جہاد کیا تھا اور علی مرتضیٰؑ نے منافقین سے اور
اس طرح علی مرتضیٰؑ کا جہاد عین رسول خدا کا جہاد ہے۔ صفحہ ۳۱۵
وَهَمُّوا بِمَا لَمْ يَنَالُوا تفسیر قمی میں ہے کہ یہ آیت ان لوگوں کے بارے
میں نازل ہوئی جنھوں نے کعبۃ اللہ میں قسم کھائی تھی کہ بعد رسولؐ امر خلافت
کو بنی ہاشم میں نہ رہنے دینگے اور اسی تفسیر میں ہے کہ جب رسولؐ نے ان لوگوں
کو جتلایا تو ان لوگوں نے بحلف بیان کیا کہ نہ ہم نے ایسا کہا اور نہ ایسا قصد کیا اس پر
یہ آیت نازل ہوئی يَحْلِفُونَ بِاللهِ اور امام صادقؑ سے منقول ہے کہ جب
رسول خداؐ نے غدیر خم میں علی مرتضیٰؑ کو اپنا قائم مقام کرنا چاہا تو آنحضرتؐ کے
سامنے منافقین میں سے سات شخص تھے اور وہ سات اول یہ تھے ابوبکر و عمر و عبدالرحمان
بن عوف۔ سعد بن ابی وقاص ابو عبیدہ بن جراح۔ سالم مولےٰ ابی حذیفہ۔
مغیرہ ابن شعبہ۔ اور اسی وقت عمر نے آنحضرتؐ کی شان میں یہ الفاظ کہے کہ تم اس
شخص کی دونوں آنکھیں نہیں دیکھتے ہو گویا مجنون کی سی آنکھیں ہیں ابھی ابھی
کھڑا ہو کر یہ کہنے لگے گا کہ میرے پروردگار نے ایسا کہا ہے اور ایسا کہا ہے۔ پھر آنحضرتؐ
نے من کنت مولاہ فعلی مولاہ فرماکر حکم دیا کہ آج سے علیؑ کو امیرالمومنینؑ کہہ کر سلام
کیا کرو یا علیؑ کا امیرالمومنینؑ ہونا صدق دل سے تسلیم کرو۔ اس وقت جبرئیل امین
نازل ہوئے اور رسولؐ کو ان لوگوں کے قول کی خبر دی۔ آنحضرتؐ نے ان لوگوں
کو بلا کر دریافت کیا تو صاف انکار کر گئے اور قسمیں کھانے لگے اس وقت یہ
آیت نازل ہوئی۔ يَحْلِفُونَ بِاللهِ صفحہ ۳۱۶ ح ۱

اَغْنٰهُمُ اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗ تفسیر عیاشی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ زمانۂ جاہلیت میں ان اصحاب رسولؐ میں سے کوئی توسری بیچا کرتا تھا اور کوئی پائے کوئی عورتوں کی موباف بٹا کرتا تھا۔ پھر ظاہرا اسلام کی اطاعت کرنے کے سبب سے خدا نے اپنے رسولؐ کے ذریعہ سے ان کو مالدار بنا دیا تو بجائے شکر نعمت کے کفران نعمت کرنے لگے اور وہ شکر نعمت کرنا یہ تھا کہ رسولؐ خدا کی وصیت کو ضائع نہ کرتے حالانکہ واجب یہ تھا کہ شکر نعمت کرتے۔ صـ۳۱۶

اَلَّذِيْنَ يَلْمِزُوْنَ تفسیر قمی میں ہے کہ سالم بن عمیر انصاری ایک صاع کھجور لایا تھا اور صدقہ دیدیا۔

تفسیر عیاشی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ امیرالمومنینؑ نے ایک ایک خرمہ کے عوض میں ایک ایک ڈول پانی کا کھینچا اسطرح سے جو خرمے جمع کئے تھے وہ لیکر حاضر ہوئے عبدالرحمان ابن عوف نے آوازہ کسا اُس پر یہ آیت نازل ہوئی۔

اِسْتَغْفِرْ لَهُمْ اَوْ لَا تَسْتَغْفِرْ لَهُمْ تفسیر قمی میں ہے کہ عبداللہ بن اُبی مشہور منافق بیمار تھا اور اس کا بیٹا عبداللہ مومن تھا۔ پس یہ مومن عبداللہ آنحضرتؐ کی خدمت میں ایسے وقت آیا کہ اسکا باپ حالت احتضار میں تھا اس نے عرض کی کہ یا رسولؐ اللہ اگر آپ میرے باپ کے پاس نہ تشریف لائے تو ہمارے کنبہ پر یہ عیب لگایا جائے گا۔ آنحضرتؐ اس کے پاس تشریف لے گئے اس وقت بہت سے منافق اس کے پاس تھے۔ عبداللہ بن ابی نے عرض کی یا رسولؐ اللہ اس کے لئے استغفار فرمایئے آنحضرتؐ نے استغفار فرمایا۔ عمر نے عرض کی یا رسولؐ اللہ کیا آپ کو خدا نے منع نہیں کیا ہے کہ منافقوں پر نماز نہ پڑھئے۔ اور اُن کے لئے استغفار نہ کیجئے آنحضرتؐ نے یہ سنکر منہ پھیر لیا۔ پھر اُس نے دوبارہ عرض کی بس آنحضرتؐ نے فرمایا کہ خدا تجکو غارت کرے یہ مجھے اختیار دیا گیا ہے ......... پھر جب وہ مر گیا تو اس کا بیٹا

آنحضرتؐ کی خدمت میں حاضر ہوا عرض کی یا رسولؐ اللہ اگر مناسب ہو تو اسکے جنازہ پر بھی تشریف لے چلئے۔ آنحضرتؐ تشریف لے گئے۔ اس کی قبر پر کھڑے ہوئے اس وقت عمر نے پھر عرض کی یا رسولؐ اللہ کیا خدا نے آپ کو منع نہیں کیا ہی کہ اگر کوئی منافق مرجائے تو نہ اُس کی نماز پڑھئے نہ اس کی قبر پر کھڑے ہو جیئو رسولؐ خدا نے فرمایا تیرا بُرا ہو تو یہ بھی جانتا ہے کہ میں نے دعا کیا کی میں نے دعا یہ کی یا اللہ تو اس کی قبر کو آگ سے بھردے اور اس کے پیٹ کو بھی آگ سے بھردے اور اس کو جہنم میں پہونچادے۔

اس طرح عمر کی چھیڑ خانی سے رسولؐ خدا سے وہ بات ظاہر ہوگئی جس کو آپ نا پسند کرتے تھے۔ تفسیر عیاشی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ رسولؐ خدا پانچ تکبیر کے ساتھ نماز جنازہ پڑھتے اور خاص اس مرنے کے لئے بھی مغفرت کی دعا کرتے جب سے منافقین پر نماز کی ممانعت آگئی تب سے صرف چار تکبیر فرماتے اور خاص اس میت کے لئے مغفرت کی دعا نہ فرماتے۔ قول مترجم (آج تک ہمارے مخالفین اہل سنت) میں وہی چار تکبیریں منافقوں والی جاری ہیں۔ صـ ۳۱۷

اَلسَّابِقُوْنَ الْاَوَّلُوْنَ تفسیر قمی میں ہے کہ ان سے مراد نقبائے اُمت یعنی ابوذرؓ مقدادؓ سلمانؓ عمارؓ اور ہر شخص جو ....... ولایت امیرالمومنینؑ پر قائم رہا۔ صـ ۳۲۲

اَلْمُهَاجِرِيْنَ نہج البلاغۃ میں ہو کہ یہ لفظ کسی پر راست نہ آئے گا جب تک کہ وہ زمین خدا پر حجت خدا ہو اُسے نہ پہچانتا ہو۔ بس جس نے پہچانا وہی مہاجر ہے۔ تفسیر عیاشی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ خدا نے مہاجرین اولین کا ذکر بوجہ سبقت کے پہلے درجہ پر فرمایا ہے۔ دوسرے درجہ پر انصار کا ذکر کیا۔ صـ ۳۲۲

عَسَى اللّٰهُ اَنْ يَّتُوْبَ عَلَيْهِمْ تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے منقول ہو کہ

یہ آیت ہمارے گنہگار شیعوں کے بارے میں نازل ہوئی ہے۔ ص ۳۲۳

صَلِّ عَلَیْھِمْ تفسیر عیاشی میں ہے کہ امام صادقؑ سے پوچھا گیا کہ جو حکم رسولؐ کو تھا وہ امام کے لئے بھی جاری ہے فرمایا ہاں ضرور۔

وَالْمُؤْمِنُوْنَ کافی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ یہ آیت آپ کے سامنے پڑھی گئی تو آپ نے فرمایا کہ یوں نہیں بلکہ دراصل یوں تھی۔ والماموموں اور ماموؐن ہم ہیں۔ اور تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ کوئی کافر یا مومن نہیں مرتا اور قبر میں نہیں رکھا جاتا جب تک کہ اس کے اعمال رسولؐ اور امیر المومنینؑ اور سلسلہ بسلسلہ صاحب الامر علیہم السلام تک نہ پیش ہو جائیں۔

وَاِمَّا یَتُوْبُ عَلَیْھِمْ تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے اور تفسیر قمی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ بعض مشرکین نے امیر حمزہؑ اور جعفر طیارؑ اور اسی قسم اور مومنین کو قتل کیا تھا۔ بعدہٗ داخل اسلام ہو گئے۔ انھیں کی شان میں خدا نے یہ آیت نازل کی ص ۳۲۴

یُحِبُّوْنَ اَنْ یَّتَطَھَّرُوْا تفسیر عیاشی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ آنحضرتؐ پانی سے استنجا کرتے تھے۔ ص ۳۲۴

اَلتَّائِبُوْنَ وَ الْعَابِدُوْنَ کافی میں منقول ہے کہ امام باقرؑ اس آیت میں طائبین عابدین پڑھتے تھے۔ اور وجہ بیان فرماتے تھے کہ یہ مومنین کی صفتیں ہیں نہ یُقَاتِلُوْنَ کی ص ۳۲۵

تفسیر قمی میں منقول ہے کہ یہ آیت ائمہ معصومینؑ کی شان میں نازل ہوئی ہے اس میں وہ صفات بیان ہوئے ہیں جو ان کے غیر میں جائز نہیں اس لیے وہی تو ہوں گے جو ہر معروف کو پہچانتے ہوں خواہ وہ چھوٹی ہو یا بڑی موٹی ہو یا باریک۔ اسی طرح وہی ہیں جو ہر چھوٹے بڑے منکر کو پہچانتے ہیں اور خود اس سے معصوم ہیں اور وہی ہو سکتے ہیں۔ جو چھوٹی بڑی موٹی باریک حدود خدا

کو پہچانتے ہوں اور یہ صفتیں سوائے ائمہ معصومین کے کسی دوسرے میں پائی نہیں جاتی۔ ص ۳۲۵

وَمَا کَانَ اسْتِغْفَارُ اِبْرَاھِیْمَ تفسیر عیاشی میں منقول ہے کہ امام صادقؑ نے دریافت کیا کہ لوگ خدا کے اس قول کے بارے میں کیا کہتے ہیں۔ عرض کی گئی کہ یہ کہتے ہیں کہ ابراہیمؑ نے اپنے چچا سے استغفار کرنے کے بارے میں وعدہ کر لیا تھا۔ فرمایا یوں نہیں ہے۔ بلکہ اُن کے چچا نے اسلام لانے کے لئے وعدہ کیا تھا۔ ص ۳۲۵

لَقَدْ تَابَ اللّٰہُ احتجاج طبرسی میں منقول ہے کہ امام صادقؑ اور مجمع البیان میں ہے کہ امام رضاؑ اس آیت کو یوں پڑھا کرتے تھے بِالنَّبِیِّ عَلَی الْمُھَاجِرِیْنَ وَالْاَنْصَارِ تفسیر قمی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ اسی شان سے یہ آیت نازل ہوئی ہے۔ احتجاج میں اس کی دلیل بھی لکھی ہے کہ نبی نے کوئی گناہ نہیں کیا تھا پھر توبہ کیسی۔ اور امام نے پوچھا تھا کہ عوام الناس کیسے پڑھتے ہیں۔ راوی نے کہا میں نے عرض کی کہ وہ علی النبی پڑھتے ہیں۔ ص ۳۲۶

اَلَّذِیْنَ تفسیر قمی میں ہے بعد حذف قصہ طولانی ابوذرؓ سے آنحضرتؐ نے فرمایا تم تنہا ہی زندگی بسر کرو گے تنہا ہی انتقال کرو گے اور تنہا قبر سے مبعوث ہوگے اور تنہا جنت میں داخل ہوگے۔ ص ۳۲۶

کُوْنُوْا مَعَ الصّٰدِقِیْنَ تفسیر قمی میں ہے کہ صادقین سے مراد ائمہ معصومینؑ ہیں اکمال الدین میں خود امیر المومنینؑ نے بزمانۂ خلافت عثمانؓ سلمان فارسیؓ کے سوال پر آنحضرتؐ سے بھی منقول ہے ص ۳۲۷

فَلَوْلَا نَفَرَ کافی میں امام صادقؑ سے دریافت کیا گیا کہ اگر امام پر یکایک کوئی حادثہ واقع ہو جائے تو لوگ کیا کریں فرمایا خدا کے اس قول پر عمل کریں اور فرمایا کہ جب تک وہ طلب علم میں ہیں معذور رہیں اور قوم کے جاہل جب تک

کہ وہ آئیں انتظار میں رہیں وہ بھی معذور رہیں ص ۳۲۸

قَاتِلُوا الَّذِیْنَ یَلُوْنَکُمْ مِّنَ الْکُفَّارِ تفسیر قمی میں ہے کہ ہر قوم کے لئے واجب ہے کہ جو کفار ان سے اور امام سے قریب ہوں اُن سے لڑیں۔ اور جب تک اسکو ملے نہ کریں آگے نہ بڑھیں۔ ص ۳۲۸

اَنْفُسِکُمْ تفسیر عیاشی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ رسول من انفسکم کے مخاطب ہم ہیں۔ عزیز کے مخاطب ہم ہیں حریص علیکم کے مخاطب ہم ہیں بالمؤمنین رؤف رحیم اس چوتھائی میں مومن بھی ہمارے شریک ہو گئے ہیں دوسری روایت میں فرمایا کہ اس آیت کی تین چوتھائی ہمارے لئے ہے اور ایک چوتھائی ہمارے شیعوں کے لئے۔ ص ۳۲۹

کافی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ پروردگار عالم نے اس آیت کو یوں نازل فرمایا۔ لَقَدْ جَاءَنَا رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِنَا عَزِیْزٌ عَلَیْہِ مَا عَنِتْنَا حَرِیْصٌ ص ۱۲۹

# سورہ یونس مکیہ

قَدَمَ صِدْقٍ کافی اور تفسیر عیاشی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ قَدَمَ صِدْقٍ سے مراد ولایت امیر المومنینؑ۔ اور ولایت کے یہ معنی ہیں کہ کل امور دین و دنیا میں حاکم مطلق جاننا اور ماننا۔ نہ کہ جیسا عوام الناس ویلولے وبا دے کو ولی سمجھ لیتے ہیں ص ۳۳۰

لِلنَّاسِ الشَّرَّ یہ قول نعمان بن حارث فہری کا ہے جس کو غدیر خم میں علی مرتضیٰ کا مولیٰ ہونا اتنا شاق گزرا تھا کہ اس نے یہ دعا کی تھی اور وہ قبول بھی ہوئی مگر یہ منافق اس رئیس المنافقین (عمر) کے پاسنگ بھی نہ تھا جس نے ناگوار ہونے کو ظاہر کیا بلکہ ظاہر طور پر آکر مبارک باد دی حالانکہ دل میں تو یہی

تھا کہ یا زندہ و صحبت باقی۔ ص۳۳۲

سُولاً هُمُ الْحَقُّ لفظ الحق لانے کی یہ ضرورت ہے کہ ثابت ہو جاوے کہ وہ مولیٰ جو واقعی ان کا مالک اور ان کے امور کا اختیار رکھنے والا ہے نہ یہ کہ جسکو انہوں نے اپنی خواہش نفسانی سے مولیٰ بنا لیا ہو۔ ص۳۳۶

اَفَمَنْ لَا يَهِدِّي تفسیر قمی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ جو حق کی ہدایت کرتے ہیں وہ تو رسول خدا اور ان کے بعد آل محمدؑ ہیں اور وہ جو خود ہدایت نہیں پاتے وہ قریش اور غیر قریش سب ہیں جنھوں نے بعد رسولؐ خدا ان کے اہلبیت سے مخالفت کی۔ ص۳۳۸

بَلْ كَذَّبُوا تفسیر عیاشی میں ہے کہ امام باقرؑ سے بڑے بڑے امور مثل رجعت وغیرہ کے سوال کیا گیا حضرت نے فرمایا تم مجھ سے وہ باتیں پوچھتے ہو جن کا ابھی وقت نہیں آیا۔ اور یہی آیت تلاوت فرمائی۔ اور تفسیر قمی میں ہے کہ یہ آیت رجعت کے بارے میں نازل ہوئی ہے جس کی منافقین نے تکذیب کی تھی اور یہ کہا تھا کہ وہ ہرگز نہ ہوگی۔ ص۳۳۹

وَمِنْهُم مَّن لَّا يُؤْمِنُ تفسیر قمی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ ان ایمان نہ لانے والوں سے مراد رسولؐ خدا سے دشمن اور ان کے بعد آل محمدؑ کے دشمن ہیں

اَلَّذِی نَعِدُهُمْ تفسیر قمی میں ہے کہ اس سے مراد رجعت اور قائم آل محمدؑ کا ظہور ہے۔

لِكُلِّ اُمَّةٍ رَّسُولٌ تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے اس آیت کی باطنی تفسیر یہ منقول ہے کہ اس امت کے لئے ہر زمانہ میں آل محمدؑ سے ایک رسول ہوتا رہے گا اور قیامت کے دن وہ اپنے زمانہ کے لوگوں کے ساتھ آئے گا۔ ص۳۴۴

يَسْتَنْبِئُونَكَ اَحَقٌّ هُوَ کافی میں امام صادقؑ سے اس کا یوں مطلب

منقول ہے کہ اے رسولؐ تم سے یہ دریافت کرتے ہیں کہ علیؑ کے بارے میں جو کچھ تم کہتے ہو آیا یہ حق ہے تم اس کے جواب میں کہو کہ ہاں میرے پروردگار کی قسم یہ ضرور برحق ہے اور تم خدا کو عاجز کرنے والے نہیں ہو جس کا یہ مطلب ہو کہ اگر تم علیؑ کو جسے خدا نے میرا خلیفہ مقرر کیا ہے تسلیم نہ کرو گے اور اپنی پنچایت سے کسی کو چودھری بناؤ گے تو اس سے خدا کے انتظام میں تم کوئی گڑبڑ نہیں ڈال سکو گے اور تمہارے اجتماع اور پنچایت سے خدا اس پر مجبور نہیں ہو سکتا کہ تمہارے بنائے ہوئے خلیفہ کو اپنا خلیفہ قبول کرے۔ صلہ ۲۴۱

تفسیر عیاشی اور تفسیر قمی اور المجالس میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ اے رسولؐ اہل مکہ تم سے یہ دریافت کرتے ہیں کہ آیا علی امام ہیں تم ان کو جواب میں کہدو ہاں میرے پروردگار کی قسم وہی امام ہیں۔ صلہ ۲۴۱

ظَلَمَتْ تفسیر قمی میں ہے کہ یہاں سے یہ معنی مقدر ہیں ظلمت آل محمدؐ حقہم یعنی آل محمدؐ پر یہ ظلم کرے گا کہ ان کے حق لیلے گا۔ صلہ ۲۴۱

لَافْتَدَتْ بِہٖ مطلب یہ ہو کہ اگر ظالم کے ہاتھ میں زمین کے کل خزانے اور مال ہوں گے تو وہ عذاب سے بچنے کے لئے زمانہ رجعت میں فدیہ دیدے گا۔ صلہ ۲۴۱

بِفَضْلِ اللّٰہِ وَبِرَحْمَتِہٖ الجوامع اور تفسیر مجمع البیان میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ فضل اللہ سے مراد ہیں رسول خداؐ اور رحمۃ سے مراد ہیں علی مرتضٰےؑ اور تفسیر قمی میں اس قدر اور زیادہ ہے کہ ہمارے شیعہ کو چاہیئے کہ اس فضل خدا اور اس رحمت خدا سے خوش ہوں کہ ہمارے دشمنوں (سنیوں) کو سونا چاندی جو دیا گیا ہے ان سے بدرجہا بہتر ہیں۔ اور المجالس میں خود رسول خداؐ سے بھی منقول ہے۔ اور فَبِذٰلِکَ مراد ہے کہ پس اس نبوت اور ولایت سے فَلْیَفْرَحُوْا اس سے مطلب یہ ہو کہ ہمارے شیعہ خوش ہوں یَجْمَعُوْنَ سے مراد ہیں کہ ان کے مخالف

مال ومنال اہل وعیال جمع کریں وہ نبوت نبیؐ اور ولایت علیؑ سے بہتر نہیں ہو سکتا۔ تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے یہی منقول ہے۔ ص۳۴۲

لَهُمُ الْبُشْرٰی کافی میں امام باقرؑ سے اس آیت کی تفسیر میں وارد ہے کہ یہ آیت قائم آل محمدؐ کی بھی بشارت دیتی ہے۔ اور آنحضرتؐ کے ظہور کی بھی۔ اور انکے دشمنوں کے قتل کی بھی۔ تفسیر عیاشی میں انھیں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ قریب الموت شیعوں سے ملک الموت آکر کہے گا کہ دیکھ یہ رسول خداؐ ہیں اور یہ امیر المومنینؑ ہیں یہ امام حسنؑ اور امام حسینؑ ہیں۔ ص۳۴۳

بِمَا كَذَّبُوْا تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ نے فرمایا کہ یہ تکذیب نبوت و ولایت پہلے ہی سے چلی آئی ہے۔ ص۳۴۵

بُيُوْتَكُمْ قِبْلَةً علل الشرائع اور تفسیر عیاشی میں ہے کہ رسولؐ خدا نے فرمایا کہ موسیٰؑ و ہارونؑ نے کچھ مکانات بنائے اللہ نے انکو حکم دیا کہ ان کی مسجد میں سوائے ہارونؑ اور اولاد ہارونؑ کے نہ کوئی جنب حالت میں شب باش ہو سکے نہ عورتوں کے پاس جا سکے اور بلاشک علیؑ کی منزلت مجھ سے وہی ہے جو ہارونؑ کو موسیٰؑ سے تھی اور سوائے علیؑ اور اولاد علیؑ کے اور کسیکو حلال نہیں کہ وہ میری مسجد میں عورتوں سے مقاربت کرے اور جنب حالت میں شب باش ہو۔ اور جس کو یہ بات بری لگے تو اس کا راستہ یہ رہا۔ اور آنحضرتؐ نے دست مبارک سے شام کی طرف اشارہ کیا

مترجم۔ آنحضرتؐ کے اشارہ کا یہ مطلب معلوم ہوتا ہے کہ جس کو علیؑ اور اولاد علیؑ کی وہ منزلت جو عطیہ خدا ہے بری لگے وہ یہودی ہو جائیں۔ جیسے معاویہ شامی ہوگئے اور انکو تو بس اسی خطہ میں ہوئی جدھر آنحضرتؐ نے اشارہ کیا تھا ص۳۴۷

الْاٰیٰتُ وَالنُّذُرُ کافی اور تفسیر قمی میں ہو کہ امام صادقؑ نے اس آیت کا مطلب یہ بیان فرمایا کہ الآیات سے مراد ہیں ائمہ اور النذر سے مراد ہیں انبیا ص۳۵

# سورۂ ھود مکیۃ

یثنون صدورھم تفسیر قمی میں ہے کہ ان کے دلوں میں بغض علیؑ ابن ابی طالب جو بھرا ہوا ہے اس کو چھپاتے ہیں ص۳۵۲

الی امۃ معدودۃ تفسیر عیاشی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ اس سے مراد قائم آل محمدؐ اور ان کے اصحاب ہیں اور فرمایا کہ ان کی تعداد بدر والوں کی تعداد کے برابر ہوگی۔ اور امام باقرؑ فرماتے ہیں کہ ان کے اصحاب ۳۱۰ سے کچھ اوپر ہوں گے واللہ امت معدودہ سے وہی مراد ہیں پھر آپ نے یہی آیت تلاوت فرمائی واللہ وہ ایک ساعت میں جمع ہو جائیں گے۔ جیسے فصل خریف کے بادلوں کے ٹکڑے ص۳۵۳

فلعلک تارک کافی میں امام صادقؑ سے اس آیت کی تفسیر میں یوں وارد ہے کہ رسولؐ خدا بین مکہ و مدینہ منزل غدیر پر جاکر اترے تو علی مرتضیٰؑ سے فرمایا کہ میں نے اپنے پروردگار سے یہ سوال کیا تھا کہ میرے اور تمہارے درمیان موالات (محبت) قائم کردے اس نے قائم فرمادی پھر میں نے سوال کیا کہ تم کو میرا وصی قرار فرمائے۔ اسنے قرار دیدیا۔ تفسیر قمی اور تفسیر عیاشی میں اس کے قریب قریب مضمون ہے۔ عیاشی میں اس قدر اور زیادہ ہے کہ رسولؐ خدا نے نماز کے آخر میں بہت بلند آواز سے یہ دعا کی کہ اے اللہ تو مومنین کے دل میں علیؑ کی محبت ڈال دے اور منافقین کے دل میں ان کی ہیبت اور عظمت قائم فرمائے تب اللہ نے یہ آیت نازل فرمائی ان الذین آمنوا وعملوا الصلحت اسپر ابن خطاب نے وہ کہا جو قریش کے دو شخصوں کا قول نقل ہوا ہے اور خدائے تعالیٰ نے اس کے بارے میں سورۂ ھود کی دس آیتیں نازل فرمائیں جن میں سے پہلے یہ ہے۔ تفسیر عیاشی میں زید بن ارقم سے روایت ہے کہ

روح الامین عرفہ کے شام کو رسولؐ خدا پر ولایت علیؑ کا حکم لیکر آئے اور رسولؐ خدا نے منافقوں کی تکذیب کے خوف سے اس حکم کے پہونچانے میں مضائقہ کیا.......
رسولؐ خدا نے گریہ فرمایا۔ جبرئیلؑ نے عرض کی کہ یا رسولؐ اللہ کیا آپ امر خدا کے پہچانے سے دل تنگ ہوتے ہیں آنحضرتؐ نے فرمایا کہ اے جبرئیلؑ یہ بات نہیں ہے بلکہ میرا پروردگار جانتا ہے کہ قریش کے ہاتھوں سے مجھے کتنی اذیتیں پہونچی ہیں........ پھر وہ میرے بعد علیؑ کی ولایت کا اقرار کیونکر کرینگے۔ پھر جبرئیلؑ چلے گئے اور پروردگار نے یہ آیت نازل فرمائی۔ فَلَعَلَّكَ تَارِكٌ صـ ۳۵۴

مَنْ كَانَ يُرِيدُ الْحَيٰوةَ الدُّنْيَا تفسیر عیاشی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ زینت دنیا چاہنے والے فلاںؓ فلاں (ابوبکر و عمر) ہیں۔ صـ ۳۵۴

شَاهِدٌ مِّنْهُ کافی میں امام موسیٰ کاظمؑ اور امام رضاؑ سے منقول ہے کہ امیرالمومنینؑ رسولؐ کی رسالت پر شاہد ہیں تفسیر مجمع البیان میں خود امیرالمومنینؑ و امام باقرؑ و امام رضاؑ سے بھی روایت ہے اور منہ سے یہ مطلب ہے کہ امیرالمومنینؑ اور رسولؐ خدا ایک ہی نور سے ہیں تفسیر قمی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ اصل آیت یوں نازل ہوئی تھی۔ شَاهِدٌ مِّنْهُ اِمَامًا وَّرَحْمَةً وَّمِنْ قَبْلِهٖ كِتَابُ مُوْسٰى امام باقرؑ بھی ایسا ہی فرماتے ہیں اور یہ کہ لوگوں نے جمع کرتے وقت آگے پیچھے کر دیا۔ تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ شاہد امیرالمومنینؑ اور پھر کے بعد دیگرے اور اوصیاء الامالی اور البصائر میں بھی ایسا ہی ہے صـ ۳۵۵

فِي مِرْيَةٍ مِّنْهُ تفسیر عیاشی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ یہاں منہ سے مراد ہے کہ تم علی کی ولایت کی طرف سے شک نہ کرنا۔

---

وَيَقُوْلُ الْاَشْهَادُ تفسیر عیاشی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ الاشہاد سے مراد ائمہؑ ہیں اور امام باقرؑ سے منقول ہے کہ ھؤلاء الَّذِيْنَ كَذَبُوْا سے مراد قریش

کے چار باد شاہ ہیں جو ایک دوسرے کے بعد ہوئے (ابو بکرؓ، عمرؓ، عثمانؓ....) قول صاحب تفسیر صافی چار بادشاہوں سے مراد (خلفائے) ثلثہ اور معاویہ ہیں۔ ص۳۵۵

اَلَا لَعۡنَةُ اللّٰهِ تفسیر قمی میں ہے کہ جن ظالمین پر لعنت کی گئی ہے ظلم اُن کا یہ تھا کہ انھوں نے آل محمدؐ کا حق غصب کر لیا تھا۔ سَبِيلِ اللّٰهِ سے مراد امامت ہے اور يَبۡغُونَهَا عِوَجًا سے مراد یہ ہے کہ غیر مستحق کو امام بنا دیا۔ ص۳۵۶

مَا كَانُوا يَسۡتَطِيعُونَ السَّمۡعَ تفسیر قمی میں ہے کہ اس کا مطلب یہ ہے کہ وہ امیر المومنینؑ کا ذکر نہ سن سکتے تھے۔ اور خدا اور رسولؐ کا کلام جو اُن کی شان میں تھا اُس کے دیکھنے سے چکراتے تھے۔

خَسِرُوٓا اَنۡفُسَهُمۡ تفسیر قمی میں ہے کہ امیر المومنینؑ کے سوا جس کو امام بنا لیا تھا وہ سب جھوٹے ثابت ہوئے۔ ص۳۵۶

بِسۡمِ اللّٰهِ مَجۡرٖىهَا الخصال میں امام موسی کاظمؑ اور العیون میں امام رضاؑ سے منقول ہے اور احتجاج طبرسی میں امام صادقؑ سے کہ حضرت نوحؑ نے کشتی میں سوار ہو کر یہ دعا کی تھی یا اللہ میں محمدؐ و آل محمدؐ کے وسیلہ سے تجھ سے اس چیز کا سوال کرتا ہوں جس کے ذریعہ سے تو مجھے غرق سے بچالے۔ ص۳۶۰

اِبۡنَهٗ تفسیر قمی اور تفسیر عیاشی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ وہ حضرت نوحؑ کا بیٹا نہ تھا بلکہ وہ ان کی زوجہ کا بیٹا تھا اور جلو تھا۔ چنانچہ تفسیر مجمع البیان میں امیر المومنین اور امام باقرؑ اور امام صادقؑ سے منقول ہے کہ وہ ابنہ یا ابنہا قرات فرماتے پھر خدا نے جبرئیلؑ کو حکم دیا کہ سب پانی سمیٹ کر سمندر قرار دید و جو دنیا کے گرداگرد ہے۔ ص۳۶۰

اِنَّهٗ لَيۡسَ مِنۡ اَهۡلِكَ تفسیر مجمع البیان تفسیر عیاشی اور العیون میں بروایت امام رضاؑ و امام صادقؑ سے منقول ہے کہ یہ اس لئے فرمایا جس نے نوحؑ کا اتباع کیا

اس کو ان کا اہل قرار دیا۔ ط ۳۶۱

کافی میں امام صادقؑ سے منقول ہے بحذف قصہ طولانی کہ قبل قبض روح نوحؑ حضرت جبرئیلؑ نے آکر عرض کی کہ آپ کا وقت ختم ہو چکا۔ لہذا اسم اکبر میراث علم اور آثار علم نبوت جو آپ کے پاس ہیں سب اپنے بیٹے سام کے حوالے کر دیجئے۔ کیونکہ خدائے تعالیٰ کی طرف سے یہ امر طے شدہ ہے کہ آدمیوں کو اپنی حجت سے خالی نہیں رکھتا۔ ص ۳۶۱

حضرت ہودؑ کے یہاں ایک کافی عورت تھی۔ قوم نے حضرت ہودؑ سے اس کی بدگوئی کی شکایت کی فرمایا کہ وہ میری زوجہ ہے میں نے اس کی طول عمر کی دعا کی ہے قوم نے وجہ دریافت کی فرمایا کہ اس لئے کوئی مومن ایسا پیدا نہیں کیا جس کی ایذا دینے کو کوئی دشمن موجود نہ ہو۔ ص ۳۶۲

بِالْبُشْریٰ تفسیر مجمع البیان و تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ یہ بشارت ولادت اسماعیلؑ کی تھی جو حضرت ہاجرہ کے بطن سے ہونے والے تھے۔ ص ۳۶۵

وَامْرَاَتُہٗ اس سے مراد ہیں سارہ بنت لاحج جو حضرت ابراہیمؑ کی خالہ کی بیٹی تھیں۔ ص ۳۶۵

وَضَحِکَتْ معانی الاخبار تفسیر مجمع البیان اور تفسیر عیاشی میں امام صادقؑ سے فَضَحِکَتْ کے معنی منقول ہیں کہ حیض جاری ہو گیا۔ تفسیر قمی میں بھی یہی ہے کہ اگرچہ مدت سے آئسہ ہو چکی تھیں۔

وَاَنَا عَجُوْزٌ خدا نے وحی فرمائی کہ عنقریب اس سے بچہ پیدا ہوگا اور چونکہ اس نے میرے کلام پر تعجب ظاہر کیا ہے اس لئے چار سو برس اس کی اولاد کو عذاب پہونچے گا۔ تفسیر عیاشی میں امام صادقؑ فرماتے ہیں کہ جب نبی

اسرائیل پر عذاب زیادہ ہوا تو ۴۰ دن تک انھوں نے خدا کے حضور میں بہت گریہ زاری کی خدا نے موسیٰؑ و ہارونؑ کو وحی فرمائی کہ ان چار سو برس میں سے ایک سو ستر برس کم کر دیئے گئے۔ پھر حضرتؑ نے یہ فرمایا کہ اس طرح ہمارے شیعہ اگر گریہ زاری کریں تو خدائے تعالیٰ قائم آل محمدؐ کا ظہور جلد فرمائے گا۔ ص ۳۶۵

بَقِيَّتُ اللهِ خَيْرٌ لَّكُمْ کافی میں منقول ہے کہ جب امام باقرؑ پر مدین کا دروازہ بند کیا گیا تو آپ نے مینار پر چڑھ کر یہی آیت تلاوت فرمائی اور فرمایا کہ میں بقیۃ اللہ ہوں۔ ایک بوڑھے نے کہا کہ حضرت شعیبؑ نے بھی کہا تھا۔ کتاب اکمال الدین میں منقول ہے کہ حضرت مہدی قائم آل محمدؐ اپنے خروج کے وقت اس آیت کو تلاوت کریں گے اور لوگ اسی نام سے ان کو سلام کریں گے۔ ص ۳۶۸

وَلَقَدْ آتَيْنَا مُوسَى الْكِتَابَ کافی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ ان لوگوں نے ایسا ہی اختلاف کیا تھا جیسا کہ اس امت نے کتاب خدا میں اختلاف کیا ہے اور جس وقت قائم آل محمد (حضرت مہدیؑ) اس قرآن کو لیکر آئیں گے جو ان کے پاس ہے تو اس میں بھی ایسا ہی اختلاف کریں گے۔ اور بعض قطعی انکار کر دیں گے اور ان حضرت کے حکم سے سب سے پہلے انہی کی گردن ماری جائے گی۔ ص ۳۷۲

وَلَا يَزَالُونَ مُخْتَلِفِينَ تفسیر عیاشی میں امام زین العابدینؑ سے منقول ہے کہ اس سے وہ مراد ہیں جنھوں نے اس امت میں ہو کر ہم سے مخالفت کی اور حالت ان کی یہ ہے کہ وہ اپنے ہی مذہب میں ایک دوسرے کے مخالف رہتے ہیں۔ ص ۳۷۳

اور مومنین سے مراد ہمارے محب اور دوست دار۔ ولذالک خلقھم سے یہ مراد ہے کہ ہماری ولایت کے لئے ایک خاص مٹی سے پیدا کیا گیا۔ تفسیر قمی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ اس سے مراد ہیں آل محمدؐ اور ان کے پیرو۔ بقول مترجم شیعوں کے بارہ امام ہیں مگر بارہ ٹاٹ نہیں سنیوں کے چار امام ہیں مگر انھوں نے چوراہہ قائم کر دیا

# سورۃ یوسف مکیۃ

اِنِّی لَمْ اَخُنْہُ بِالْغَیْبِ تفسیر قمی کے بموجب یہ آیت اور اس کی اگلی آیت زلیخا کے قول کا تتمہ ہے مطلب یہ ہے کہ جو کچھ میں نے کہا اس غرض سے کہا کہ یوسف یہ جان لیں کہ میں نے ان پر کوئی جھوٹ نہیں کہا۔ حالانکہ میں اپنے آپ کو خیانت سے بری نہیں جانتی جب میں نے ان پر تہمت باندھی تھی تو ضرور خیانت کی تھی۔ ۳۸۴ و ۳۸۵

بِقَمِیْصِیْ تفسیر قمی اور تفسیر عیاشی میں ہے کہ امام صادقؑ سے دریافت کیا گیا کہ آخر وہ قمیص کہاں گیا۔ فرمایا جو اس کے اہل تھے ان کے پاس ہے اور جب قائم آل محمدؑ ظہور فرمائیں گے تو ان کے پاس ہوگا۔ پھر فرمایا کہ جس نبی نے جو کچھ ورثہ چھوڑا۔ علم ہو یا تبرک وہ سب محمدؐ و آل محمدؑ تک پہنچ گیا۔ ص ۳۹۲

وَمَنِ اتَّبَعَنِیْ کافی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ اس سے مراد ہیں امیر المومنینؑ اور وہ اوصیاء جو ان کے بعد ہونگے۔ ص ۳۹۴

انبیاء اور ان کی امتوں کے قصوں میں نصیحت اور عبرت موجود ہے ص ۳۹۵

# سورۃ الرعد مکیۃ

صِنْوَانٌ وَّغَیْرُ صِنْوَانٍ تفسیر مجمع البیان میں رسولؐ خدا نے علی مرتضیٰ سے فرمایا کہ لوگ مختلف درختوں سے ہیں اور میں اور تم ایک درخت سے ہیں ص ۳۹

اَلْمَثُلٰتُ نہج البلاغۃ میں ہے کہ امیر المومنینؑ نے فرمایا کہ پہلی امتوں پر ان کی بدکرداریوں سے جو جو عذاب نازل ہوئے ان سے عبرت حاصل کرو.... ڈرتے رہو کہ تم ویسے ہی کہیں نہ ہو جاؤ۔ ص ۳۹۵

وَلِكُلِّ قَوْمٍ هَادٍ تفسیر مجمع البیان میں ہے کہ رسولؐ خدا نے فرمایا کہ میں تو ڈرانے والا ہوں اور علیؑ میرے بعد ہادی ہیں۔ پھر فرمایا کہ اے علیؑ میرے بعد ہدایت پانے والے صرف تمہارے ہی ذریعے سے ہدایت پائیں گے کافی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ منذر رسولؐ ہیں اور ہر زمانہ میں ایک ہادی ہم میں سے ہوتا ہے۔ امام صادقؑ بھی ایسا ہی فرماتے ہیں۔ تفسیر قمی میں ہے کہ اس آیت میں اُن لوگوں کا رد ہے جو ہر زمانہ میں امام ہونے کے منکر ہیں اور ثابت کرتی ہے کہ زمین خدا حجت خدا سے کبھی خالی نہیں رہتی۔ ص۳۹۹

اُولُو الْاَلْبَابِ تفسیر عیاشی میں منقول ہے کہ امام صادقؑ نے اپنے شیعوں سے خطاب فرمایا کہ تم لوگ اولوا الالباب ہو۔ ص۴۰۰

اَلْمِيْثَاقَ تفسیر قمی میں امام موسیٰ کاظمؑ سے منقول ہے کہ یہ آیت آلِ محمدؐ کے بارے میں نازل ہوئی وہ پیمان متعلق ولایت امیر المومنینؑ ہے۔ ص۴۰۰

تفسیر قمی میں ہے کہ حضرت یوسفؑ نے یوں دعا کی کہ الٰہی بحق آبائی علیہم یعنی میرے باپ دادا کے حقوق جو تجھ پر ہیں اُن کا واسطہ دیکر میں دعا کرتا ہوں اللہ نے فرمایا کہ تمہارے باپ دادا کے حقوق مجھ پر کیا ہیں؟ حضرت یوسفؑ حیران ہو گئے تو جبرئیل نے آکر یوں تعلیم کی کہ تیرے کرم و احسان کا واسطہ۔ ص۴۰۲

مَا اٰمَرَ اللّٰهُ بِهٖ کافی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ یہ آیت آلِ محمدؐ کی صلۂ رحمی کے بارے میں نازل ہوئی اور تم اُن لوگوں میں سے ہرگز نہ ہونا جو کسی شئے کی نسبت یہ کہدیں کہ یہ تو ایک ہی معاملہ کے بارے میں ہے۔ ص۴۰۳

سَلٰمٌ عَلَيْكُمْ تفسیر قمی میں ہے کہ یہ آیت ائمہ معصومینؑ کے بارے میں نازل ہوئی اور انکے اُن شیعوں کے بارے میں جنھوں نے مخالفین اسلام سے تکلیف

پہونچانے پر صبر کیا تھا اور امام صادقؑ نے فرمایا کہ ہم تو صابر ہیں ہی لیکن ہمارے شیعہ ہم سے زیادہ صابر ہیں۔ ص۴۰۰

میثاقکم۔ تفسیر قمی میں ہے کہ اس سے مراد وہ عہد ہے جو امیرالمومنین کے بارے میں لیا گیا تھا اول تو عالم ذر میں۔ پھر رسول خداؐ نے غدیر خم میں ص۴۰۱

الذین آمنوا تو شیعہ ہیں۔ اور ذکر اللہ۔ امیرالمومنین۔ ص۴۰۲

قرآنا۔ کافی میں امام موسیٰ کاظمؑ سے منقول ہے کہ ایسے قرآن کے وارث ہم ہیں۔ ص۴۰۳

افلم یایئس الذین کو امیرالمومنینؑ و امام صادقؑ افلم یتبین پڑھتے تھے۔ ص۴۰۴

ننقصھا من اطرافھا کافی میں امام باقرؑ و امام زین العابدینؑ سے منقول ہے کہ یہ ہمارے ہی بارے میں ہے ص۴۰۵

# سورۂ ابراھیم مکیہ

بایام اللہ۔ تفسیر قمی میں ہے کہ ایام اللہ سے مراد تین دن ہیں۔ قائم آل محمدؑ کے ظہور کا دن موت اور آخرت کا دن ص۴۰۷

ستکبروا۔ مصباح المتہجد میں غدیر خم میں امیرالمومنینؑ کا خطبہ منقول ہے جس میں اس آیت کو تلاوت فرمانے کے بعد آپ نے ارشاد کیا کہ جس کی اطاعت کا حکم دیا گیا ہے اس کی اطاعت نہ کرنا اور جس کی پیروی کی تاکید کی گئی ہے اس سے الگ اور بالاہی کھینچنا۔ ص۴۱۴

وقال الشیطان۔ تفسیر قمی اور تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ قرآن مجید میں جہاں وقال الشیطان آیا ہے (یعنی اور شیطان نے کہا) وہیں خلیفہ عمرؓ ثانی مراد ہے۔ ص۴۱۴

كَشَجَرَةٍ طَيِّبَةٍ - کافی میں امام صادق ؑ سے منقول ہے۔ وہ درخت مراد ہے جس کی جڑ رسول ؐ خدا ہیں اور تنہ امیرالمومنین ؑ اور ائمہ جوان دونوں بزرگواروں کی اولاد ہیں وہ اس کی شاخیں ہیں اور ائمہ کا علم اس درخت کا پھل ہے اور ان حضرات کے شیعہ اس درخت کے پتے ہیں پھر فرمایا واللہ جب کوئی مومن پیدا ہوتا ہے تو ایک پتہ اس میں لگ جاتا ہے اور جب کوئی مومن مرجاتا ہے تو ایک پتہ اس میں سے گر جاتا ہے۔ ص۱۴۱

كَشَجَرَةٍ خَبِيثَةٍ - اس سے مراد ہیں بنی امیہ اور اس کی تفسیر سورۂ بنی اسرائیل میں شجرۂ ملعونہ کی تفسیر میں آئے گی - تفسیر عیاشی میں امام صادق ؑ سے منقول ہے کہ اس آیت میں خدا نے اپنے نبی ؐ کے اہلبیت کی اور اُن کے دشمنوں (صحابہ) کی مثالیں بیان فرمادی ہیں۔ ص۲۱۲ حاشیہ نمبرا

مَا لَهَا مِن قَرَارٍ - تفسیر مجمع البیان میں امام باقر ؑ سے منقول ہے کہ اس آیت میں بنی اُمیہ کے مثل بیان کی گئی ہے - اور تفسیر قمی میں انہی حضرت امام باقر ؑ سے منقول ہے کہ بنی امیہ نہ خدا کو کسی مجلس میں یاد کرتے ہیں اور نہ کسی مسجد میں اور سوائے کسی ایک آدھ کے اُن کے اعمال سے آسمان کی طرف بلند نہیں ہوسکتے

يُثَبِّتُ اللَّهُ الَّذِينَ آمَنُوا - الفقیہ اور تفسیر عیاشی میں امام صادق ؑ سے منقول ہے کہ ہمارے دوستوں میں سے جب کسی شخص کی موت آتی ہے تو شیطان اس کے داہنے بائیں سے آتا ہے کہ اس کو اُس کے عقیدے سے ہٹائے جس پر وہ قائم ہے مگر خدائے تعالیٰ ایسا نہیں کرنے دیتا اور یہی آیت تلاوت فرمائی۔

کافی میں امیرالمومنین ؑ سے منقول ہے کہ قبر میں صاحب قبر سے فرشتے سوال کرینگے کہ تیرا رب کون ہے تیرا دین کیا ہے تیرا نبی کون ہے - اور صاحب قبر یہ جواب دیگا میرا رب خدائے واحد ہے اور میرا دین اسلام ہے - اور میرے نبی محمد مصطفےٰ صلعم ہیں۔

حاشیہ ص۲۱۲

حاشیہ ص۲۱۲

بدلوا نعمت اللہ - امام صادقؑ فرماتے ہیں وہ سب مراد ہیں جنھوں نے رسولؐ کے وصی کا انکار کر دیا اور تفسیر قمی میں ہے کہ امیر المومنین نے خود فرمایا کہ آنحضرت کے وصی سے انحراف کیا۔ وہ نعمت جس کے ذریعہ سے اس نے اپنے بندوں پر انعام فرمایا ہم ہیں اور قیامت کے دن جو شخص کامیاب ہوگا وہ ہمارے ہی ذریعہ سے کامیاب ہوگا

اولاد اسمعیل نے بت پرستی نہیں کی تفسیر عیاشی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ جو کافر بھی ہوے تو صرف یہ کہا تھا کہ یہ بت ہمارے سفارشی ہیں الات پوجے نہیں ۔ اما لی میں خود رسولؐ خدا نے ایسا ہی فرمایا کہ اللہ نے مجھ کو نبی بنایا اور علیؑ کو وصی۔

ربنا انی اسکنت - تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے منقول ہے وہ ذریت ہم ہیں اور اس ذریت کا بقیہ ہم ہیں۔ اور تفسیر مجمع البیان میں اس قدر اور زیادہ ہے کہ ابراہیم کی دعا خاصکر ہمارے ہی لیے تھی۔ ۱۲

فاجعل افئدہ - تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ خدا نے کل آدمی مراد نہیں لیے ہیں بلکہ اے محبان اہلبیت خدا کی مراد تم ہوا اور تم جیسے ہوں۔ لازم ہے کہ حج بیت اللہ کرکے ہم اہلبیت سے جہاں کہیں کہ ہم ہوں ملاقات کریں کہ اللہ تک پہونچانے والے ہم ہیں۔ ۱۲ حاشیہ نمبر ۲

تہوی الیہم احتجاج طبرسی میں امیر المومنین سے منقول ہے کہ بعض لوگوں کے دل ہماری طرف مائل ہوتے ہیں۔ کافی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ ابراہیم کا مطلب بیت اللہ نہ تھا بلکہ واللہ مقصود دعائے ابراہیم ہم ہیں۔ حاشیہ نمبر ۳ ۱۲

من الثمرات - تفسیر قمی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ ثمرات سے مطلب یہ ہے کہ تو اولاد اسمعیل کی محبت ان کے دلوں میں ڈال دے کہ یہ لوگ ان کے پاس آئیں اور پھر آئیں۔ حاشیہ نمبر ۴ ۱۲

جب ابراہیمؑ ۹۹ برس کے تھے تب حضرت اسمعیل پیدا ہوے اور جب ایک سو بارہ

برس کے ہوئے تب حضرت اسحاقؑ پیدا ہوئے۔ حاشیہ نمبر ۲ صفحہ ۱۴۱
وِلِوَالِدَيَّ تفسیر قمی میں ہے کہ اصل تنزیل میں تھا وَلِوَلَدَيَّ جس سے
مراد تھے اسمٰعیل و اسحاقؑ تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ اس آیت میں کاتبوں
کی غلطی سے تصحیف ہو گئی ہے۔ صفحہ ۱۴۱ حاشیہ نمبر ۲
مقرنین فی الاصفاد رسولؐ خدا نے جب دو دو کو بھائی بنایا تھا تو ایسے ہی
دو دو چھلے تھے جن کا انجام ایک ہی ہونے والا تھا جیسے سلمانؓ فارسی و ابوذر
یا عمار یاسر و مقداد یا ادھر ابوبکر و عمر طلحہ و زبیر عثمان بن عفان و عبدالرحمٰن بن
عوف وغیرہ۔ صفحہ ۱۴۱ حاشیہ نمبر ۱

# سورۃ الحجر مکیۃ

لو کانوا مسلمین۔ یہاں اصطلاحی اسلام مراد نہیں ہے بلکہ وہ حقیقی اسلام مراد ہے
جو بروز عید غدیر امیر المومنینؑ کی ولایت کے ساتھ پسند کیا گیا۔ صفحہ ۱۴۱ حاشیہ نمبر ۱
الی یوم الوقت المعلوم تفسیر عیاشی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ ابلیس کو
اس دن تک مہلت دی ہے جس دن قائم آل محمد ظہور فرمائیں گے۔ ظہور فرمانے کے
وقت وہ مسجد کوفہ میں ہوں گے۔ اور ابلیس سامنے آ کر گھٹنوں کے بل بیٹھے گا اور یہ عرض
کریگا کہ آج کے دن سے چھٹکارا نہیں معلوم ہوتا۔ پس آنحضرتؑ اس کی پیشانی پکڑ کر اسکی
گردن مار دینگے۔ پس یوم الوقت المعلوم یہ ہے صفحہ ۱۴۲ حاشیہ نمبر ۱
ھذا صراط علی مستقیم۔ کافی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ یہ علی کا راستہ
سیدھا ہے علیؑ نہیں بلکہ علی ہے۔ تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ صراط مستقیم سے
مراد امیر المومنین ہیں ان عبادی۔ کافی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ واللہ لفظ
عبادی سے خدا تعالیٰ کی مراد سوائے ائمہ اور انکے شیعوں کے اور کوئی نہیں ہے صفحہ ۱۴۲ حاشیہ نمبر ۲

لها سبعۃ ابواب - (جہنم کے سات دروازہ ہیں) الخصال میں امام صادق سے منقول ہے۔ ایک دروازہ سے مخصوص بنی امیہ جائیں گے وہ ایسا دن کے لئے خاص ہوگا کہ کوئی دوسرا اس میں انکا مزاحم ہی نہ ہوگا۔ اور ایک دروازہ سے ہم اہلبیت سے بغض رکھنے والے اور ہم سے محاربہ کرنیوالے اور ہماری مدد نہ کرنے والے داخل ہوں گے۔ یہ سب سے بڑا پھاٹک ہوگا اور اس کی گرمی بھی بہت تیز ہوگی پھر فرمایا کہ وہ دروازہ جس سے بنی امیہ داخل ہوں گے وہ ابوسفیان۔ معاویہ اور آل مروان کے لئے مخصوص ہے اور جس وقت وہ اس دروازہ سے گھسیں گے آگ انکو ایسا کچلے گی جیسا کہ کچلنے کا حق ہے نہ انکی کوئی فریاد سنے گا اور نہ اسمیں وہ جیئنگے اور نہ مرینگے۔ حاشیہ ۱ صـ ۴۲۱

ونزعنا ما فی صدورھم (ترجمہ مقبول اور انکے دلوں میں جو کچھ کینہ ہوگا ہم اس کو نکال لینگے اور وہ تختوں پر ایک دوسرے کے مقابل بھائی بھائی کی حیثیت سے بیٹھے ہوں گے) کافی اور تفسیر عیاشی میں امام صادق سے منقول ہے کہ اے ہمارے شیعو واللہ وہ تم ہو جن کے بارے میں خدائے تعالیٰ نے یہ فرمایا ہے اور یہی آیت پڑھی اور ایک روایت میں ہے کہ واللہ خدائے تعالیٰ نے اس آیت میں سوائے تمھارے کسی اور کو مراد نہیں لیا ہے۔ صـ ۴۲۱ حاشیہ ۳

للمتوسمین (ترجمہ مقبول سمجھنے والوں کیلئے) کافی میں امام باقر سے منقول ہے کہ امیر المومنین نے فرمایا کہ رسول خدا متوسم تھے۔ اور میں ان کے بعد متوسم ہوں اور ائمہ جو میری اولاد میں ہونگے وہ سب متوسم ہونگے۔ تفسیر عیاشی میں انہی حضرت سے منقول ہے کہ متوسمون سے مراد ائمہ ہیں۔ حاشیہ ۳ صـ ۴۲۳

لبسبیل مقیم ترجمہ مقبول یعنی ان بستیوں کی نشانیاں قائم راستہ پر موجود ہیں۔ الاکمال میں امام صادق سے منقول ہے کہ جب قائم آل محمد کا ظہور ہو جائے گا تو مخلوق خدا میں سے جو کوئی انکے سامنے کھڑا ہوگا وہ اس کو فوراً پہچان لیں گے کہ یہ

یا بد۔ اور سبیل مقیم سے مراد خود وہی حضرت ہیں سمجھنے والوں کے لئے امام کی یہی نشانی کافی ہے۔ صفحہ ۴۲۳ حاشیہ ۴

سبعًا من المثانی ترجمہ مقبول۔ بے شک ہم نے انکو بار بار دُہرانے کی سات آیتیں سورۂ فاتحہ اور عظمت والا قرآن عطا کیا ہے۔ العیون میں امیر المومنین سے اور تفسیر عیاشی میں امام صادق سے منقول ہے کہ وہ سورۂ فاتحہ ہے۔

التوحید۔ تفسیر قمی تفسیر عیاشی میں امام باقر سے منقول ہے کہ وہ مثانی ہم ہیں۔ صاحب تفسیر صافی فرماتے ہیں کہ خدائے تعالیٰ نے جو سات فرمایا غالبًا اس اعتبار سے کہ چہاردہ معصومین کے اسمائے مبارک سات ہی ہیں یا سات کے دو چند مراد ہیں یعنی تعداد ائمہ معصومین۔ یا قرآن کا ثانی۔ حاشیہ نمبر ا صفحہ ۴۲۴

جعلوا القرآن عضین ترجمہ مقبول۔ اور کہدو کہ میں تو صاف صاف ڈرانے والا ہوں (ہم نے تمپر یہ قرآن اس طرح نازل کیا ہے) جیسا ہم نے ان ٹکڑے ٹکڑے کرنے والوں پر نازل کیا تھا۔ جنھوں نے اپنے قرآن کو پارہ پارہ کر دیا تھا۔ قمی میں ہے کہ اس سے مراد وہ لوگ ہیں جنھوں نے قرآن کو پارہ پارہ کر دیا۔ اور جس طرح اللہ نے نازل کیا تھا اس طرح جمع نہیں کیا۔ صفحہ ۴۲۴ حاشیہ ۱۳

فاصدع بما تؤمر ترجمہ مقبول۔ اب تمکو جو کچھ حکم دیا جاتا ہے وہ کھولکر سنا دو۔ تفسیر عیاشی میں امام باقر سے منقول ہے کہ اس آیت نے آیت ولا تجہر بصلاتک ولا تخافت بہا کو منسوخ کر دیا۔ صفحہ ۴۲۵ حاشیہ ۱

اکمال الدین میں امام صادق سے مروی ہے کہ رسول خدا پانچ برس تک خایف و خفیہ رہے۔ تب یہ آیت نازل ہوئی۔ صفحہ ۴۲۵ حاشیہ ۱

بما یقولون۔ ترجمہ مقبول جو کچھ یہ لوگ کہتے ہیں۔ کافی میں بروایت امام صادق منقول ہے کہ آپ جو اپنے وصی کے فضائل بیان کرتے ہیں ان فضایل کو سن سنکر منافقین

جو کچھ کہتے ہیں اس سے آپکو سخت رنج پہونچتا ہی۔ ۴۲۵ح ۲

# سورۃ النحل مکیہ

بالروح البصائر میں امام باقرؑ سے منقول ہی کہ روح وہ ہی جو انبیا اور اوصیا کے ہردم ساتھ ہے کسیوقت اُن سے جدا ہی نہیں ہوتی اور یہی سبب ہی کہ انبیا اور اوصیا ہر بات کو ٹھیک ٹھیک سمجھتے ہیں اور ان کی ہر بات جنچی تلی ہوتی ہی ۴۲۵ح ۲

والقی فی الارض رواسی ترجمہ مقبول اور زمین میں اُس نے بڑے بڑے پہاڑ قائم کر دیے ۱۲ کافی میں امام صادقؑ سے منقول ہی کہ اللہ نے ائمہ کو اس زمین کے لئے ارکان مقرر فرمایا ہی تاکہ اپنے باشندوں کو ہلاک نہ کرنے پائے۔ کتاب اکمال الدین میں امام باقرؑ سے منقول ہی کہ اگر امام روئے زمین سے ایک ساعت کے لئے بھی اٹھالیا جائے تو زمین میں اضطراب پیدا ہو جائے۔ حاشیہ ۲ ۴۲۷

وعلامات کافی اور تفسیر مجمع البیان و تفسیر قمی اور تفسیر عیاشی میں ائمہ معصومینؑ سے بہت سی حدیثیں وارد ہیں کہ وہ علامتیں تو ہم ہیں۔ اور وہ ستارہ رسولؐ خدا اور تفسیر عیاشی میں امیر المومنینؑ سے منقول ہی کہ النجم سے جدی قطب تارہ مراد ہی۔ امام صادقؑ سے منقول ہی کہ اس آیت کا ظاہر یہی ہے اور باطن یہی۔ ح ۲ ۴۲۷

لا یومنون بالاخرۃ۔ ترجمہ مقبول۔ پھر وہ لوگ جو آخرت پر ایمان نہیں رکھتے تفسیر قمی اور تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ اس آخرت سے مراد رجعت ہے۔ رجعت کے یہ معنی ہیں کہ رسولؐ خدا اور حضرات ائمہؑ اور خاص خاص مومنین اور خاص خاص کفار و منافقین قبل از قیام قیامت ایک مرتبہ اس دنیا میں اور آئیں گے کہ نیکی کا بول بالا اور بدی کا منہ کالا ہو جائے۔ ۴۲۸ح ۲

مستکبرون تفسیر قمی اور تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ اس سے وہ لوگ

مراد ہیں جو امیر المومنین کی ولایت قبول کرنے سے اکڑ گئے اور جنہوں نے آنحضرتؐ کے سامنے اپنے آپکو بڑا بنانا چاہا۔ ص۴۲۵ ح ۱

لیحملوا اوزارھم۔ تفسیر قمی میں ہے کہ اس آیت کا مطلب یہ ہے کہ جن لوگوں نے امیر المومنین کا حق غصب کیا ہو وہ اپنے گناہ تو پورے پورے اٹھائیں گے ہی اور جن لوگوں نے انکی پیروی کی ہے ان سب کے گناہوں کا بھی وبال برداشت کرینگے۔ چنانچہ امام صادقؑ فرماتے ہیں کہ واللہ ایک سینگی بھر خون بھی نہیں گرایا گیا اور ایک لکڑی بھی لکڑی پر نہیں ٹوٹی۔ اور ایک عورت بھی غاصبانہ طور پر تصرف میں نہیں آئی ہے اور کوئی مال بھی بیجا نہیں لیا گیا ہے۔ مگر یہ کہ انمیں سے ہر ایک فعل کا وزر اور وبال ان دونوں صاحبوں (ابوبکر و عمر) کی گردنوں پر ہوگا بلا اس کے کہ اصل مرتکبین کا وبال کچھ بھی کم کیا جائے۔ ص۴۲۵ ح ۱

الذین توفٰھم الملٰئکۃ۔ تفسیر قمی میں ہے کہ ان سے مراد ائمہؑ ہیں جو اپنے دشمنوں سے فرمائینگے کہ اب تمہارے وہ شریک کہاں ہیں جن کی تم دنیا میں اطاعت کیا کرتے تھے وہ کدھر گئے۔ ص۴۲۹ ح ۱

طیبین۔ تفسیر قمی میں ہے کہ طیبین سے مراد وہ مومنین ہیں جنکی ولادت ہر حیثیت سے پاک و پاکیزہ ہوئی ہے۔ ص۴۳۰ ح ۱

او یاتی امر ربک۔ تفسیر قمی میں ہے کہ یہاں مراد ہے عذاب اور موت اور ظہور قائم آل محمدؐ۔ حاشیہ ۱ ص۴۳۰

ولقد بعثنا فی کل امۃ۔ ترجمہ مقبول اور بے شک ہم نے ہر امت میں ایک رسول بھیجا کہ اللہ کی عبادت کرو۔ تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ اللہ نے جس نبی کو مبعوث کیا ہماری ولایت کے ساتھ اور ہمارے دشمنوں کی برات کیساتھ پھر یہی پوری آیت تلاوت فرما کر ارشاد فرمایا کہ گمراہی انہیں کی ثابت ہوئی جنھوں نے آل محمدؐ کی تکذیب کی

اقسمو باللہ کافی اور تفسیر عیاشی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ جس وقت قائم آل محمدؐ ظہور فرمائیں گے خدائے تعالیٰ ہمارے شیعوں کے ایک گروہ کو مبعوث کرے گا۔ اور وہ اس طرح آکر آنحضرت کی بیعت کرینگے کہ انکی تلواریں انکے کندھوں پر ہوں گی یہ خبر ہمارے شیعوں کو پہونچے گی اور وہ یہ ذکر کرنے لگینگے کہ دیکھئے فلاں اور فلاں اور فلاں زندہ ہوگئے اور قائم آل محمدؐ کی خدمت میں ہیں تب یہ خبر ہمارے دشمنوں کے ایک گروہ کو پہونچے گی تو وہ یہ کہینگے کہ اے گروہ شیعہ تم سے زیادہ جھوٹا کون ہوسکتا ہے یہ تو تمھاری سلطنت کا زمانہ ہے پھر بھی تم اس میں جھوٹ بولتے ہو۔ خدا کی قسم نہ وہ لوگ زندہ ہوئے اور نہ قیامت تک زندہ ہوں گے۔ امام نے فرمایا کہ اسنے یہاں انہیں کا قول حکایتاً نقل فرمایا ہے۔ ص۴۳ ج۲

ولیعلم الذین کفروا۔ تفسیر قمی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ آیت امت محمدیہ کے اُن لوگوں کی شان میں نازل ہوئی ہے جو رجعت کے قائل نہیں یعنی وہ رجعت کے بارے میں منکر اور جھوٹے تھے لہذا انکو زمانہ رجعت میں پھر بلائے گا اور قائم آل محمدؐ (حضرت مہدیؑ) ان کو قتل کرینگے اور اس طرح مومنوں کے دل ٹھنڈے ہونگے۔ ص۴۳ ج۱

اھل الذکر کافی اور تفسیر عیاشی میں ائمہ معصومینؑ سے بہت سی حدیثیں اس بارے میں وارد ہوئی ہیں کہ الذکر سے مراد ہیں رسول خدا اور اہل الذکر سے مراد ہیں آل رسولؐ خدا اور امت اسپر مامور کی گئی ہے کہ جو کچھ وہ نہ جانتے ہوں آل رسولؐ خدا سے دریافت کریں اور العیون میں امام رضاؑ سے بھی یہی منقول ہے۔

کافی اور تفسیر عیاشی میں امام زین العابدینؑ سے منقول ہے کہ اس سے ہم مراد ہیں البصائر میں امام باقرؑ سے اور کافی میں امام صادقؑ سے یہی منقول ہے۔ ص۴۳ ج۱

افامن الذین مکروا کافی میں امام زین العابدینؑ سے منقول ہے کہ خدا نے ظالموں کو جو بدلہ دیا قرآن میں اس کا ذکر کرکے تمکو ڈراتا ہے کہ اس سے مطمئن نہ ہوجاؤ

خدا نے دوسروں کا حال بیان کرکے تمکو نصیحت فرمائی ہے اور سعید وہی ہے جو دوسروں کے حالات سے خود نصیحت قبول کرے۔ صفحہ ۴۳۱ ح ۱

النحل تفسیر قمی اور تفسیر عیاشی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ النحل سے مراد ائمہ معصومینؑ ہیں۔ و مما یعرشون سے مراد وہ غلام ہیں جو ائمہ کے دوست دار ہیں پس ائمہ کو الہام کیا گیا ہے کہ ان سب قوموں میں سے اپنے شیعوں کو لیلیں اور شراب سے مراد مختلف علوم جو ائمہ کے بطون و صدور سے شائع ہوئے۔ الناس تو شیعہ ہیں دوسرے جو کچھ ہیں وہ جانیں اور انکا خدا جانے۔ صفحہ ۴۳۶ ح ۱

من یامر بالعدل والاحسان تفسیر قمی میں ہے کہ وہ جو عدل کا حکم دیتے ہیں وہ امیر المومنینؑ اور ائمہ معصومینؑ ہیں۔ صفحہ ۴۳۸ ح ۲

یعرفون کافی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ جب آیہ انما الخ نازل ہوئی تو صحاب رسول خدا میں سے کچھ لوگ مسجد مدینہ میں جمع ہوئے اور کہا کہ اگر ایمان لاتے ہیں تو یہ ذلت ہے کہ ابو طالب کا بیٹا ہم پر مسلط ہوگا۔ اسپر اوروں نے کہا کہ لیکن نہ ہم کبھی اس کے دوست دار بنینگے اور نہ کبھی علی کی اطاعت کرینگے خواہ اس بارے میں وہ ہمکو کچھ بھی حکم دیا کرے۔ امام باقرؑ فرماتے ہیں کہ یہ آیت اسی واقعہ پر نازل ہوئی۔ صفحہ ۴۴۱ ح ۱

یوم نبعث من کل امۃ تفسیر مجمع البیان اور تفسیر قمی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ ہر زمانہ اور ہر امت کا ایک امام ہوتا ہے اور ہر امت اپنے امام کے ساتھ مبعوث کی جائے گی۔ ح ۱ صفحہ ۴۴۲

الذین کفروا ۔ تفسیر قمی میں ہے کہ یہ آیت اُن حضرات کی شان میں ہے جو بعد رسول خدا کافر ہوگئے۔ اور راہ خدا سے یعنی امیر المومنینؑ کی اطاعت سے خود بھی باز رہے تھے اور دوسروں کو بھی روکا کرتے تھے صفحہ ۴۴۲ ح ۳

جئنا بک شہیدا ۔ تفسیر قمی میں ہے کہ رسول خدا ائمہ کے گواہ ہونگے

اور ائمہ معصومین کل آدمیوں کو ۔ صـ۱۴۱ ج ۱

تبیاناً لکل شیٍٔ ـ تفسیر عیاشی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ واللہ ہم جو کچھ آسمانوں میں ہے اس کو بھی جانتے ہیں اور جو کچھ زمین میں ہے اسکو بھی جانتے ہیں اور جو کچھ جنت میں ہے اس کو بھی جانتے ہیں اور جو کچھ جہنم میں ہے اس کو بھی جانتے ہیں اور جو کچھ آسمان وزمین وجنت وجہنم کے مابین ہے اس کو بھی جانتے ہیں پھر یہی آیت تلاوت فرمائی ۔ کافی میں امام صادقؑ سے آتا اور منقول ہے کہ جو کچھ ہو چکا ہے اور جو کچھ ہونیوالا ہے میں اُس سے باخبر ہوں ۔ پھر یہی آیت تلاوت فرمائی مگر اسکے سمجھنے کے لئے علم اہلبیت درکار ہے نہ عمرو بکر وزید کا یا موجودہ زمانہ کے اہل القران یا پرانے حسبنا کتاب اللہ کہنے والے جو ابتدا سے اسوقت تک عملاً اہلبیت کے مخالف رہے اور اب بھی ہیں ۔ صـ۱۴۱ ج ۲

بالعدل والاحسان تفسیر قمی اور تفسیر عیاشی میں منقول ہے بالعدل سے مراد کلمۂ شہادت اور الاحسان سے مراد امیر المومنینؑ اور ایتاے ذی القربیٰ سے مراد ہے اہلبیت رسولؐ کی حق شناسی ...... اور الفحشاء سے مراد ہیں جناب اول (خلیفۂ اول ابوبکرؓ) اور المنکر سے مراد ہیں حضرت ثانی (عمرؓ خلیفۂ ثانی) اور البغی سے مراد ہیں مسٹر ثالث (عثمانؓ خلیفۂ ثالث) امام صادقؑ اور امیر المومنین ذی القربیٰ کے بعد حقہ قررت فرماتے تھے ۔ ج ۳ صـ۱۴۱

ولا تنقضوا الایمان کافی اور تفسیر قمی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ جب حکم ولایت علی ابن ابی طالبؑ نازل ہوا اور رسول خداؐ نے ان دونوں (ابوبکرؓ وعمرؓ) کو حکم دیا کہ تم دونوں اٹھو اور علی کو السلام علیک یا امیر المومنین کہکر سلام کرو ۔ تو دونوں نے عرض کی کہ آیا یہ حکم خدا کی طرف سے ہے یا رسول اللہؐ کی طرف سے آنحضرتؐ نے فرمایا کہ خدا کی طرف سے بھی اور رسول خداؐ کی طرف سے بھی اس پر خدا نے یہ آیت نازل فرمائی ۔ صـ۱۴۱ ج ۳

التی نقضت غزلہا - تفسیر قمی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ یہ عورت قبیلہ بنی تمیم سے تھی اور اس کا نام ریطہ بنت کعب تھا۔

تفسیر عیاشی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ اس سے عائشہؓ اور اس کا عہد توڑنا مراد ہے۔ صفحہ ۴۴۱ ح ۵

و تزو قدم السوء - الجوامع میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ یہ سب آیتیں علی مرتضٰیؑ کی ولایت اور اُن کی بیعت کے بارے میں اس وقت نازل ہوئی تھیں جبکہ رسول خداؐ نے حکم دیا تھا کہ علیؑ کو امیر المومنین کہہ کے سلام کیا کریں۔ صفحہ ۴۴۲ ح ۲

الا من اکرہ - تقیہ پر اعتراض کرنے والے ذرا آنکھیں کھول کر اس آیت کی تفسیر فریقین کی کتابوں میں دیکھ لیں اور پھر اپنے گریبان میں منہ ڈال کر اپنے اعتراض کی وقعت کو جانچیں۔ صفحہ ۴۴۴ ح ۳

من شرح بالکفر صدرا - تفسیر قمی میں ہے کہ یہ آیت عبداللہ ابن سعد بن ابی شرح سیٹھ عثمانؓ کے خالہ زاد بھائی کی شان میں نازل ہوئی ہے جو مرتد ہوگیا تھا اور رسولؐ خدا نے اس کا خون ہدر فرما دیا تھا مگر سیٹھ جی اس کا ہاتھ پکڑ کر آنحضرتؐ کی خدمت میں لائے اور جان بخشی کے خواہاں ہوئے تھے اور سیٹھ جی نے اسے اپنے زمانہ میں مصر کا حاکم بنا دیا تھا۔ صفحہ ۴۴۴ ح ۷

ملۃ ابراہیم - تفسیر عیاشی میں امام حسینؑ سے منقول ہے کہ سوائے ہمارے اور ہمارے شیعوں کے اور کوئی ملت ابراہیم پر نہیں ہے اور لوگ جتنے ہیں سب ملت ابراہیم سے علیحدہ ہیں۔ صفحہ ۴۴۸ ح ۱۱

ولا تحزن - ارجح ذکر ہو چکی ہے۔ صفحہ ۴۴۹

## سورۃ بنی اسرائیل مکیہ

مسجد الاقصی - تفسیر قمی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ بیت المقدس سے تو مسجد

کوفہ افضل ہے۔ ص۲۹۴ م

لتفسدن فی الارض مرتین۔ اس کا مطلب ہی دونوں صاحب (ابوبکر وعمر) ہیں اور ان کے ساتھی۔ اور وہ ادعا ہی جو انھوں نے خلافت کی بابت کیا تھا فاذا جاء وعد اولیھما یہ قصہ روز جمل ہے بعثنا علیکم اس سے مراد ہیں امیر المومنین اور ان کے اصحاب فجاسوا اس کا مطلب یہ ہی کہ انھوں نے ہم کو تلاش کیا اور قتل کیا۔

وکان وعدا مفعولا۔ ترجمہ مقبول اور جو وعدہ تھا وہ پورا ہو کر رہا۔ ثم رددنا لکم الکرۃ۔ اس کے یہ معنی ہیں کہ بنی امیہ کو آل محمد کے مقابلہ میں امتحاناً غلبہ دیا۔ وامددناکم اس کا مطلب یہ ہے کہ اے بنی امیہ تمکو علی مرتضیٰ کے بیٹوں حسنین اور ان دونوں اصحاب کے مقابلہ میں مال واولاد اور بھیڑ بھاڑ سے امداد دی مگر تم نے اس کا برا استعمال کیا یہاں تک کہ آل محمد کی عورتوں تک کو لوٹ لیا فاذا جاء وعد۔ اس سے مراد ہیں قائم آل محمد (حضرت مہدی) اور ان کے اصحاب لیسوء وجوھکم اس کا یہ مطلب ہی کہ وہ بنی امیہ کے منہ کالے کر دیں گے۔ ولید خلوا ان داخل ہونیوالوں سے مراد رسول خدا اور امیر المومنین اور ان حضرات کے اصحاب ہیں۔ ولیتبروا اس کا یہ مطلب ہی کہ جب قائم آل محمد تم پر غالب آئیں گے تو تمکو قتل کر ڈالیں گے پھر توجہ آل محمد کی طرف فرمائی اور یہ ارشاد کیا عسیٰ ربکم اس کا مطلب یہ ہی کہ تم کو تمھارے دشمنوں پر غالب کرے گا۔ پھر بنی امیہ سے خطاب فرمایا وان عدتم اس کا مطلب یہ ہے کہ جب تم سفیانی کی سرداری کے ساتھ عود کروگے۔ تو ہم قائم آل محمد کی سرپرستی میں لوگوں کو بھیجینگے۔ یھدی للتی ھی اقوم۔ المعانی میں امام صادق و امام زین العابدین سے منقول ہی کہ امام ہم میں سے صرف معصوم ہوگا۔ ضرور ہے کہ وہ منصوص بھی ہو اور آپنے

یہی آیت تلاوت فرمائی۔ ص۵۱۴ ح ۱۲

وکان الانسان عجولا - تفسیر عیاشی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ قبل خلقت پوری ہونے کے حضرت آدمؑ کھڑے ہوگئے اور گرے اور یہ خطاب عطا ہوا۔ ح ۱۳

احتجاج میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ اللہ نے چاند کے اوپر لکھدیا...... علی امیرالمومنینؑ۔ ص۵۱۴ ح ۱۴

وآت ذا القربی حقہ پوری آیت اور اس کا ترجمہ پڑھ لو۔

تفسیر قمی میں ہے کہ القربی سے مراد ہے قرابت رسول خداؐ اور یہ آیت حضرت فاطمہؑ کی شان میں نازل ہوئی اور رسول خداؐ نے فدک اُن کے لئے مخصوص کر دیا۔ اور مسکین سے مراد مساکین اولاد فاطمہؑ اور مسافرین سے مراد مسافرین اولاد فاطمہؑ۔ ص۵۱۴ ح ۱۲

نوٹ مفسر و مصنف ولا تبذر تبذیرا کے متعلق آل رسولؐ کچھ نہیں فرماتے کہ یہ حکم خاص رسولؐ کو دیا گیا تھا یا تمام اُمت مخاطب ہے۔ جیسا جہاں جہاں ضمیر واحد حاضر استعمال ہوئی ہے وہاں فرمایا ہے کہ ظاہراً تو خطاب پیغمبرؐ سے ہے مگر مخاطب تمام امت اور اس کی وجہ ہم راسخون فی العلم سے پوچھیں گے تمام اہل علم سے پوچھتے ہیں۔

ولا یسرف فی القتل پوری آیت اور اس کا ترجمہ ترجمہ مقبول سے پڑھو

کافی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ یہ آیت امام حسینؑ کی شان میں نازل ہوئی ہے اور اگر تمام اہل زمین آنحضرتؑ کے خون ناحق کے عوض میں قتل کئے جائیں تو بھی اسراف نہ ہوگا۔ ص۵۵۴ ح ۳

منافقین آجتک بسم اللہ الرحمن الرحیم بالجہر پڑھنے سے ویسے ہی متنفر ہیں جیسے ان کے گرو گھنٹال زمانۂ رسول خداؐ میں سُن سُن کر بھاگا کرتے تھے۔ ص۵۵۴ ح ۱۲

ولقد فضلنا بعض النبیین علل الشرائع میں رسولؐ خدا سے منقول ہے کہ اے علیؑ فضیلت میں میرے بعد تمہارا درجہ ہے اور پھر اُن ائمہ کا جو تمہارے بعد تمہاری

اولاد میں سے ہوں گے۔ اور فرشتے تو تمھارے اور ہمارے دوستوں کے خادم ہیں والشجرۃ الملعونۃ۔ تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے وما جعلنا الرویا کے معنی دریافت کئے گئے تو فرمایا کہ رسول خداؐ نے خواب میں دیکھا تھا کہ بنی تیم ابوبکر و بنی عدی عمر ممبر پر ہیں اور لوگوں کو راہ حق سے برگشتہ کر رہے ہیں۔ پھر عرض کی گئی کہ یہ شجرہ ملعونہ کیا چیز ہے۔ فرمایا وہ بنی امیہ عثمانؓ ہیں۔ کافی میں امام باقرؑ یا امام صادقؑ سے منقول ہے کہ ایکدن رسول خداؐ صبح کو نہایت رنجیدہ و غمگین نظر آئے امیر المومنینؑ نے خدمت میں عرض کی کہ کیا وجہ ہے میں آپکو رنجیدہ دیکھتا ہوں ارشاد ہوا کہ آج ہی رات کو میں نے یہ دیکھا کہ بنی تیم ابوبکر و بنی عدی عمر و بنی امیہ عثمان میرے اس ممبر پر چڑھتے ہیں اور لوگوں کو دین اسلام سے برگشتہ کرکے مردود و مرتد بنا رہے ہیں۔ میں نے عرض کیا پروردگارا یہ واقعہ میری زندگی میں ہوگا یا میرے بعد پروردگار عالم نے فرمایا کہ تمھاری وفات کے بعد۔

قول مولوی مقبول احمد مترجم۔ بنی تیم سے مراد ہے ابوبکر۔ بنی عدی سے عمر بنی امیہ سے عثمان۔ معاویہ یزید و مروان و اولاد مروان لعنۃ اللہ علیہم اجمعین

احتجاج طبرسی میں امیر المومنینؑ سے منقول ہے کہ آنحضرتؐ نے فرمایا کہ عنقریب عثمان کے بعد معاویہ اور اس کا بیٹا سلطنت پائینگے۔ پھر سات شخص اولاد حکم ابن العاص سے یکے بعد دیگرے حکومت پائینگے۔ اور اس طرح سے ضلالت کے بھی بارہ امام پورے ہو جائینگے۔ اور یہی وہ تھے جن کو رسول خداؐ نے ممبر پر دیکھا تھا دس تو بنی امیہ دو وہ جنھوں نے بنی امیہ کے لئے راہ کھول دی۔ ابوبکر و عمر۔ صفحہ ۴۶۲ م ۱

وشارکہم فی الاموال والاولاد۔ (ترجمہ مقبول) اور مال و اولاد میں ان کا شریک ہو جانا۔

کافی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ شیطان عورت کے پاس آکر اسطرح

بیٹھ جاتا ہے جسطرح اس کا مرد۔ اور جو کچھ مرد کرتا ہے وہی شیطان بھی کرتا جاتا ہی کسی نے عرض کی بھلا وہ پہچانا کیسے جائے۔ فرمایا کہ ہماری محبت سے اور ہمارے بغض سے پس جو ہم سے محبت رکھتا ہے وہ تو بندۂ خدا کا نطفہ ہے اور جو ہم سے بغض رکھتا ہے وہ شیطان کا نطفہ ہے۔ صفحہ ۴۶۱ ح ۲

اِنَّ عبادی لیس لک تفسیر عیاشی میں ہے کہ یہ آیت امیر المومنینؑ کے حق مین نازل ہوئی۔ صفحہ ۴۶۱ ح ۳

یوم ندعو کل اناس کافی اور تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ رسول خداؐ نے فرمایا کہ عنقریب میرے بعد خدا کی طرف سے میرے اہلبیت میں سے کل آدمیوں کے لئے امام بھی مقرر کیے جائینگے جو آدمیوں پر اپنا حق ثابت کریں گے پھر بھی جھٹلائے جائینگے اور کفر و ضلالت کے امام اور انکے پیرو کاران اصلی اماموں پر ظلم کرینگے۔ پس جو شخص ان اصلی اماموں سے دوستی رکھے گا اور ان کا اتباع کرے گا۔ اور ان کی تصدیق کریگا۔ پس وہ مجھ سے ہے۔ اور میرے ساتھ ہوگا اور عنقریب مجھ سے آملیگا۔ اور غور سے سنو کہ جو شخص ان برحق اماموں پر ظلم کرے گا اور انکی تکذیب کرے گا پس نہ وہ مجھ سے ہوگا اور نہ میرے ساتھ ہوگا اور نہ مجھ سے اور اس سے کوئی واسطہ رہے گا۔ صفحہ ۴۶۲ ح ۱

من کان فی ھذہ اعمی۔ الخصال میں امیر المومنینؑ سے منقول ہی کہ سب سے زیادہ اندھا پن اُس شخص کا ہی جو ہماری فضیلت کی طرف سے اپنی آنکھیں بند کرلے اور بیلا اس لئے کہ ہم نے اس کا کچھ جرم کیا ہو۔ ہماری عداوت پر کمر باندھے۔ ہم نے تو اتنا ہی کیا کہ اس کو حق کی طرف بلایا؛ اور جو ہمارے برخلاف تھے انھوں نے فتنہ کی طرف اور دنیا کی طرف بلایا؛ پس وہ ان کی طرف تو چلا گیا۔ اور ہمارا دشمن ہو گیا اور ہم سے کوئی واسطہ نہ رکھا۔ صفحہ ۴۶۲ ح ۲

لتفتری علینا ۔ تفسیر قمی میں ہے کہ یہ آیت امیرالمومنینؑ کے بارے میں ہے مطلب یہ ہے کہ وحی نے جو بتلائے ہیں وہ تو علی مرتضیٰؑ ہیں اور جو ان کے غیر کو خلیفہ سمجھے وہ خدا پر افترا بندی کرتا ہے ۔ صفحہ ۴۶۲ ح ۱۲

مقاماً محمود اً ۔ روضۃ الواعظین میں ہے کہ رسول خداؐ نے فرمایا کہ جن لوگوں نے میری اولاد کے بارے میں مجھے ستایا ہے قسم بخدا میں اُن کی شفاعت ہرگز نہ کروں گا ۔ صفحہ ۴۶۳ ح ۲۰

وقل جاء الحق وزھق الباطل امالی میں امام صادقؑ سے بروایت آبا و اجداد خود منقول ہے کہ روز فتح مکہ جب رسول خداؐ داخل حرم کعبہ ہوئے اور تین سو ساٹھ بت خود بیت اللہ کے گرد قائم تھے تو آنحضرتؐ اپنے عصا سے ایک ایک کو اس کی نوک سے ڈھکیلتے جاتے تھے اور یہی آیت فرماتے جاتے تھے ۔ اور وہ بت اپنے اپنے منہ کے بل اوندھے گرتے جاتے تھے ۔ صفحہ ۴۶۳ ح ۲۲

کافی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ اس آیت کی تفسیر یہ ہے کہ جب قائم آل محمدؐ (حضرت مھدیؑ) قائم ہونگے تو باطل سنت جاتی رہے گی ۔ الخرائج میں روایت ہے کہ جس وقت قائم آل محمدؐ پیدا ہوئے ہیں تو وہ ختنہ شدہ ناف بریدہ پاک و پاکیزہ پیدا ہوئے تھے اور آپ کی داہنی کلائی پر یہی آیت لکھی ہوئی تھی ۔ جاء الحق صفحہ ۴۶۳ ح ۲۶

شفاء و رحمۃ تفسیر عیاشی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ بلاشک و شبہ یہ شفا ان لوگوں کے لئے ہے جو اس کے اہل ہوں اور اس کے اہل ائمہ ہدیٰ ہیں جس کے بارے میں خدا نے فرمایا ثم اورثنا الکتٰب الخ ۔ ولا یزید الظالمین تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ جبرئیل امین نے رسول خداؐ کو جو کچھ پہنچایا تھا وہ یوں تھا ولا یزید الظالمین آل محمدؐ الا اور آل محمدؐ کا حق دبانے والے ظالموں کو قرآن مجید سے سوائے نقصان کے اور کچھ نہ ملے گا ۔ صفحہ ۴۶۳ ح ۳۰

عن الروح - کافی اور تفسیر قمی میں امام صادق سے منقول ہے کہ روح
ایک ایسی مخلوق ہے جو جبرئیل و میکائیل سے عظمت میں بڑی ہے اور وہ رسولؐ
خدا و ائمہ ہدیٰ کے ساتھ ساتھ رہتی ہے۔ تفسیر عیاشی میں امام صادقؑ سے منقول
ہے کہ روح ایک مخلوق ہے جس کو بصیرت بھی دی گئی ہے۔ قوت بھی تائید بھی اور
خدائے تعالیٰ اسے رسولوں اور مومنین کی قلوب میں جگہ دیتا ہے۔ ص۴۶۳ ج۲

فابیٰ اکثر الناس کافی اور تفسیر عیاشی میں امام باقر سے منقول ہے
کہ جبرئیل نے یہ آیت یوں پہچانی تھی - فابیٰ اکثر الناس بولایۃ علی الا کفورا یعنی
پھر بھی بہت سے لوگ ولایت امیر المومنینؑ کا انکار کئے بغیر نہ رہے ص۴۶۴ ج۲

ولا تجہر بصلوتک امام باقرؑ سے اس آیت کی تفسیر میں منقول ہے
کہ علیؑ مرتضیٰ کی ولایت کا اور جو کچھ میں نے انکو عطا کیا ہے۔ اس کا اس وقت
تک پورا پورا اظہار نہ کرو جب تک کہ میں تم کو اس کی بابت حکم نہ دوں۔ اور
ابتغ بین ذالک سبیلا کا یہ مقصد ہے کہ تم مجھ سے سوال کرتے رہو کہ امر
ولایت علی کے اظہار کی تم کو اجازت دوں چنانچہ آنحضرتؐ اس کا سوال کرتے
رہتے۔ اور بروز غدیر خم اس کے اظہار کا حکم مل گیا۔ ص۴۶۴ ج۲

## سورہ کہف مکیہ

تفسیر قمی میں امام صادقؑ سے سورہ کہف کی تفسیر میں منقول ہے کہ رسولؐ
نے ایک سوال کے جواب میں کل کہنے کا وعدہ کیا اور انشاء اللہ نہیں کہا تو چالیس دن
تک وحی بند رہی۔ ص۴۶۹ ج۲

کافی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ حضرت ابوطالبؑ کی مثال اصحاب کہف
کی سی مثال ہے جو اپنے ایمان کو چھپاتے تھے اور شرک کا اظہار کرتے تھے۔ بس اللہ

نے انکو اجر بھی دو چند دیا۔ حاشیہ نمبر ا ص۴۷۲

نیز کافی اور تفسیر عیاشی میں انہی حضرت سے منقول ہے کہ کسی شخص کا تقیہ صحاب کہف کے تقیہ کو نہیں پہونچا۔ حاشیہ نمبر ا ص۴۷۲

امام صادقؑ سے منقول ہے کہ قائم آل محمدؐ کے ساتھ پشت کعبہ ستائیس آدمی خروج کرینگے۔ پندرہ تو قوم موسیٰؑ سے ہوں گے اور سات اصحاب کہف سے ہونگے اور ایک یوشع بن نون وصی موسیٰؑ اور چار اس امت سے ہونگے سلمانؓ۔ ابو دجانہ انصاری۔ مقداد۔ مالکؓ اشتر بھی ان حضرت کے انصار ہوں گے اور یہی حاکم مقرر ہوں گے۔ حاشیہ نمبر ا ص۴۷۲

نوٹ مصنف و مفسر۔ (ابوذر و عمار کدھر گئے، یہودیوں کی محبت میں)

واصبر نفسک تفسیر مجمع البیان میں ہے کہ یہ آیت سلمانؓ فارسی و ابوذرؓ اور صہیبؓ و خبابؓ وغیرہ کی شان میں نازل ہوئی۔

عیینہ بن حصین اور اقرع بن حابس اور انکے رشتہ دار آنحضرتؐ کے پاس آئے تھے۔ حاشیہ نمبر ۲ ص۴۷۳

اور فقرائے امت و صحابہ کو ہٹانے کی رائے دی تھی ص۴۷۳ ح ۲

قل الحق من ربکم کافی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ جبرئیلؑ امین اس آیت کو یوں لائے تھے من ربکم فی ولایت علی ص۴۷۳ ح ۴

ما اشھدتھم۔ کافی میں امام تقیؑ سے منقول ہے کہ اللہ نے محمدؐ و علیؑ و فاطمہؑ کو پیدا کیا اور ہزار زمانوں تک جس شان سے رکھا وہ رہے پھر اور تمام چیزوں کو پیدا کیا اور انکو انکی پیدائش کا گواہ قرار دیا۔ اور ان حضرات کی اطاعت لازم کر دی اور انکے معاملات انہی حضرات کے سپرد فرمائے۔ ص۴۷۴ ح ۱

وما کنت متخذ الخ تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ رسول خداؐ

نے یہ دعا مانگی تھی اے اللہ تو عمر ابن الخطاب یا ابوجہل بن ہشام کے ذریعہ سے اسلام کو عزت دے، جواب میں خدائے تعالیٰ نے یہ آیت نازل فرمائی۔

قول مترجم مولوی مقبول احمد۔ اسی شخص کے ہمسر خسر اول میاں ابوبکر کو الخ

علمت مما علمت رشداً ایک روایت میں وارد ہے کہ حضرت خضرؑ نے حضرت موسیٰؑ کو آل محمدؐ کے کچھ فضائل اور کچھ مصائب سنائے اور دونوں بزرگوار خوب روئے پھر اور کچھ فضیلتیں سنائیں، یہاں تک کہ حضرت موسیٰؑ کہنے لگے کہ کاش میں بھی آل محمدؐ میں سے ہوتا۔ پھر ابوبکر و عمر کا ذکر اور رسول خداؐ کے اپنی قوم میں مبعوث ہونے اور اُن لوگوں کے ہاتھوں سے تکلیف پانے کا اور جھٹلائے جانے کا ذکر فرمایا اور اس آیت کی ونقلب افئدتہم وابصارہم الخ کی تاویل فرمائی ۴۸۰

ستجدنی انشاء اللہ الخ تفسیر عیاشی میں امام باقرؑ یا امام صادقؑ سے منقول ہے کہ جس طرح حضرت موسیٰؑ نے علم حاصل کرنے کی خواہش کی تھی اسیطرح امت محمدؐ نے ہم سے علم حاصل کرنے کی رغبت نہیں کی۔ کافی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ اگر میں موسیٰ و خضر کے مابین ہوتا تو ان دونوں کو جتلا دیتا کہ میں اُن سے زیادہ عالم ہوں۔ اور اُن چیزوں کی خبر دیتا جن کا اُن دونوں کو علم نہیں دیا گیا تھا اسلئے کہ موسیٰؑ و خضرؑ کو گزشتہ کا علم دیا گیا تھا نہ کہ آئندہ کا اور قیامت تک کا۔ اور ہم کو رسولؐ کی وراثت میں سب کچھ پہنچا ہے۔ صفحہ ۴۸۱ ح ۱۷

واما الغلام تفسیر مجمع البیان میں ہے کہ امام صادقؑ اس کو یوں پڑھا کرتے تھے واما الغلام فکان کافراً۔ الخ صفحہ ۴۸۱ ح ۵

قرب الاسناد میں امام موسیٰ کاظمؑ سے منقول ہے بعد قصہ طولانی رسول خداؐ نے فرمایا کہ میں خدا کے بندوں میں سے ایک بندہ ہوں جتنا اُس نے مجھے تعلیم فرمایا ہے اس کے علاوہ تو میں کچھ نہیں جانتا۔ صفحہ ۴۸۲ ح ۱۷

ملہ سوال کی گدائی سے تو عزت نہیں جاتی۔ (منجانب کاتب جمیل)

ردما تفسیر عیاشی میں امام صادقؑ سے ردما کے معنی منقول ہیں کہ اس سے مراد تقیہ ہے پس تقیہ ایسی زبردست آڑ ہے کہ تمھارے دشمن تمھارے برخلاف کوئی چال چل ہی نہیں سکتے جیسا خدا فرماتا ہے فما استطاعوا ۱۲ الخ۔

اور تقیہ تمھارے اور دشمنان خدا کے مابین ایک سد محکم ہے جس کو وہ توڑ نہیں سکتے اور خدائے تعالیٰ کی اس آیت فاذا جاء وعد ربی الخ کے یہ مطلب ہے کہ ظہور قائم آل محمدؐ کے وقت تقیہ اٹھ جائے گا اور دشمنان خدا سے انتقام لیا جائے گا۔ ص۴۸۳ ح ۵

الذین کانت اعینھم الخ ترجمہ مقبول جس کی آنکھوں پر تو ہماری نصیحت کی طرف سے پردہ پڑ گیا تھا۔ ۱۲

العیون میں امام رضاؑ سے منقول ہے کہ علیؑ ابن ابی طالب کی ولایت کا انکار کرنے والوں کو خدائے تعالیٰ نے اندھوں سے تشبیہ دی ہے۔ اسلئے کہ وہ رسولؐ کے قول کو حقیقت سمجھتے تھے اور اُسے سُن نہ سکتے تھے۔ ص۴۸۵ ح ۱

عن ذکری تفسیر قمی میں امام صادقؑ سے اس آیت کے بارے میں منقول ہے کہ ذکری سے مراد ہے ولایت امیر المومنینؑ اور یہ جو خدا نے فرمایا کہ سُن نہ سکتے تھے اس کا یہ مطلب ہے کہ جب کبھی علیؑ مرتضیٰ کا ذکر انکے سامنے کیا جاتا تو وہ بوجہ اس کے کہ وہ آنحضرتؐ سے اور انکے اہلبیت سے سخت بغض رکھتے تھے انکا ذکر سُن بھی نہ سکتے تھے۔ حاشیہ نمبر ۲۔ ص۴۸۴

ضل سعیھم تفسیر قمی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ ان لوگوں سے مراد نصاریٰ اور انکے علما و درویش اور اہل قبلہ میں سے شبہات پیدا کرنے والے رائے اور قیاس پر چلنے والے خوارج و بدعتی سب ہیں۔ ص۴۸۴ حاشیہ نمبر ۴

کفروا بآیات ربھم العیون میں امام رضاؑ سے منقول ہے کہ تحکیم حکمین سے خوش ہونیوالوں سے اور ابو موسیٰ اشعری اور اس کے دوست داروں سے تبرا واجب ہے

یہی وہ لوگ ہیں جن کے بارے میں یہ آیت نازل ہوئی ہے اور یہی وہ لوگ ہیں جنکی شان میں بعد والی آیت اولئک الذین نازل ہوئی۔ حاشیہ نمبر ا ص۵۸
آیات ربہم سے مراد ولایت امیرالمومنینؑ اور کفروا کا یہ مطلب ہے کہ ان حضرت کو چھوڑ کر دوسروں کی امامت کے قائل ہوگئے۔ اور وہ جنھوں کے کتے بنائے جائینگے آیتی تفسیر صافی میں ہے کہ آیات سے مراد یہاں اوصیاء رسولؐ خدا ہیں۔ ح ۲ ص ۴۸۵
جنت الفردوس نزلا۔ تفسیر قمی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ یہ آیت حضرات ابوذرؓ و مقدادؓ و سلمانؓ فارسی و عمار یاسرؓ کی شان میں نازل ہوئی۔ ص ۴۸۵ ح ۲

## سورۂ مریم مکیہ

کھیعص الاکمال میں صاحب العصر والزمان امام (مہدیؑ) سے ایک حدیث منقول ہے جس کا ایک حصہ یہ بھی ہے کہ آنحضرتؐ سے ان حروف کی تاویل دریافت کی گئی تو فرمایا یہ حروف غیب کی خبریں ہیں جن سے خدائے تعالیٰ نے اپنے بندے زکریاؑ کو مطلع فرمایا تھا۔ پھر اس کا قصہ جناب رسولؐ خدا سے بیان فرمایا اور وہ یہ تھا کہ جناب زکریاؑ نے خدا سے یہ دعا کی تھی کہ مجھے پنجتن پاک کے اسمائے مبارکہ تعلیم فرمائے۔ خدائے تعالیٰ نے جبرئیلؑ امین کو نازل کیا اور انھوں نے تعلیم فرما دیا۔ اب حالت یہ تھی کہ جناب ذکریاؑ جب محمدؐ و علیؑ و فاطمہؑ و حسن علیہم السلام کے اسمائے مبارک اپنی زبان پر جاری کرتے تو انکا رنج دور ہوتا۔ اور دل کو فرحت ہوتی۔ اور جب حسینؑ کا نام زبان پر لاتے تو اندوہ ملال طاری ہوتا اور بے ساختہ آنسو جاری ہوجاتے۔ ایک دن انھوں نے عرض کی الٰہی یہ کیا بات ہے کہ چار بزرگواروں کے نام لینے سے مجھے تسلی ہوتی ہے اور حسینؑ کا نام لینے سے میری آنکھوں سے آنسو جاری ہوتے ہیں اور آہ نکلتی ہے تب خدائے تعالیٰ نے حسینؑ کے قصے سے یوں مطلع فرمایا کھیعص بس کاف سے کربلا

مراد ہے اور ہا سے ہلاکت عترت رسولؐ اور یا سے یزید لعین جو حسینؑ پر ظلم کرنیوالا ہے
اور عین سے مراد ہے عطش یعنی امام عالی مقام کی پیاس اور صاد سے مراد ہے اُن حضرت کا صبر
حضرت زکریاؑ نے جب سُنا تو تین دن تک مسجد سے نہ نکلے اور لوگوں کو بھی اپنے پاس آنے
سے منع کر دیا۔ اور برابر روتے پیٹتے تھے۔ اور نوحہ انکا یہ تھا۔ الٰہی جو تیری مخلوق میں سے
سب سے بہتر ہے کیا تو اس کو اس کے بچے کے غم میں مبتلا کرے گا۔ الٰہی کیا یہ مصیبت
اسکے گھر پر نازل ہو گی، الٰہی کیا تو علیؑ و فاطمہ کو ایسی مصیبت کے لباس سے ملبس
کرے گا۔ الٰہی کیا ایسی آفت اُن بزرگواروں پر ڈالیگا۔ پھر عرض کرتے تھے کہ الٰہی ایک
بچہ مجھے بھی عطا فرما جس سے اس بڑھاپے میں میری آنکھوں کو ٹھنڈک ہو۔ اس کو میرا
وارث اور وصی قرار دے اور اس کو مجھ سے وہی منزلت حاصل ہو جو حسینؑ کو محمد مصطفےٰ
سے ہے اور جب مجھے عطا فرمائے تو مجھے اس کی محبت میں مبتلا کر۔ اس کے بعد مجھے
اس بچہ کے غم میں اسی طرح مبتلا کر جس طرح محمدؐ کو ان کے بچہ کے غم میں مبتلا کرے گا۔
چنانچہ خدائے تعالیٰ نے اُنکو یحییٰؑ عطا فرمایا اور پھر اُن کا رنج بھی ان کو پہونچایا۔ اور یحییٰ
کا حمل چھ مہینے رہا تھا۔ اور یہی حالت حمل جناب امام حسینؑ کی ہوئی ص۲۰۴ ج ۱
و اٰتینٰہ الحکم صبیًّا کافی میں امام تقیؑ سے منقول ہے کہ خدائے تعالیٰ نے
امامت میں بھی وہی عملدرآمد فرمایا۔ جو نبوت میں فرمایا تھا۔ پھر حضرت نے یہی آیت
تلاوت فرمائی۔ ص۴۸۵ ج ۱

مکانًا قصیًّا التہذیب میں امام زین العابدینؑ سے منقول ہے کہ حضرت مریم دمشق
کے راستہ سے نکلتی ہوئی کربلا آگئی تھیں اور حضرت اس جگہ پیدا ہوئے جہاں اب
قبر مبارک امام حسینؑ ہے پھر اندھیری اندھیرے میں اپنی جگہ واپس آگئی تھیں ص۴۸۶ ج ۱
کیونکہ اس زمانہ میں جلاہے کا پیشہ بڑی برکت کا پیشہ تھا۔ حاشیہ ۸
کلا تحزنی کی آواز عیسیٰؑ نے دی تھی۔ ص۴۸۶ حاشیہ ۹

صوماً تفسیر قمی میں ہے کہ اصل قرآن میں صوماً کے بعد صمتاً بھی تھا جنھوں نے قرآن خدا سے لے نکالا ہے قیامت میں اُن کی زبانیں نکالی جائینگی کافی میں امام صادقؑ سے صرف صوماً ہی منقول ہے جس سے معلوم ہوا کہ خاموش رہنا بھی داخل صوم تھا۔ زکوٰۃ سے مراد فطرہ تفسیر قمی میں امام صادقؑ سے منقول ہے۔ صفحہ ۴۸۹ ح ۱

قال لابیہ یہاں اب کے معنی باپ کے نہیں ہیں بلکہ آذر حضرت ابراہیمؑ کا چچا یا نانا تھا۔ صفحہ ۴۹۰ ح ۵

تفسیر صافی میں ہے کہ ابراہیم نے اپنے چچا آذر کو سمجھایا۔ چونکہ ابراہیم نے اپنے کافر عزیز کو چھوڑ دیے تھے اُس کے معاوضہ میں خدا نے ایسے بیٹے پوتے عطا کئے جنھیں اکثر نبی تھے۔ صفحہ ۴۹۱ ح ۱۰

لسان صدق تفسیر قمی میں امام حسن عسکریؑ سے منقول ہے کہ انکے لئے سچائی کی زبان امیر المومنینؑ علی ابن ابی طالب کو مقرر کیا۔ صفحہ ۴۹۲ ح ۱

اسمعیل تفسیر قمی میں ہے کہ یہ اسمٰعیل ابن حزقیل تھے علل الشرائع میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ یہ اسمٰعیل ابن ابراہیمؑ نہ تھے بلکہ کوئی نبی تھے۔ قرینہ سے انھوں نے کہا تھا کہ جناب امام حسینؑ پر جو گزرنیوالا ہے اور جو کچھ وہ کرنیوالے ہیں یعنی صبر میں بھی اس کا پیرو ہوں۔ صفحہ ۴۹۲ ح ۵

واتبعوا الشھوات الجوامع میں امیر المومنینؑ سے منقول ہے کہ اس سے وہ لوگ مراد ہیں جو مضبوط عمارتیں بنائیں، خوبصورت سواریوں پر سوار ہوں اور نفیس کپڑے پہنیں۔ صفحہ ۴۹۳ ح ۴

تلک الجنۃ التہذیب میں ماہ رمضان کی نماز نافلہ کی دعاؤں میں منقول ہے پاک پاکیزہ ہے وہ جو جنت کا محمدؐ و آل محمدؐ اور انکے شیعوں کو وارث بنا دیگا۔ صفحہ ۴۹۳ ح ۶

احسن نن یا کافی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ اس آیت کا مطلب یہ ہے کہ رسول خداؐ نے قبیلہ قریش کو ہماری ولایت کی دعوت دی پس انھوں نے اس سے نفرت کی اور انکار کیا اور جو لوگ قریش میں سے کافر تھے انھوں نے ان لوگوں سے جو ایمان لائے تھے یعنی امیرالمومنینؑ اور ہم اہلبیت کی ولایت کو مان لیا تھا یہ سوال کیا الخ

حتیٰ اذا را و مایو عد ون ا کافی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ اس سے مراد قائم آل محمدؐ کا ظہور ہے۔ اور اس آیت میں لفظ الساعۃ ہے اس سے مراد ہے حضرت کے ظہور کا وقت (پھر وہ جان لینگے) کا مطلب یہ ہے کہ اسدن لوگوں کو معلوم ہو جائے گا کہ قائم آل محمدؐ کے ہاتھوں انپر کیا پڑنے والی ہے جس سے وہ سمجھینگے کہ آنحضرتؐ کی نظروں میں کس کی عظمت بڑی ہے اور مقابلہ میں کس کا گروہ کمزور ہے۔ صفحہ ۴۹۵ ج ۲

و یزید اللہ ۔ کافی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ ان سے مراد وہ لوگ ہیں جو قائم آل محمدؐ کے وجود کے قائل ہیں اور آنحضرت کے ظہور کے دن انکا اتباع کرنے کی سبب ہدایت پر ہدایت بڑھ جائے گی۔ انھوں نے نہ حضرت کے وجود سے انکار کیا تھا اور نہ حضرت کی اتباع سے انکار کرینگے۔ صفحہ ۴۹۵ ج ۲

ویکونون علیھم ضدا جس طرح امت محمدیہ کے بہت سے لوگوں نے ثلثہ یعنی خلفائے ثلثہ ابوبکر و عمر و عثمان اور ثلثہ پست (اہلسنت) علما کو اپنا معبود بنا رکھا ہے۔

و فدا کافی میں امام باقرؑ سے اور تفسیر قمی میں امام صادقؑ سے خود امیرالمومنین سے ایک طولانی حدیث کے آخر میں مندرج ہے کہ آنحضرتؐ نے فرمایا کہ یا علی وہ تمہارے شیعہ ہیں اور تم ان کے امام ہو۔ صفحہ ۴۹۶ ج ۲

من اتخذ عند الرحمن عھدا ترجمہ مقبول۔ سوائے اس شخص کے جس کا کوئی عہد خدائے رحمٰن کے پاس ہو ۱۲۔ کافی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ جس شخص نے ولایت امیرالمومنینؑ اور ان ائمہ کی ولایت سے جو ان کے بعد میں قربت خدا حاصل کر لی اس نے

خدا سے عہد لے لیا۔ یعنی اس آیت کے یہی معنی ہیں۔ تفسیر قمی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ ولایت امیر المومنینؑ اور ائمہ کے سبب ان کو اذن شفاعت ملجائے گا۔ صـ۴۹۶ ح ۳

ودا۔ تفسیر عیاشی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ رسولؐ خدا نے نماز میں ایسی بلند آواز سے کہ سب سن رہے تھے امیر المومنینؑ کے حق میں یہ دعا فرمائی کہ یا اللہ تو مومنوں کے دل میں علی کی محبت ڈالدے۔ اور منافقوں کے دل میں علی کی عظمت وہیبت ڈالدے اسپر یہ آیت نازل ہوئی۔ صـ۴۹۵ ح ۱

اور کافی میں انہی حضرت صادقؑ سے منقول ہے کہ امیر المومنینؑ کی ولایت ہی وہ ودّ ہے جس کا خدا نے اس آیت میں ذکر فرمایا۔ صـ۴۹۶ ح ۱

قوماً لدّاً روضۃ الواعظین میں رسولؐ خدا سے منقول ہے کہ اس سے مراد ظالم قوم بنی امیہ ہے۔ ح ۱ صـ۴۹۶

# سورۂ طٰہٰ مکیہ

طٰہٰ المعانی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ طٰہٰ رسول خداؐ کے ناموں میں سے ایک نام ہے اور اس کا مطلب یہ ہے کہ اے طالب حق۔ اور اے ہادی راہ بر حق۔ صـ۴۹۶ ح۳

اولی النہیٰ تفسیر قمی میں ہے کہ امام صادقؑ سے اس آیت کا مطلب پوچھا گیا تو فرمایا واللہ اولی النہیٰ ہم ہیں صـ۵۰۱ ح ۳

فاوجس فی نفسہ خیفۃً موسیٰ نہج البلاغۃ میں ہے کہ موسیٰ اپنی ذات کے لئے نہیں ڈرے تھے بلکہ خوف یہ تھا کہ کہیں جاہل غالب نہ آجائیں اور گمراہی پھیل جائے۔ اور احتجاج طبرسی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ رسولؐ خدا صلعم نے فرمایا کہ موسیٰؑ نے اس طرح دعا مانگی تھی، یا اللہ محمدؐ و آل محمدؐ کے حق کا واسطہ دیکر تجھ سے سوال کرتا ہوں کہ تو مجھے محفوظ رکھیو اس کے جواب میں خدا نے لاتخف فرمایا۔ صـ۵۰۲ ح ۱

ثم اھتدیٰ تفسیر قمی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ راہ سے مراد ہماری راہ اور المجالس میں رسولؐ خدا سے منقول ہے کہ آپ نے علیؑ مرتضیٰ سے فرمایا کہ اے علیؑ جو تمہاری راہ سے بہک گیا وہ یقیناً گمراہ ہوگیا اور جس نے تم تک اور تمہاری ولایت تک راہ نہ پائی وہ ہرگز خدا تک نہ پہونچے گا۔ صفحہ ۳۰۹ ح ۱۷

کافی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ تم لوگ تصدیق نکروگے جب تک کہ چاروں دروازوں کو تسلیم نہ کرو کہ ان میں سے پہلا بغیر آخر کے بیکار ہے۔ اصحاب ثلٰثہ یعنی تینوں دروازے والے گمراہ بھی ہوے اور بڑی سرگردانی میں جا پڑے جس نے اولی الامر کی اطاعت چھوڑی نہ اُس نے خدا کی اطاعت کی نہ رسولؐ خدا کی۔ صفحہ ۳۰۵ ح ۱۷

موسیٰؑ کے جواب میں اللہ نے فرمایا کہ بچھڑے میں آواز ہم نے پیدا کردی۔ صفحہ ۳۰۶ ح ۱۷

تفسیر قمی میں ہے کہ حضرت موسیٰؑ نے سامری کے قتل کا ارادہ کیا تو اللہ نے فرمایا کہ اے موسیٰ اس کو قتل مت کرو اس لئے کہ یہ مرد سخی ہے۔ صفحہ ۳۰۸ ح ۱۷

خشعت الاصوات تفسیر قمی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ قیامت کے روز نبی امی کو پکارا جاے گا تو رسولؐ خدا آگے بڑھیں گے پھر تمہارے آقا پکارے جائینگے تو علیؑ مرتضیٰ آگے بڑھکر رسولؐ خدا کے برابر کھڑے ہو جائینگے۔ پھر کچھ لوگ حوض پر نہ آنے پائینگے تو رسولؐ خدا گریہ کرکے عرض کرینگے کہ پروردگارا میں دیکھتا ہوں کہ علیؑ مرتضیٰ کے بعض شیعوں کو بھی حوض پر وارد ہونے سے روکا گیا ہے۔ اُس وقت خدا فرماے گا کہ مین کل شیعان علی کو آپ کے حوالہ کرتا ہوں اُنکے کل گناہوں سے درگزر کرتا ہوں اور آپکی عترت کے ساتھ ملاے دیتا ہوں۔ اُس دن ایک بھی باقی نہ رہے گا۔ جو ہماری محبت اور تولا کا دم نہ بھرے اور ہمارے دشمنوں سے بغض و تبرا نہ کرے مگر فائدہ صرف انھیں کو ہوگا جو ہمارے گروہ میں اور ہمارے ساتھ تھے۔ صفحہ ۳۱۰ ح ۱۷

ولقد عھدنا کافی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ یہ آیت اس طرح رسولؐ خدا پر

صفحہ ... م ... نازل ہوئی تھی من قبل کے بعد کلمات فی محمد و علی و فاطمة والحسن والحسین والائمة من ذریتہم فنسی
فلم نجد لہ عزما علل الشرائع میں امام باقرؑ سے ایک حدیث منقول ہے.....
کہ جو انبیاء اولوالعزم ہیں اُن سے یہ عہد لیا گیا تھا کہ میں پروردگار ہوں اور محمدؐ میرا رسول
اور امیر المومنینؑ اور ان کے اوصیاء جو ان کے بعد ہوں گے میرے امر کے ولی اور میرے
علم کے خازن ہیں۔ از انجملہ مہدیؑ کے ذریعہ سے میں اپنے دین کی نصرت کروں گا اور
اپنی سلطنت انہیں کے ذریعہ سے ظاہر کروں گا۔ اور انہی کے ذریعہ سے اپنے دشمنوں سے
انتقام لوں گا۔ اور انہی کے ذریعہ سے بخوشی یا بجبر میری اطاعت کی جائے گی۔ پس
سب نے اقرار کیا تھا اور گواہی دی تھی مگر آدم نے نہ اقرار کیا تھا نہ انکار۔ پس پانچ کا عزم
تو مہدیؑ کے بارے میں ظاہر ہوا اور آدم کا کوئی عزم اس اقرار کے بارے میں نہیں پایا گیا۔
یہی اس آیت میں خدا نے فرمایا۔ صفحہ ۱۹ م ...

عن ذکری ترجمہ مقبول جو میری نصیحت سے روگردان رہے گا۔ ۱۲
صفحہ ... م ... کافی میں اس کی تفسیر یوں منقول ہے کہ ذکری سے مراد ولایت علی ابن ابی طالب ہے۔
فان لہ معیشة ضنکا ۔ ترجمہ مقبول۔ اس کی زندگی بھی ضیق میں بسر ہوگی ۱۲
تفسیر قمی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ واللہ یہ آیت ناصبیوں کے لئے ہے کسی نے
عرض کی کہ ہم نے تو ان کی عمریں بھی دراز دیکھیں اور مرتے دم تک اُن کی روزی میں
صفحہ ... کچھ بھی کمی نہیں آئی۔ فرمایا ایسا ہی ہے۔ مگر زمانہ رجعت میں وہ پاخانہ کھائیں گے۔ م ...
ونحشرہ ..... اعمی تفسیر صافی میں ہے کہ اس آیت میں آخرت میں تو
آنکھوں کا اندھا اور دنیا میں ولایت امیر المومنینؑ کی طرف سے دل کا اندھا مراد ہے جب وہ
پوچھے گا کہ مجکو اندھا کیوں پیدا کیا تو جواب ملے گا کہ ہماری نشانیاں یعنی ائمہ آئے تھے
تو تونے ان کو بھلا دیا تھا۔ یعنی نہ اُن کا قول سنتا تھا۔ اور نہ اُن کے حکم کی اطاعت
کرتا تھا۔ یعنی اُن کو چھوڑ دیا تھا، اسی طرح تو بھی آج جہنم میں چھوڑ دیا جائے گا۔ صفحہ ۵۱ م ...

لنجزی من اسرف الخ کافی میں امام صادقؑ سے منقول ہے۔یعنی کسی دوسرے کو ولایت امیرالمومنین میں شریک کرلیا۔ ولم یومن کا مطلب یہ ہے کہ از روے دشمنی ائمہ کو چھوڑ دیا ان سے تولا نہیں رکھا اور انکے احکام کی پیروی نہیں کی۔ ص۱۱۵

و امر اھلک تفسیر مجمع البیان میں امام باقرؑ سے اور العیون میں امام رضاؑ سے منقول ہے کہ اللہ نے کسی نبی کے اہلبیت کی یہ خصوصیت نہیں فرمائی۔ اور کسی کا ایسا اکرام کیا۔ ص۱۲۵ ح ۱

ربنا لولا ارسلت الینا۔ کشف الحجہ میں بروایت امیرالمومنینؑ مروی ہے کہ رسولؐ خدا نے فرمایا کہ اس زمانہ میں تو تمھارا ولی میں ہوں اور میرے بعد تمھارا ولی میرا وصی ہوگا اور میرے وصی کے بعد ہر زمانہ میں ایک حجت اللہ تمھارا ولی ہوتا رہے گا جن سے مراد اوصیاء انبیا ہیں۔ ص۱۲۵ ح ۲

# سورۃ الانبیا مکیہ

اھل الذکر۔ پوری آیت کا ترجمہ مقبول آپ خود پڑھ لیجئے۔

کافی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ وہ اہل ذکر ہم ہیں۔ ص۱۴۵ ح ۲

فلما احسوا۔ کافی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ جسوقت قائم آل محمدؐ ظہور فرمائینگے تو وہ بنی امیہ کی گرفتاری کے لئے ملک شام کی طرف لشکر بھیجینگے تو بنی امیہ بھاگ کر روم کی طرف چلے جائینگے۔ روم والے انکو اپنے یہاں آنے سے انکار کر دینگے جبتک کہ وہ سب عیسائی نہ ہو جائیں۔ چنانچہ وہ سب اپنے اپنے گلوں میں صلیبیں لٹکا کر داخل ہونگے اور جب حضرت کے اصحاب روم پہونچیں گے تو روم والے امان اور صلح کے طالب ہونگے اسوقت حضرت کے اصحاب یہ کہینگے کہ ہم ہرگز ایسا نہ کرینگے جب تک کہ تم بنی امیہ کو ہمارے حوالہ نہ کردو، چنانچہ وہ حوالہ کردیں گے

چنانچہ لا تذکعنوا الخ کا مطلب یہی ہے یعنی با وجود علم خداداد حضرت قائم آل محمدؑ انسے مغصوبہ خزانہ طلب فرمائینگے اور وہ جو کچھ جواب دینگے وہ یا دیلنا سے خادمین تک ہے مطلب یہ ہے کہ تلوار سے انکا کھیت سا کاٹ کر ڈال دیا جائے گا۔ تفسیر قمی میں بھی قریب قریب یہی مضمون منقول ہے اور اتنا اور زیادہ ہے کہ یہ آیتیں ایسی ہیں جن کے الفاظ تو ماضی ہیں اور معنی مستقبل جن کی تنزیل تو ہو چکی جبکی تاویل نہیں ظاہر ہوگی ہ ۵۱۲ ح ۲
العیون میں امام رضاؑ سے منقول ہے کہ فرشتے معصوم ہیں۔ ص ۵۱۵ ح ۲

لا یسئل عما یفعلُ۔ علل الشرائع میں امام علی نقیؑ سے منقول ہے کہ خدا نے پیدا ہی اسلئے کیا ہے کہ وہ سوال کرے۔ التوحید میں ہے کہ امام باقرؑ سے سوال کیا گیا کہ خدا کے کام کی اس سے کیوں باز پرس کی جائے۔ فرمایا اسلئے کہ وہ جو کچھ کرتا ہے محض حکمت و صواب ہے اور وہ متکبر و جبار اور واحد و قہار ہے پس جس شخص کے دل میں اسکے فیصلہ سے کچھ ناراضی پیدا ہوئی وہ کافر ہو گیا۔ اور جس نے اسکے افعال میں سے کسی کا انکار کیا۔ وہ منکر رہا۔

جناب امام رضاؑ سے منقول ہے کہ اللہ نے فرمایا کہ اے ابن آدم تو اپنے نفس کے لئے جو کچھ چاہتا ہے اسکے متعلق ہماری مشیت پہلے ہو چکی ہے اور جو فرض تو ادا کرتا ہے اسکے ادا کرنے کی قوت بھی ہمنے دی ہے۔ اور نافرمانی کرنے کی قوت بھی ہماری دی ہوئی نعمت ہے...... اور اسیوجہ سے ہم کچھ کرتے ہیں اسکے متعلق ہم سے باز پرس نہیں ہو سکتی اور مخلوق سے باز پرس کی جائے گی۔ ص ۵۱۵ ح ۳

بل عباد مکرمون الخرائج میں منقول ہے کہ ایک خارجی کو امیر المومنینؑ نے کتے کی طرح دھتکارا تو اس کا سر کتے کی طرح ہو گیا۔ کسی نے عرض کی کہ معاویہ کے بارے میں آپکو کیا چیز مانع ہے فرمایا وائے ہو تجھپر اگر میں یہ چاہوں کہ معاویہ کو مع اسکے تخت کے یہیں موجود کر دوں تو دعا کروں اور خدا ایسا کر دے لیکن اللہ کے خزینہ دار سونے و چاندی پر موکل نہیں ہیں بلکہ ایسے ہی اسرار پر موکل ہیں اور اس آیت کی دلیل ہیں۔ ص ۵۱۶ ح ۷

۱ فانئون متمت فهم الخلدون۔ تفسیر قمی میں ہے کہ جب پروردگار نے اپنے نبیؐ کو ان مصائب کی اطلاع دی جو بعد آنحضرتؐ کے انکے اہلبیت پر پڑنے والے تھے اور اس کی بھی اطلاع دی کہ انکے مقابلہ میں خلافت کے جھوٹے مدعی کھڑے ہو جائینگے تو رسولؐ خدا کو بہت رنج ہوا۔ پس خدا نے انکی تسکین کے لئے یہ آیت نازل فرمائی

تفسیر قمی میں ہے کہ خدا نے جسد آدمؑ میں روح ڈالی ابھی وہ گھٹنوں ہی تک پہونچی تھی کہ آدمؑ نے اٹھنے کا ارادہ کیا اور نہ اٹھ سکے اس پر یہ آیت نازل ہوئی خلق الانسان من عجل ص۱۵ ج ۱

ثانی الارض ننقصها۔ ترجمہ مقبول کیا وہ یہ نہیں دیکھتے کہ ہم زمین کو برابر اسکے اطراف سے کم کرتے چلے آتے ہیں کیا اب بھی وہی غالب ہیں ۱۲

تفسیر مجمع البیان میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ ہم علما کی موت سے زمین کو کم کرتے جاتے ہیں۔ ص۵۱۹ ج ۱

ففهمناها سلیمان کافی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ خدا نے داؤدؑ کو وحی فرمائی تھی کہ تم اپنی اولاد میں سے ایک کو وصی بنا لو۔ کیونکہ ہمارے علم میں یہ بات پہلے ہی گزر چکی ہے کہ ہم ایک نبی بھی ایسا نہ بھیجینگے جس کا وصی اسکے کنبہ سے نہو۔۔۔۔ یہ واقعہ امام نے بیان کرکے فرمایا کہ یہی حالت اوصیاء کی بھی ہے۔ انکو یہ اختیار نہیں دیا گیا ہے کہ صاحب امر کو چھوڑ کر یہ امر کسی دوسرے کے حوالہ کردیں۔ ص۵۲۳ ج ۱

وسخرنا مع داؤد۔ المناقب میں ہے کہ امام زین العابدینؑ نے دو رکعت نماز پڑھکر تسبیح خدا کی تو کوئی درخت اور ڈھیلا ایسا نہ رہا جسنے آنحضرتؐ کے ساتھ تسبیح خدا نہ کی ہو۔ ص۵۲۳ ج ۱

وعلمناه صنعة لبوس لکم کافی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ اللہ نے داؤدؑ کو وحی بھیجی کہ اگر تم بیت المال میں سے نہ کھاتے اور اپنے ہاتھ کی محنت سے ...

بہم پہونچاتے تو بہت ہی اچھے بندے ہوتے۔ یہ سنکر حضرت داؤدؑ ۴۰ روز تک روتے رہے پھر زرہ بنانے لگے ہر روز ایک زرہ بناتے اور ہزار درم کو بیچ لیتے تھے اس طرح ۳۶۰ روز میں تین لاکھ ساٹھ ہزار درم کو بیچ لیں اور ہمیشہ کے لئے بیت المال سے مستغنی ہو گئے۔ صفحہ ۵۲۳ ح ۲

لا یرجعون تفسیر قمی میں امام باقرؑ اور امام صادقؑ سے منقول ہے کہ جس بستی کے رہنے والوں کو خدا نے عذاب سے ہلاک کیا ہوگا۔ وہ زمانہ رجعت میں واپس نہ آئینگے۔ الفقیہ میں امیر المومنینؑ بھی یہی فرماتے ہیں صفحہ ۵۲۶ ح ۱

من دون اللہ ترجمہ بقبول۔ کہا جائے گا کہ یقیناً تم بھی اور جن کی تم خدا کے سوا عبادت کرتے تھے وہ بھی جہنم کا ایندھن ہو۔ تم اسی میں اترنے والے ہو۔ ۱۲

قرب الاسناد میں امام صادقؑ سے بروایت اپنے والد کے منقول ہے کہ رسولؐ خدا نے اس آیت کی تفسیر فرماتے ہوئے بیان کیا کہ اللہ فرشتوں سے حکم دیگا۔ کہ خود انکو اور جس جس کی یہ عبادت کرتے تھے انکو جہنم میں لیجاؤ سوائے انکے جن کو ہم نے مستثنیٰ کر دیا ہے صفحہ ۵۲۶

ان الذین سبقت لھم الخ المجالس میں رسولؐ خدا سے منقول ہے کہ علیؑ مرتضیٰ سے فرمایا کہ اے علی تم اور تمھارے شیعہ حوض کوثر پر ہوں گے۔ ان میں سے جس جس سے تم محبت رکھوگے اُسے پلاؤ گے۔ اور جن جن سے تم کو نفرت ہو گی انکو روک دوگے اور بڑے خوف کے دن عرش کے سایہ میں تم ہی امن سے ہوگے اور سب لوگ پریشان ہونگے اور تم پریشان نہ ہوگے۔ اور سب لوگ رنجیدہ ہونگے اور تم رنجیدہ نہ ہوگے اور تمھارے ہی بارے میں یہ آیت نازل ہوئی ہے اور تمھارے ہی لئے یہ آیت بھی نازل ہوئی ہے۔ لا یحزنھم الفزع الاکبر صفحہ ۵۲۷ ح ۱

ان الارض یرثھا تفسیر مجمع البیان میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ وہ نیک بندے مہدیؑ آخر الزمان کے اصحاب ہیں۔ ح ۲ صفحہ ۵۲۷

و ما ارسلناک الا احتجاج طبرسی میں امیرالمومنین سے بعد ایک قصہ طولانی کے منقول ہے کہ خدا نے ہمارے نبی کو اور جو حجتیں انکے بعد زمین پر ہونے والی ہیں اُن کو وہ صبر تعلیم فرمایا تھا جو ان سے پہلے کسی نبی سے نہیں بن پڑا پس آنحضرت نے اللہ کی حجت کو اپنے وصی کے بارے میں ہدایت دینے کے ساتھ ثابت کر دیا اور فرمایا کہ من کنت مولاہ فھذا علی مولاہ۔ اور ہارون سے مناسبت دی حالانکہ ہارون حقیقی بھائی تھے۔ اور نبی بھی تھے۔ اور علی نہ حقیقی بھائی تھے نہ نبی تھے۔ اور انکو امت پر اس طرح خلیفہ مقرر کیا جیسے موسیٰ نے ہارون کو، ص۱۲۷ ح ۱۱

# سورۃ الحج مدنیہ

ان اللہ یفعل ما یشاء۔ التوحید میں امام صادق سے بروایت اپنے والد ماجد کے منقول ہے کہ امیرالمومنین کے پاس خبر دیگئی کہ ایک شخص مشیت کے معاملہ میں کچھ کلام کرتا ہے آپنے فرمایا کہ اسکو میرے پاس لاؤ وہ لایا گیا تو آپنے اُس سے فرمایا کہ اے شخص خدا نے جو تجھے پیدا کیا تو اپنی مشیت کے مطابق یا تیری مرضی کے مطابق اُسنے عرض کیا کہ اپنی مشیت کے مطابق فرمایا کہ اگر تجھے بیمار کرے تو آیا جب وہ چاہیگا یا تو چاہیگا۔ عرض کیا جب وہ چاہیگا۔ فرمایا کہ جب وہ تجھے شفا عطا کرے گا تو جب وہ خود چاہیگا یا جب تو چاہیگا۔ عرض کیا جب وہ چاہیگا فرمایا جہاں وہ چاہیگا پہونچائیگا یا جہاں تو چاہیگا، عرض کیا جہاں وہ چاہیگا امام نے فرمایا کہ امیرالمومنین نے یہ جوابات سنکر ارشاد فرمایا کہ اگر تو اس کے خلاف کہتا تو ضرور تھا کہ میں تیرا سر توڑ دیتا۔ ص۵۳۳ حاشیہ ۱

ھذان خصمان تفسیر قمی میں ہے کہ امام صادق نے فرمایا کہ اس سے مراد ہم اور بنی امیہ ہیں ہمنے تو یہ کہا کہ اللہ اور اللہ کے رسول نے سچ کہا اور بنی امیہ نے کہا کہ اللہ اور اللہ کے رسول دونوں نے جھوٹ کہا، الخصال میں امام حسین سے بجنسہ یہی منقول ہے لیکن اتنا اور

زیادہ ہے کہ قیامت کے روز ہم دونوں ایکدوسرے کے مقابل اور دشمن ہونگے ۔ ۵۳۲ ع
فالذین کفروا ۔ قمی میں ہے کہ اس سے مراد بنی امیہ ہیں ۔ حاشیہ ۳ ص ۵۳۳
وھدوا الی صراط الحمید ۔ کافی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ یہ لوگ حمزہ اور جعفر
طیار اور عبداللہ اور سلمان فارسی اور ابوذر غفاری اور عمار ابن یاسر اور مقداد تھے جنہوں
نے صراط حمید یعنی ولایت امیرالمومنین کی راہ پائی اور المجالس میں ہے کہ امام باقرؑ سے منقول ہے
کہ واللہ صراط حمید سے مراد وہ امر ہے جسپر تم قائم ہو ۔ کافی میں امام صادقؑ سے منقول ہے
کہ معاویہ پہلا شخص ہے جس نے مکہ کے مکانات کے دروازوں پر کواڑ لگوائے ۔ ص ۵۳۴ ح ۲
اور بیت اللہ کے حاجیوں کو روکا ۔ باوجودیکہ خدا فرماتا ہے کہ سواء العاکف فیه والباد
حالانکہ پہلے سے دستور تھا کہ باہر کے آنیوالے جس کے یہاں چاہتے اتر پڑتے پس معاویہ
اس زنجیر میں جکڑا جائے گا جس کے بارہ میں خدا فرماتا ہے کہ ایسی زنجیر میں جس کا طول ۷۰
ہاتھ ہوگا ۔ اور وہ اس امت کا فرعون ہے ۔ ص ۵۳۴ حاشیہ ۲

اذن للذین یقاتلون ۔ تفسیر قمی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ عوام الناس تو
اس بات کے قائل ہیں کہ یہ رسولؐ خدا کے بارے میں نازل ہوئی ۔ اور حقیقت میں یہ قائم
آل محمدؐ کے بارے میں نازل ہوئی جس وقت کہ وہ امام حسینؑ کے خون ناحق کا بدلہ لینے
کے لئے ظہور فرمائینگے ۔ اور یہ فرماتے ہونگے کہ اس خون کے وارث ہم ہیں اور اس کے
طالب ہم ہیں ۔ ص ۵۳۵ حاشیہ ۲

الذین اخرجوا ۔ کافی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ یہ آیت رسولؐ خدا اور علی
مرتضیٰ و حمزہ و جعفر طیارؑ کی شان میں نازل ہوئی ۔ پھر اس کا حکم امام حسینؑ کے بارے میں
جاری ہوا ۔ تفسیر قمی میں ہے کہ اس آیت سے مراد امام حسینؑ ہیں جبکہ یزید نے انکی گرفتاری
کے لئے آدمی بھیجے کہ وہ انکو پکڑ کر شام میں لائے ۔ اور وہ حضرت وہاں سے کوفہ کی طرف
روانہ ہوئے ۔ یزید لعین طف میں قتل کئے گئے ۔ حاشیہ ۲ ص ۵۳۵

الذین ان مکنھم۔ المناقب میں امام موسیٰ کاظمؑ اور انکے جد امجد سید الشہداؑ سے منقول ہے کہ یہ آیت مخصوص ہم اہلبیت کی شان میں ہے تفسیر قمی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ یہ پوری آیت آل محمدؐ کی شان میں ہے۔ اور مہدیؑ آخرالزمان اور انکے اصحاب کو خدائے تعالیٰ مشرق و مغرب کا مالک کر دیگا۔ اور ان کے دین کو غالب فرمائیگا۔ اور انکے اور انکے اصحاب کے ذریعے سے اُن تمام بدعتوں کو اور باطل کو سطح ہستی و نابود کر دے گا۔ جیسا کہ ان اشقیا نے حق کو برباد کرنا چاہا تھا۔ ص۵۳۶ حاشیہ ۱۲

بئر معطلۃ و قصر مشید۔ ترجمہ مقبول۔ اور کتنے ہی کنوئیں بیکار پڑے ہیں اور مقبیط مضبوط محل ہیں۔ الاکمال والمعانی میں امام صادقؑ سے اور کافی میں امام کاظمؑ سے منقول ہے کہ بئر معطلہ سے امام صامت مراد ہے اور قصر مشید سے امام ناطق مراد ہے تفسیر قمی میں ہے کہ یہ مثل آل محمدؐ کے لئے ہے۔ وہ کنواں ہے جس سے پانی نہ کھینچا جائے اور یہ مثل امام غائب پر راست آتی ہے۔ اور قصر مشید خود امیرالمومنینؑ اور ائمہؑ پر راست آتی ہے جیسے کسی آبادی میں قصر مرتفع۔ ص۵۳۵ حاشیہ ۱۱

ولکن تعمی القلوب۔ کافی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ ہمارے شیعہ جتنے ہیں وہ سب چار آنکھوں والے ہیں اُن کی دو آنکھیں تو سر میں ہیں اور دو قلب میں۔ پھر فرمایا کہ سب مخلوق ایسی صورت میں ہیں مگر فرق یہ ہے کہ تمھارے دل کی آنکھیں تو خدا نے کھول رکھی ہیں اور انکے دل کی آنکھیں بند کر دی ہیں۔ ص۵۳۵ حاشیہ ۲

ولن یخلف اللہ وعدہ۔ ارشاد شیخ مفید میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ جب قائم آل محمدؐ کا ظہور ہوگا اور وہ کوفہ کیطرف تشریف لیجائینگے تو اسمیں چار مسجد ہیں ان کو منہدم فرمائینگے اور کوئی مسجد روئے زمین ایسی جسمیں کنگرے ہوں باقی نہ رہیگی۔ ان کنگروں کو منہدم فرمائیں گے اور اس کو مطابق شرع رسولؐ بغیر میناروں اور چھوٹی دیواروں کے بنا دیں گے اور بڑے راستوں کو وسیع فرمائیں گے۔ اور تمام چھجوں کو جو راستہ کی طرف نکلے ہوئے ہیں توڑ ڈالیں گے

اور اسپر جو پائخانہ اور پرنالہ گرتا ہوگا۔ اُس کو بند کردینگے۔ اور کوئی بدعت ایسی نہوگی جس کا ازالہ نہ فرماویں اور کوئی ایسی سنت باقی نہ رہیگی جسکو قائم نہ کردیں اور قسطنطنیہ اور چین اور کوہستان دیلم کو فتح فرمادینگے۔ اور اُسکے بعد سات برس تک صبر کرینگے۔ اور ایک برس دس برس کے برابر ہوگا۔ پھر اللہ جو چاہے گا کرے گا۔ کسی نے عرض کی کہ یہ برس طویل کیونکر ہوجائے گا فرمایا کہ اللہ آسمان کو حکم دے گا کہ اپنی حرکت کم کردے جس سے دن طویل ہوجائینگے ........ وصی کے لئے سورج پھیر لایا جیسا یوشع بن نون وصی موسیٰ کے لئے پہلے بھیج چکا تھا۔ جس طرح روز قیامت ہزار برس کے برابر ہوجائیگا۔ ۵۳۵ حاشیہ ۱۲

من رسول ولا نبی۔ کافی میں امام باقرؑ و امام صادقؑ سے منقول ہے کہ وہ اس آیت کو ولا محدث پڑھا کرتے تھے، کافی میں بہت سی روایتوں میں آیا ہے کہ ائمہ سب کے سب محدث تھے۔

امام صادقؑ سے منقول ہے کہ ایک انصاری نے رسولؐ خدا کے لئے بکری ذبح کی اور بھون کر رکھا آنحضرتؐ کے دل میں آرزو پیدا ہوئی کہ میرے ساتھ علیؑ فاطمہؑ حسنؑ و حسینؑ بھی ہوتے مگر اتفاق سے آگئے۔ اُس وقت ابوبکر و عمر پھر اُن دونوں کے بعد علیؑ مرتضےٰ پہونچے تو خدا نے یہ آیت نازل کی کہ یہ کوئی نئی بات نہیں ہے۔

شیطان نے اڑنگا لگا ہی دیا جیسے اُس نے یہاں اپنے دو ایجنٹ ابوبکر و عمر بھیجدیے یہاں ان دونوں ایجنٹوں کے بعد علیؑ مرتضیٰ آگئے، اور جیسے کہ امیر المومنینؑ کی نصرت فرمائی۔ ۵۳۹ حاشیہ ۱۲

ومن عاقب۔ تفسیر قمی میں ہے کہ اس آیت میں رسولؐ خدا کا ذکر ہے۔ جب قریش نے اُن کو مکہ سے نکالا اور آنحضرتؐ اُن کے خوف سے غار میں چلے گئے۔ اور تب بھی قریش کے لوگ آنحضرتؐ کے قتل کی فکر میں لگے، حتیٰ کہ بڑے بڑے قریش مارے گئے۔ مگر جب رسولؐ خدا کا انتقال ہوگیا تو ان کفار کے خون کا مطالبہ کیا گیا، اور حضرت امام حسینؑ سے مطالبہ

میں ازروے بغاوت وظلم شہید کئے گئے۔
یزید کے اشعار ملاحظہ ہوں خصوصاً پانچواں شعر۔ اور شیخ ثانی (عمرؓ) نے مجھے اس کی وصیت کی تھی پس جو کچھ شیخ ثانی (عمرؓ) نے مجھ سے چاہا تھا اس کی میں نے پیروی کی ۵۴۴ ویمسك السماء..... الا باذنہ الاکمال میں ہے کہ رسول خدا نے اپنے بارہ اماموں کا نام بہ نام ذکر فرمایا ہے بعد اس کے فرمایا کہ جس شخص نے ان کا یا ان میں سے ایک کا بھی انکار کیا اس نے میرا انکار کیا۔ انھیں کے سبب سے اللہ آسمانوں کو روکے ہوئے ہے کہ زمین پر نہ گر پڑے اور زمین کو روکے ہوئے ہے کہ وہ باشندوں کو لیکر کیطرف جھک نہ پڑے ھو سمٰکم المسلمین المناقب اور ایک دوسری حدیث میں ہے کہ ابراہیم و اسماعیل نے آل محمد کے لئے یہی دعا کی تھی۔ حاشیہ ۵۴۴
لیکون الرسول شھید اً علیکم الاکمال اور کافی میں ہے کہ رسول خدا نے فرمایا کہ اس آیت میں خاص تیرہ آدمی مراد لئے گئے ہیں۔ عام امت مراد نہیں۔ پھر فرمایا میں ہوں اور میرا بھائی اور گیارہ میرے بیٹے۔ امام باقرؑ فرماتے ہیں پس جو قیامت کے دن سچا سچا اظہار دے گا ہم اس کی تصدیق کرینگے۔ اور جو جھوٹ بولیگا اس کی ہم تکذیب کرینگے۔

## سورۃ المومنون

کافی میں متعہ کے بارے میں امام صادقؑ سے سوال کیا گیا تو آپ نے فرمایا کہ حلال ہے مگر سوائے زن عفیفہ کے کسی اور سے نہ کرنا۔ کیونکہ خدا فرماتا ہے والذین ھم لفروجھم حافظون
کافی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ دوسری وہ صورت ہے کہ عورتیں میراث نہ پاوینگی اور وہ متعہ ہے۔ حاشیہ ۵۴۵
احسن الخالقین التوحید میں امام رضاؑ سے منقول ہے آپنے فرمایا کہ اللہ کے بندوں میں اور بھی خالق ہیں جیسے عیسٰی اور سامری ۵۴۶ حاشیہ

امیر المومنینؑ نے اسی طرح فرمایا تھا یا اھل المؤتفکہ تہ پہلے یہ زمین دو مرتبہ غرق ہو چکی ہے پھر تیسری مرتبہ زمانہ رجعت مین اُلٹ جائے گی ۔ ج ۲ ص ۴۴۳

افمن ھذا الحدیث تعجبون تفسیر مجمع البیان امام صادقؑ سے منقول ہے کہ جتنی حدیثین اوپر درج ہو چکی ہیں اُنپر تعجب کرتے ہو ہنستے ہو روتے نہیں ۔ ج ۶ ص ۴۴۳

# سورۃ القمر مکیۃ

یوم یدع الداع قمی مین ہے کہ جب امام آخر الزمان ظہور فرمائینگے تو لوگون کو حقوق اہلبیت کی طرف بلائینگے جن کا وہ ہمیشہ انکار کرتے تھے ۔ ج ۱ ص ۴۴۴

علل الشرائع مین امام صادقؑ فرماتے ہین بدھ کا دن دوامی منحوس ہے ج ۱ ص ۴۴۴

کذبوا بایٰتنا کافی مین امام باقرؑ سے منقول ہے کہ یہان آیات سے مراد اوصیا ہین بقدر تفسیر قمی مین امام صادقؑ سے منقول ہے کہ فرقہ قدریہ کے بارے مین ہے ج ۱

# سورۃ رحمن مکیہ

خلق الانسان قمی مین امام رضاؑ سے منقول ہے کہ انسان سے مراد ہین امیر المومنینؑ علمہ البیان کا یہ مطلب ہے کہ ان کو ہر اُس چیز کا علم عطا فرمایا ہے جس کی انسان کو ضرورت ہوا کرتی ہے ۔ الشمس والقمر بحسبان سوائے اسکے نہین کہ خدا نے اپنے دونون ملعونون (ابوبکر و عمر) کو مراد لیا ہے ......... کیونکہ عوام الناس (اہلسنت) کہتے ہین کہ ابوبکر و عمر اس امت کے سورج اور اس کے نور ہین ۔ فرمایا بس وہی دونون جہنم مین ہین ۔ واللہ آنحضرتؐ نے سوائے ان دونون کے کسی اور کو مراد نہین لیا ہے ۔ اور شجر سے مراد ہین امیر المومنینؑ اور دیگر ائمہ معصومینؑ یسجدان سے مراد وہ ہی دونون عبادت مین ہین والسماء سے مراد ہین رسول خداؐ اور المیزان سے مراد ہین علیؑ مرتضٰے جسکو اپنی مخلوق

کے لئے قائم کر دیا۔ لا تطغوا فی المیزان سے مراد ہے کہ امام کی نافرمانی نہ کرو۔
واقیموا الوزن کے معنی یہ ہیں کہ امام کی اطاعت کئے چلے جاؤ۔ ولا تخسروا المیزان کا
مطلب یہ ہے کہ امام کا حق نہ مارلو اور امام پر ظلم نہ کرو۔ ح ۱۲ ص۴۹

فبای الاء ربکما تکذبان تفسیر قمی میں ہے کہ باطنا فلان وفلان (ابوبکرؓ وعمرؓ) مراد
ہیں کہ تم دونوں ان دونوں نعمتوں نبیؐ اور علیؑ کس کس کا انکار کرتے ہو۔ ح ۱۲ ص۴۹ کافی
میں بھی اسی طرح آیا ہے۔

مرج البحرین تفسیر قمی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ علیؑ و فاطمہؑ دو عمیق بحر ہیں
کہ ان میں سے کوئی ایک اپنے دوسرے رفیق سے زیادتی نہیں کرتا ویخرج منہما اللولوء
والمرجان سے مراد ہیں حضرت امام حسنؑ و حضرت امام حسینؑ۔ ح ۱۲ ص۴۹

ویبقی وجہ ربک تفسیر قمی میں امام زین العابدینؑ سے منقول ہے کہ وجہ اللہ ہم ہیں۔
المناقب میں امام صادقؑ اور تفسیر قمی میں امام رضاؑ سے یہی منقول ہے۔ ح ۱۲ ص۴۹

ثقلٰن تفسیر قمی میں ہے کہ امام نے فرمایا کہ ہم اور قرآن مراد ہیں۔ ح ۱۲ ص۵۰

لا یسئل عن ذنبہ تفسیر قمی میں ہے کہ اس سے مراد تم شیعہ ہو بوجہ تولا و تبرا۔ ان سے
قیامت میں سوال نہ کیا جائے گا۔ بشارات الشیعہ میں امام رضاؑ فرماتے ہیں کہ تم شیعوں
میں دو بھی جہنم میں نہ دکھائی دوگے۔ واللہ بلکہ ایک بھی نہیں اور یہی آیت راوی کے
سوال کے سال بھر کے بعد تلاوت فرمائی۔ مگر اس میں منکم زیادہ فرمایا۔ راوی نے کہا کہ
یہ لفظ تو قرآن میں نہیں ہے فرمایا کہ اس آیت میں ابن اروی عثمانؓ بن عفان نے
تغیر کر دیا ہے۔ ح ۱۲ ص۵۰

فیوخذ بالنواصی والاقدام بصائر میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ جب
قائم آل محمد ظہور فرمائیں گے اسوقت وہ پہچان پہچان کر سر اور پاؤں پکڑ کر تلوار ماریں گے۔ ح ۱۲ ص۵۰
کافی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ کوثر ساق عرش سے نکلا ہے اس نہر کے

کنارے اوصیا اور انکے شیعون کے مکانات ہین اور اس نہر کے دونون کنارون پر لونڈیان اُگ کر پیدا ہون گی کہ اگر ان سے ایک اوکھاڑی جائین گی تو بجاے اسکے دوسری اُگ آئے گی۔ ح ۲ ص ۹۵۱

ذی الجلال والاکرام تفسیر قمی مین امام باقرؑ سے اس کی تفسیر مین وارد ہے کہ جلال خدا اور کرامت خدا ہم ہین اسلئے کہ اُس نے بندون کا ہماری اطاعت اور ہماری محبت کے باعث اکرام فرمایا ہے۔ ح ۲ ص ۹۵۱

# سورۃ الواقعہ مکیہ

السّٰبقون السابقون امالی میں رسولؐ خدا نے فرمایا کہ جبرئیل نے مجھ سے کہا کہ انسے مراد علیؑ اور انکے شیعہ۔ وہی سابقون یعنی جنت کی طرف سبقت کرنے والے۔ وہی مقربون یعنی بارگاہ خدا مین اعزاز کے سبب تقرب خاص رکھنے والے ہین۔ کافی مین امام صادقؑ سے منقول ہے کہ والد ماجد نے کچھ شیعون سے یہ فرمایا کہ تم اللہ کے شیعہ ہو اور تم اللہ کے مددگار رہو اور تم دنیا مین بھی سبقت کرنیوالے ہو اور آخرت مین بھی۔ یعنی دنیا مین ہماری ولایت کی طرف اور آخرت مین جنت کی طرف۔ تفسیر مجمع البیان مین امام باقرؑ سے منقول ہے کہ سابقون مین سے ایک علیؑ ہین۔ ح ۲ ص ۹۵۱

اصحاب الیمین تفسیر قمی مین ہے کہ الیمین علیؑ مرتضےٰ ہین اور اصحاب الیمین شیعان علیؑ امیر المومنینؑ۔ ح ۲ ص ۹۵۴

طلح تفسیر مجمع البیان میں ہے کہ امیر المومنینؑ کے سامنے طلح پڑھا تو آپ نے فرمایا کہ طلح کا کیا موقع ہے دراصل یہ طلع تھا عرض کیا گیا کہ آپ بدل کیون نہین دیتے فرمایا کہ ائمہ مین یہ حق صرف صاحب الامر کا ہے وہی لوگون سے اس طرح قرآن پڑھوائین گے جیسا رسولؐ خدا پر اُترا تھا۔ صافی مین امام صادقؑ سے یہی منقول ہے۔ ح ۲ ص ۹۵۴

فاکھۃ کثیرۃ تفسیر قمی مین ہے کہ رسولؐ خدا نے فرمایا کہ جب مین جنت مین پہونچا تو دیکھا درخت طوبیٰ کو کہ اس کی جڑ علی مرتضےٰ کے گھر مین ہے اور شاخین ہر ایک محل و مقام مین۔ ح ۵ ص۵۴۴

ثلۃ من الاولین تفسیر قمی مین امام صادقؑ نے فرمایا کہ اولین مین خرقیل مومن آل فرعون اور آخرین مین علیؑ ہین۔ ح ۶ ص۵۴۴

اصحاب الشمال تفسیر قمی مین ہے کہ شمال سے مراد ہین دشمنان آل محمدؐ (ابوبکرؓ عمرؓ عثمانؓ) اور اصحاب الشمال سے سب انکے یار (یاری) کا دم بھرنے والے۔ ح ۷ ص۵۴۴

فسبح باسم ربک العظیم تفسیر مجمع البیان اور الفقیہ مین ہے کہ جب یہ آیت نازل ہوئی تو رسولؐ خدا نے فرمایا کہ اس ذکر کو تم اپنے رکوع کے لئے قرار دو۔ ح ۵ ص۵۴۶

لا یمسہ الا المطھرون احتجاج طبرسی مین ہے کہ جب عمرؓ ابوبکرؓ کی طرف سے خلیفہ بنایا گیا تو اُس نے امیرالمومنینؑ سے درخواست کی کہ وہ حضرت اپنا قرآن عوام الناس کو دیدین تاکہ ان لوگون مین جو قرآن رائج تھا اُس سے ملا کر دیکھ لین اُن حضرت سے گفتگو ان لفظون مین کی۔

اے ابوالحسن اگر آپ مناسب جانین تو وہ قرآن لے آئین جو ابوبکرؓ کے سامنے لائے تھے تاکہ ہم سب کا اس پر اتباع ہو جائے حضرت نے فرمایا افسوس اب اُس کے ملنے کا تمہارے لئے موقع نہین ہے مین ابوبکرؓ کے پاس اس کو اسلئے لایا تھا کہ تم پر حجت ہو سکے اور تم قیامت کے دن یہ نہ کہہ سکو کہ ہم اس سے بے خبر تھے۔ نہ یہ کہہ سکو کہ آپ ہمارے پاس لائے نہ تھے ورنہ جو قرآن ہمارے پاس ہے اُسے تو سوائے مطہرون کے یعنی اُن اوصیا کے جو میری اولاد مین ہونگے اور کوئی چھو بھی نہین سکتا۔ عمرؓ نے کہا کہ آیا اسکے اظہار کا کوئی وقت بھی نہین ہے حضرت نے فرمایا ہان معین ہے جب میری اولاد مین سے قائم آل محمدؐ قائم ہونگے وہ اس کو ظاہر بھی کرینگے اور سب لوگون کو اس پر

چلائین گے۔ ح ۱۲ ص ۵۵۷

تفسیر قمی مین ہے کہ امیر المومنینؑ تجعلون رزقکم کو شکرکم پڑھتے تھے اور فرمایا کہ آنحضرتؐ اسی طرح تلاوت فرماتے تھے۔ امام صادقؑ سے بھی ایسا ہی منقول ہے۔ ح ۲

سلام لک من اصحاب الیمین کافی مین امام صادقؑ سے منقول ہے کہ رسولخداؐ نے علی مرتضیٰ سے فرمایا کہ یا علیؑ اصحاب الیمین تمھارے شیعہ ہین اور سلام لک کے یہ معنی ہین کہ تمھاری اولاد کو وہ قتل نہ کرینگے۔ ح ۶ ص ۵۵۷

ضالین تفسیر قمی مین ہے کہ اس سے مراد ہین دشمنان آل محمدؐ۔ ح ۲ ص ۵۵۸

سگ زرد برادر شغال یعنی یہی مشرک بھی ہین توحید و رسالت و امامت مین۔

# سورۂ حدید مدینہ

من الظلمات الی النور تفسیر برہان مین بروایت مناقب ابن شہر آشوب امام صادقؑ سے منقول ہے کہ نور ایمان سے مراد ہے ولایت امیر المومنینؑ۔ ح ۲ ص ۵۵۹

قرضا حسنا تفسیر قمی مین امام موسیٰ کاظمؑ سے منقول ہے کہ جب زمانہ نافرمانون کا ہو تو امام کا حق انکو پہونچا دو۔ امام صادقؑ سے بھی یہی منقول ہے کہ اللہ کا جو کچھ حق ہے وہ اُس کے ولی کو پہونچتا ہے۔ تفسیر قمی مین امام صادقؑ سے منقول ہے کہ ایک درم جو امام کی خدمت مین پہونچتا ہے وہ وزن مین کوہ اُحد سے بھی زیادہ ہے۔ ح ۲ ص ۵۵۹

یسعیٰ نورھم تفسیر برہان مین امام صادقؑ سے منقول ہے کہ مومنینؑ کے اامون کا نور مومنین کے آگے اور اُن کے داہنے ہاتھ کی طرف دوڑتا جاتا ہوگا یہان تک کہ جنت مین وہ سب اپنے گھرون مین جا اُترینگے۔ نیز جابر بن عبد اللہ انصاریؓ سے منقول ہے کہ رسولخداؐ نے علی مرتضیٰؑ سے فرمایا کہ یا علیؑ یہ جبرئیل امین موجود ہین خدا کی طرف سے تم کو خوشخبری دیتے ہین کہ اُس نے تمھارے شیعون اور تمھارے دوستون کو سات باتین عطا فرمائی

ہین ۔موت کے وقت سہولت تنہائی کے وقت موانست ظلمت قبر کے وقت نور پریشانی کیوقت امن ۔ اعمال کی جانچ کے وقت کفایت کافی ہونا ۔ صراط سے بآسانی گزر جانا ۔ سب آدمیون سے پہلے جنت مین پہونچ جانا ۔ اور یہی آیت تلاوت فرمائی ۔ ح ۱ ص۹۶

لہ باقی تفسیر برہان مین ہے کہ امیرالمومنین نے فرمایا کہ اصحاب رسول خدا مین سے جو احادیث کے یاد رکھنے والے ہین وہ اس بات کو خوب جانتے ہین کہ اصحاب رسول خدا مین سے ایک شخص بھی ایسا نہین ہے جس کی کوئی منقبت ہو اور مین اُس منقبت مین شریک اور اس سے افضل نہون اور میرے ستر منقبتین ایسی ہین جس مین کوئی دوسرا شریک نہین پھر آپنے سکوت فرمایا ۔ از انجملہ تینوین یہ تھی کہ رسول خدا نے فرمایا کہ میری اُمت قیامت کے دن پانچ جھنڈون کے نیچے محشور ہوگی ۔ پہلا جھنڈا جو میرے پاس پہونچیگا وہ اس امت کے فرعون کا ہوگا اور وہ معاویہ ہے ۔ دوسرا اس امت کے سامری کا ہوگا وہ عمرو ابن العاص ہے ۔ تیسرا اس امت کے جاثلیق کا ہوگا وہ ابوموسیٰ اشعری ہے ۔ چوتھا ابواعور اسلمی کا ہوگا ۔ اور پانچوان اے علی تمھارا علم ہوگا جس کے نیچے مومنین ہون گے اور تم اُن کے امام ہوگے ....... اور وہ میرے شیعہ ہون گے اور وہ لوگ جو مجھ سے تولا رکھتے تھے اور میرے ساتھ ہوکر گروہ باغی سے لڑتے تھے اور باب الرحمۃ میرے ہی شیعہ ہین بس میرا گروہ اور میرے شیعہ حوض کوثر پر پہونچین گے اور مین اپنے دشمنون کو حوض سے ہٹا کر بھگا دون گا ۔ نیز منقول ہے کہ رسول خدا نے فرمایا اس آیت کی تفسیر مین کہ دو فصیل مین ہون اور وہ دروازہ علی ہین ۔ ح ۲ ص۹۶

اولوا الکتاب من قبل الاکمال مین امام صادق سے منقول ہے کہ یہ آیت قائم آل محمد کی شان مین نازل ہوئی ۔ صافی مین بھی یہی ہے ۔ ح ۱ ص۹۶

یحی الارض بعد موتھا الاکمال مین امام باقر سے منقول ہے کہ خدا زمین کو قائم آل محمد کے ذریعے سے زندہ کریگا ۔ ح ۱ ص۹۶

ونناك هم الصدّيقون والشهداء مجالس المومنین مین امام حسینؑ سے منقول ہو کہ ہمارے شیعون مین سے ایک بھی ایسا نہین ہو کہ جو صدیق اور شہید نہو اور اسی آیت پر استدلال فرمایا۔ معترض کے جواب مین انتصار مین امیرالمومنینؑ سے بھی یہی منقول ہے وجہ اسکی یہ ہو کہ ہم سے دوستی کی اور ہمارے دشمنون سے دشمنی۔ تفسیر عیاشی مین امام باقرؑ سے منقول ہو کہ اپنے شیعون سے فرماتے ہین۔ واللہ تم مین سے ہر شخص مثل اس کے ہے جو کہ قائم آل محمد کی معیت مین تلوار سے جہاد کرے نیوالا ہو اور وہ ایسا ہی ہے گویا رسولؐ خدا کی حمایت او حفاظت مین شہید ہو جاے اور یہی آیت تلاوت فرمائی۔ ط ۱۲ ح ۲

لکیلا تاسوا تفسیر قمی مین امام باقرؑ سے منقول ہو کہ یہ آیت ابوبکرؓ اور اُسکے یارون کے بارے مین نازل ہوئی ہو مطلب یہ ہو کہ علیؑ ابن ابی طالب جن جن فضیلتون کے ساتھ مخصوص کئے گئے ہین اور تمکو وہ نہین ملین تو ان پر افسوس نہ کرو اور بعد رسولؐ خدا جو فتنہ پیش آیا اور اُس سے تمنے دنیوی نفع اٹھایا اسپر اتراؤ نہین کیونکہ آگے چل کر جو تمھاری گت بننے والی ہے وہ تم بھی دیکھ لوگے اور تمھارے مرید بھی۔ ح ۵ ط ۱۲

المیزان تفسیر قمی مین ہے کہ میزان سے مراد امام کی ذات ہے۔ ط ۱۲ ح ۱

انزلنا الحدید تفسیر برہان مین ہو کہ ذوالفقار حضرت آدمؑ کے ساتھ جنت سے نازل ہوئی تھی اور حضرت آدمؑ اسی کے ذریعے سے اپنے دشمنون جن وشیاطین سے لڑا کرتے تھے اور اُسپر یہ لکھا تھا کہ میرے انبیاء برابر اس کے ذریعے سے لڑتے رہین گے اور ہر نبی کے بعد نبی کو اور صدیق کے بعد صدیق کو یہ بخشی رہے گی تا آنکہ اس کے وارث امیرالمومنین ہون گے۔ اور منافع للناس سے یہ مطلب ہو کہ محمدؐ و علیؑ کو اس سے بہت کچھ نفع ہوگا۔ علامہ ابن شہر آشوب فرماتے ہین کہ ہمارے علمائے امامیہ سب کے سب اسپر متفق ہین کہ الحدید سے مراد ذوالفقار ہے جو آنحضرتؐ پر نازل ہوئی اور آنحضرتؐ نے علی مرتضیٰ کو عطا فرمائی۔ ط ۱۲ ح ۲

کفلین کافی اور تفسیر قمی مین امام صادقؑ سے منقول ہے کہ ان سے مراد حسنؑ و حسینؑ ہین۔

اور نوراً سے مراد وہ امام ہے جس کے زمانہ مین تم ہو اور المناقب مین ہے کہ نور سے مراد علیؑ ہین ص۲۱۵ ج۲

# سورۃ المجادلہ مدینہ

ما یکون من النجوی کافی مین امام صادقؑ سے منقول ہے کہ یہ آیت فلان و فلان (ابوبکر و عمر) اور ابو عبیدہ بن الجراح اور عبدالرحمن بن عوف اور سالم موالئے ابی حذیفہ اور مغیرہ بن شعبہ کے بارے مین نازل ہوئی جبکہ اُن لوگون نے ایک نوشتہ لکھا تھا اور آپس مین اس کا پختہ عہد کر لیا تھا کہ اگر محمد کا انتقال ہوگیا تو ہم بنی ہاشم مین نبوت و خلافت کو ہرگز جمع ہونے دینگے تفسیر قمی مین بھی یہی ہے۔ ص۲۶۸ ج۲

اس امت کے یہودی اہل سنت بجائے سلام علیکم کے السلام علیکم کہتے ہین۔ یہودیوں کی تقلید مین۔ ص۲۶۸ ج۲

انما النجوی تفسیر قمی مین امام باقرؑ سے اس آیت کی تفسیر مین منقول ہے کہ شیطان سے مراد ثانی (عمر خلیفہ ثانی) ہے اور امام صادقؑ سے بھی تقریباً اسی طرح ہے۔ ص۲۶۸ ج۲

استحوذ علیہم الشیطان تفسیر قمی مین ہے کہ یہ آیت ثانی صاحب (عمر خلیفہ ثانی) کے بارے مین نازل ہوئی کہ انکا ایمان تلوار کے خوف سے اور جزیہ موقوف ہونے کی لالچ سے فقط زبانی اقرار ہے جب قیامت کا دن ہوگا تو خدا اُن سب کو جنھون نے آل رسولؐ کا حق غصب کیا تھا جمع فرمائے گا۔ تو وہ لوگ خدا کے سامنے قسم کھا کر انکار کرینگے ویسا ہی جیسا رسولؐ خدا کے سامنے دنیا مین قسم کھائی تھی جبکہ وہ آپس مین عہد کر چکے تھے کہ ولایت و امامت کو بنی ہاشم مین نہ جانے دینگے اور جبکہ انھون نے آنحضرتؐ کو عقبہ مین قتل کر دینے کا باہم ارادہ کر لیا تھا۔ ص۲۶۹ ج۲

# سورۃ الحشر مدینہ

لاول الحشر تفسیر صافی مین ہے کہ آخری حشر زمانہ رجعت مین ہوگا۔ ج۲ ص۲

ولذی القربی کافی مین امیر المومنینؑ سے منقول ہے کہ ذوی القربیٰ سے مراد ہم ہین اور یتامی اور مساکین سے خاص کر ہمارے یتیم اور مساکین مراد ہین - اور تفسیر مجمع البیان مین امام زین العابدینؑ سے بھی ایسا ہی منقول ہے - صفحہ ۱۷۴ ح ۱۸

للفقراء المہاجرین یہ بھی آل محمدؐ کے مہاجرین مراد ہین - ح ۲۱ صفحہ ۵۹۲

اصحاب الجنۃ العیون مین امام رضاؑ سے منقول ہے کہ رسول خداؐ نے فرمایا یہ وہ ہین جو میری اطاعت کرین اور میرے بعد علیؑ مرتضی کو تسلیم کرین اور اُن کی ولایت کا اقرار کرین اور جہنمی وہ ہین جو ولایت امیر المومنینؑ سے ناراض ہون - عہد شکنی کرین اور میرے بعد علیؑ ابن ابی طالب سے لڑین - صفحہ ۱۷۸ ح ۱۸

# سورۃ الممتحنہ مکیہ + سورۃ صف مدنیہ

لم تقولون تفسیر قمی مین ہے کہ اس کا مطلب یہ ہے کہ آنحضرتؐ نے امیر المومنینؑ کے بارے مین جو عہد لیا ہے وہ کبھی نہ توڑینگے مگر اللہ یہ جانتا تھا کہ جو کچھ کہہ رہے ہین اسے پورا نہ کرین گے - صفحہ ح ۱۸

یقاتلون فی سبیلہ مصباح المتہجدین مین امیر المومنینؑ سے غدیر کے دن منقول ہے کہ اللہ کی سبیل مین ہون تصریح اس سے تاریخ روز غدیر مراد نہین بلکہ وہ عید غدیر مراد ہے جو اسی واقعہ کی یادگار میں سال بہ سال منائی جاتی ہے - ح ۵ صفحہ ۵۸

الاکمال مین امام صادقؑ سے منقول ہے کہ حضرت عیسیٰ اور رسول خداؐ کے مابین دو سو پچاس برس تک کوئی نبی یا وصی ظاہر نہین تھا پھر فرمایا کہ اگر وصی و حجت خدا بالکل نہ رہے تو زمین بھی باقی نہ رہے گی - صفحہ ح ۱۸

لیطفئوا نور اللہ کافی مین امام موسی کاظمؑ سے منقول ہے کہ وہ یہ چاہتے ہین کہ ولایت امیر المومنینؑ کو اپنی بانی باتون سے اڑا دین اور خدا امامت کا پورا کرنے والا ہے یس النور سے

مراد امام ہے تفسیر قمی میں ہے کہ اس کا مطلب یہ ہے کہ اللہ قائم آل محمدؑ کے ذریعے کامل امامت کو پورا کرے گا۔ الخ صفحہ ۵۳ ح ۱۳

وَ فتحٌ قریبٌ تفسیر قمی میں ہے کہ اس سے مراد ہے قائم آل محمدؑ کی فتح۔ صفحہ ۵۳ ح ۱۱

# سورۃ الجمعہ مدینہ

اٰخرین منھم تفسیر مجمع البیان میں ہے کہ رسول خدا نے سلمان فارسی کے شانے پر ہاتھ رکھکر یہ فرمایا کہ اگر ایمان ثریا میں ہوگا تو اس کی قوم کے لوگ وہاں سے بھی حاصل کرینگے

یوم الجمعۃ کافی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ اس کا نام جمعہ اسلئے رکھا گیا ہے کہ اس دن اللہ نے اپنی تمام مخلوق کو جمع کرکے محمد مصطفےٰ اور اُن کے وصی علی مرتضیٰ کی ولایت کا سب سے عہد لیا تھا۔ صفحہ ۵۳ ح ۱۲

# سورۃ المنافقون مدینہ

منافقون کافی میں امام موسیٰ کاظمؑ سے منقول ہے کہ جن لوگوں نے ولایت وصی رسولؐ کی پیروی نہیں کی اُن کا نام خدا نے منافق رکھا اور جس جس نے وصی کی ولایت کا انکار کیا اُس نے رسولؐ کا انکار کیا اس آیت کا یہ مطلب ہے کہ جو وقت وہ لوگ تمھارے پاس آتے ہیں کہ جو تمھارے وصی کی ولایت کے بارے میں نفاق رکھنے والے ہیں یعنی علیؑ کے بارے میں نفاق رکھنے والے ہیں اور سبیل اللہ سے مراد ہیں وصی رسولؐ۔ بس آپکے وصی کی ولایت کے منکر ہوئے۔ صفحہ ۵۳ ح ۱۳

واذا قیل لھم تعالوا مطلب یہ ہے کہ جب ان سے کہا جاتا ہے کہ ولایت امیرالمومنینؑ کی طرف آؤ تو ولایت امیرالمومنینؑ سے منہ پھرا لیتے ہیں۔ پس وہ نافرمان ہیں جنھوں نے وصی کے بارے میں نافرمانی کی۔ اب آپکی شفاعت اُن کے حق میں قبول کیجائیگی۔ صفحہ ۵۳ ح ۱۱

# سورۃ التغابن مدینہ

ھوالذی خلقکم کافی اور تفسیر قمی مین امام صادقؑ سے منقول ہے کہ خدا نے مخلوق سے عہد لیا تھا تو جو ہماری ولایت پر ایمان لانیوالے تھے اُنکو بھی پہچان لیا اور مومن کے لقب سے ملقب فرمایا اور جو ہماری ولایت ترک کر کے اُس کے منکر ہونیوالے تھے۔ اُن کو کافر کے لقب سے خطاب کیا ۴۱۳ ح ۱

وَ النّور تفسیر قمی میں ہے کہ النور سے مراد امیر المومنینؑ ہین۔ کافی مین امام موسیٰ کاظمؑ سے منقول ہے کہ نور سے مراد امامت ہے اور امام باقرؑ فرماتے ہین کہ نور سے مراد تمام ائمہ ہیں۔ یہ بھی ارشاد فرمایا کہ امام کا نور مومن کے دلون مین اس سے زیادہ روشنی پہونچاتا ہے جتنی آفتاب اور جس سے اللہ کو توفیق ہدایت سلب کرنا منظور ہوتا ہے تو ائمہ کے نور کو اُن سے روک دیتا ہے۔ الخ ۴۱۳ ح ۲

# سورۃ الطلاق مدینہ

وَمَن یتق اللہ کافی مین امام صادقؑ سے منقول ہے کہ اس سے مراد ہمارے شیعہ ہین کہ جب وہ آتے ہین تو ہماری حدیث یاد رکھتے ہین اور باقی دوسرے۔ وہ بھلا دیتے ہین یہی اس آیت کا مطلب ہے۔ ح ۱ صفحہ ۹۱

ذکرا لرسول کا العیون مین امام رضاؑ سے منقول ہے کہ ذکر سے مراد ہین رسول خدا اور اہل ذکر سے مراد ہین آل رسولؐ۔ صفحہ ۹۳ ح ۱

یتنزل الامر تفسیر قمی مین امام رضاؑ سے منقول ہے کہ صاحب الامر رسول خدا ہین اور بعد اُن کے وہ وصی جو زمین پر قائم ہو۔ ح ۲ صفحہ ۹۳

# سورۃ التحریم مدینہ

یاایھا النبی تفسیر قمی مین ہے کہ رسول خدا نے حفصہ سے فرمایا کہ میرے بعد ابو بکرؓ

خلیفہ بن بیٹھے گا اور اُس کے بعد تیرا باپ۔ حفصہ نے عائشہؓ سے خبر کر دی۔ عائشہؓ نے ابُوبکر کو۔ ابوبکرؓ عمرؓ کے پاس دوڑا ہوا گیا۔ اور کہا کہ عائشہ نے حفصہ سے سنکر مجھے ایسی خبر پہونچائی ہے مگر مجکو اُس کے قول پر اعتماد نہین۔ بھیا ذرا تم جا کے حفصہ سے پوچھ تو لو۔ عمرؓ دوڑا ہوا حفصہ کے پاس گیا اور پوچھا۔ اُس نے کہا ہان رسولؐ خدا نے ایسا ہی فرمایا ہے بالآخر چارون اس امر پر مجتمع ہو گئے کہ رسولؐ خدا کو زہر دیدین۔ صفحہ ۹۴ ج ۲

وان تظاھرا الجامع مین امام موسیٰ کاظمؑ سے منقول ہے کہ آپ تظاہروا پڑھتے تھے اس قرارت کی رو سے رسولؐ کی مخالفت مین باوا بھی بیٹیون کی شریک ہو جاتے ہیں صفحہ ۹۴ ج ۲

نورھم یسعی تفسیر مجمع البیان مین امام صادقؑ سے منقول ہے کہ ائمہ مومنینؑ کے آگے اور اُن کے داہنے ہاتھ سعی فرماتے ہون گے۔ الخ اور تفسیر قمی مین انھین حضرت سے یہی منقول ہے اور امام باقرؑ سے بھی۔ صفحہ ۹۵ ج ۲

جاھد الکفار والمنافقین تفسیر مجمع البیان مین امام صادقؑ سے منقول ہے کہ آپ بالمنافقین قرارت فرماتے تھے۔ تفسیر قمی مین انھین حضرت صادقؑ سے منقول ہے کہ والمنافقین صحیح ہے۔ اسی طرح اُترا تھا۔ رسولؐ خدا نے کافرون سے جہاد کیا۔ امیرالمومنینؑ نے منافقین سے جہاد رسولؐ کی تکمیل کی۔ صفحہ ۹۶ ج ۲

# سورۃ الملک مکیہ

اَفَمَن یَمشِی سَوِیًّا کافی مین ہے کہ امام موسیٰ کاظمؑ سے اس آیت کا مطلب دریافت کیا گیا تو فرمایا اُس شخص کی مثل جو علی مرتضیٰ کی ولایت سے پھر گیا ہو اُس شخص کی سی بیان کی ہے جو اپنے منہ کے بل چلتا ہو۔ اور جو علی مرتضیٰ کا پیرو ہو اُس کی مثل صراط مستقیم سے ہے اور صراط مستقیم سے مراد خود امیرالمومنینؑ ہین۔ صفحہ ۹۹ ج ۲

فلما راوہ زلفۃ کافی مین امام باقرؑ سے منقول ہے کہ یہ آیت امیرالمومنینؑ کے

بارے مین نازل ہوئی ہے اور اُن صحابیون کے بارے مین جنھون نے کیا جو کچھ کیا۔ اب جب وہ امیرالمومنینؑ کو ایسے مقام پر دیکھین گے تو مارے رشک کے اُن کے منہ بگڑ جائین گے تو اُن سے کہا جائے گا ھذا الذی کنتم بہ تدعون جس کا مطلب یہ ہے کہ یہ وہی ہے جس کے القاب تمنے خود بخود اختیار کر لئے۔ تفسیر مجمع البیان مین بھی یہی منقول ہے اور نیز یہ کہ یہان کفروا سے مراد وہ لوگ ہین جنھون نے امیرالمومنینؑ کی فضیلت کا انکار کیا۔ تفسیر قمی مین بھی یہی ہے۔ صفحہ ۹۰ ح ۲

فستعلمون کافی مین امام باقرؑ سے منقول ہے کہ اس لفظ کے بعد اس قدر عبارت اور قرآن مین نازل ہوئی تھی۔ یا معشر المکذبین حیث انباء تکم ..... من بعدہٗ یعنی اے جھٹلانیوالون کے گروہ جب مین تم کو پروردگار کے پیغام سے جو علی مرتضیٰ کے بارے مین ہوگا۔ اور اُن ائمہ کی ولایت کے بارے مین جو اُن کے بعد ہونیوالی ہین خبر دونگا تو تم کو اس وقت معلوم ہو جائے گا کہ کھلی گمراہی مین کون ہے۔ صفحہ ۹۰ ح ۲

بماء معین تفسیر قمی مین ہے کہ اس کا مطلب یہ ہے کہ اگر تمھارا امام غائب ہو جائے تو تمھارے لئے اُسکے مانند امام کون لائے گا اور امام رضاؑ سے اس آیت کا مطلب دریافت کیا گیا تو فرمایا کہ پانی سے مراد تمھارے دینی زندگی کا ذریعہ یعنی ائمہ۔ تفسیر کافی اور تفسیر قمی مین بھی یہی ہے۔ صفحہ ۹۰ ح ۲

# سورۃ القلم مکیہ

بایکم المفتون المجالس اور الجوامع مین امام باقرؑ سے منقول ہے کہ رسولؐ خدا نے فرمایا کہ کوئی مومن ایسا نہین ہے جس کے دل مین میری اور اہلبیت کی محبت نہو اور یا علیؑ جو تم سے بغض رکھتا ہو وہ میری محبت کے دعوے مین جھوٹا ہے۔ امام فرماتے ہین کہ جب رسولؐ خدا نے یہ فرمایا تو منافقون مین سے دو شخصون نے کہا کہ رسولؐ اس لڑکے

علی مرتضیٰ کی محبت مین دیوانہ ہوگئے ہین - اسپر یہ آیت نازل ہوئی - م ۲ ص ۹۰۱
امام نے فرمایا کہ اس کے بعد کی ۵ آیتین انھین دو توں شخصون کے بارے مین نازل ہوئی -

کل حلاف مھین تفسیر قمی مین ہی کہ حلاف سے مراد ثانی (عمر خلیفۂ ثانی) جس نے رسولؐ خدا کے سامنے حلف اٹھا کر یہ کہا تھا کہ مین عہد نہ توڑون گا -

ھماز مشاء بنمیم ذلیل خیال عیب جو چغلخور ۔ بھی یہی تھا کہ رسولؐ خدا کی چوری کرتا تھا - اور صحاب مین سے ایک دوسرے کی عیب جوئی -

مناع للخیر چونکہ الخیر سے مراد ہین امیر المومنینؑ - یہ اُن کے ماننے والون کو سب سے زیادہ روکنے والا تھا - معتد اثیم (حد سے گزر جانیوالا گنہگار منہ پھٹ) یعنی اُس نے اُن حضرت پر بڑا ظلم کیا اور وہ ان سب باتون کا مجرم ہے - عتل زنیم - بڑا کفر کرنیوالا (حرمی) اس کے متعلق اور حدیثین ہین - م ۲ ص ۹۰۱

وھم سالمون تفسیر قمی مین ہی کہ جس نے آل محمدؐ کے جو جو حقوق غصب کئے تھے جب ان اُن سب کا اظہار کیا جائے گا اور امیر المومنینؑ کے رُتبون کو دیکھ لینگے اور اظہار اطاعت کرنا چاہین گے تو اُن کی گردنین اینٹھ کر رہ جائین گی اسلئے کہ دنیا مین امیر المومنینؑ کی اطاعت نہ کی تھی - م ۲ ص ۹۰۲

وان یکاد الذین کفروا کافی اور الفقیہ مین امام صادقؑ سے منقول ہی کہ آپ مسجد غدیر کے پاس سے گزرے تو فرمایا یہ وہ جگہ ہے جہان رسولؐ نے کھڑے ہو کر من کنت مولاہ فرمایا تھا اور یہ جگہ وہ ہے جہان ابوبکرؓ و عمرؓ و سالم مولے خذیفہ و ابو عبیدہ چیخ کر کہہ رہے تھے کہ رسولؐ کی آنکھین دیوانہ کی آنکھ کی طرح ہے - تفسیر قمی مین ہے کہ ذکر سے مراد فضیلت امیر المومنینؑ ہے - ص ۹۰۲ ج ۲

## سورۃ الحاقہ مکیہ

والموتفکت تفسیر قمی مین ہو موتفکت سے مراد ہے بصرہ ۔ خاطئہ سے مراد ہے ملانہ عائشہ ۔ ۹۰۵ ج ۱

اذن و اعیۃ اس سے مراد علی مرتضیٰ کے کان ۔ رسول خدا نے دعا کی تھی کہ یہ علی کا کان ہو جائے ۔ ج ۲

یومئذ ثمانیہ کافی مین امام صادق ؑ سے منقول ہے کہ عرش سے مراد علم ۔ حاملان عرش آٹھ ہین ۔ چار تو ہم مین سے ہین اور چار جس کو اللہ چاہے تفسیر قمی مین بھی تقریباً یہی ہے اور البتہ تفصیل بتائی ہے ۔ محمد ؐ علی ؑ حسن ؑ و حسین ؑ ۔ ج ۲ ۹۰۵

ملاق حسابیہ تفسیر قمی مین امام صادق سے منقول ہو کہ ہر اُمت کا محاسبہ اُسکے زمانہ کا امام فرمائے گا ۔ اور ائمہ اپنے دوستون اور دشمنون کو انکی علامتون سے پہچان لینگے پس اپنے دوستون کے اعمال نامہ تو وہ داہنے ہاتھ مین دینگے اور وہ بلاحساب جنت مین چلے جائین گے اور اپنے دشمنون (صحابہ اور اہلسنت) کو اُنکے اعمالنامے بائین ہاتھ مین دینگے پس وہ بلاحساب جہنم مین چلے جائینگے ۔ ج ۲ ۹۰۵

ج ۲ ۹۰۶ وامامن اوتی کتابہ بشمالہ قمی مین ہو کہ یہ آیت معاویہ کے بارے مین نازل ہوئی ثم فی سلسلۃ کافی مین امام صادق ؑ سے منقول ہو کہ وہ زنجیر معاویہ کے لئے ہوگی کیونکہ وہ اس اُمت کا فرعون تھا ۔ البصائر مین امام باقر ؑ سے منقول ہو کہ معاویہ کی زبان نکلی ہوئی تھی ۔ اُس کے گلے مین ایک زنجیر تھی ۔ اُس نے امام زین العابدین ؑ سے پانی مانگا جس کے ہاتھ مین زنجیر تھی وہ کہتا تھا کہ اس کو پانی مت دیجئے ۔ یہ کبھی سیراب نہوگا ۔ یہ معاویہ ہو ۔ نیز اُنھین حضرت سے منقول ہے کہ آپ وادی ضجنان مین اُترے تھے ۔ تین مرتبہ بلند آواز سے کہا (خدا تجھکو کبھی نہ بخشے) پھر خود بھی اپنے شیعون کی طرف متوجہ ہو کر فرمایا کہ اس وقت معاویہ اپنی زنجیر کھینچتا ہوا میرے پاس سے گزرا تھا مجھ سے درخواست کرتا تھا کہ مین اُس کے لئے استغفار کردن اُس کے جواب مین مین نے یہ کہا تھا ۔ اور یہ

وادی ضجنان جہنم کی وادیوں مین سے ایک ہے۔ صفحہ ۹۰۶ ح ۳

تنزیل من رب العالمین کافی مین موسیٰ کاظم سے منقول ہے کہ اس سے یہ مطلب ہے کہ ولایت امیر المومنینؑ کا حکم جبرئیل امین خدا کی طرف سے لائے تھے۔ اِنَّ بِوَلَایَۃِ علیؑ پہلے تھا۔ وانہ لتذکرہ سے پہلے ہے ان ولایۃ علی تھا انہ لحسرۃ دراصل یون تھا ان علیا لحسرۃ لحق الیقین سے بھی پہلے یہی تھا ان ولایۃ لحق الیقین۔ فسبح کے بعد یا محمد تھا۔ ح ۱ صفحہ ۹۰۶

بعض الاقاویل تفسیر عیاشی مین امام صادقؑ سے منقول ہے کہ رسولؐ خدا نے علیؑ مرتضیٰ کا ہاتھ پکڑ کر ان کی ولایت کا اظہار مقام غدیر خم کیا تو اُس وقت ان دونون صاحبون (ابوبکرؓ و عمرؓ) نے کہا کہ یہ خدا کا حکم نہیں ہے۔ تو اُسی وقت اللہ نے یہ سب آیتین نازل کین اور نیز فرمایا کہ اس سے مراد فلان فلان (ابوبکرؓ و عمرؓ) ہین۔ اور انہ کی ضمیر علی مرتضیٰ ہین۔ صفحہ ۹۰۷ ح ۲

# سورۃ المعارج مکیہ

تفسیر مجمع البیان مین امام صادقؑ سے منقول ہے کہ جب واقعہ غدیر خم ہو چکا تو نعمان بن حارث نے انکار کیا اور یہی کہا تو اُس پر پتھر گرا جس سے وہ ڈھیر ہو گیا۔ مر گیا۔ کافی مین ہے کہ یہ آیت یون نازل ہوئی تھی للکافرین بولایۃ علیؑ اور اسی طرح مصحف فاطمہؑ مین بھی درج ہے۔ ح ۳ صفحہ ۹۰۷

بیوم الدین کافی مین امام باقرؑ سے منقول ہے کہ یوم الدین سے مراد ہے قائم آل محمدؐ کے ظہور کرنے کا دن۔ ح ۵ صفحہ ۹۰۸

علیٰ صلاتھم یحافظون کافی اور تفسیر مجمع البیان مین امام موسیٰ کاظمؑ فرماتے ہین کہ اس سے مراد ہین ہمارے وہ شیعہ جو پچاس رکعت روزانہ پڑھتے ہین۔ ح ۱ صفحہ ۹۰۹

و اهجرهم هجراً جميلا احتجاج طبرسی مین امیرالمومنینؑ سے منقول ہو کہ یہ آیت منافقین کے بارے مین نازل ہوئی ۲۰ع

# سورہ نوح مکیہ

و دمن دخل بیتی مومنا کافی اور قمی مین امام صادقؑ سے منقول ہے کہ بیتی سے مراد ہے ولایت۔ ح ۱ ص ۹۱۳

# سورۃ الجن مکیہ

و انا لما سمعنا الھدیٰ کافی مین امام موسیٰ کاظمؑ سے منقول ہو کہ الھدیٰ سے مراد ولایت ہو۔ آمنا بہ سے مراد ہے آمنا بمولانا۔ یعنی ہم اپنے مولا پر ایمان لائے۔ بہ بہ سے مراد بولایت مولاہ۔ پس جو اپنے مولا کی ولایت پر ایمان لایا۔ ح ۲ ص ۹۱۴

تحروا رشدا تفسیر قمی مین امام باقرؑ سے منقول ہے کہ ان سے وہ لوگ مراد ہین جنھوں نے ہماری ولایت کا اقرار کیا۔ ح ۳ ص ۹۱۴

ماءً غدقا کافی مین امام باقرؑ سے منقول ہے کہ اس کا مطلب یہ ہے کہ اگر یہ لوگ امیرالمومنینؑ کی ولایت اور اُن کے اوصیا کی ولایت پر جو آنحضرتؐ کی اولاد مین تھے قائم رہتے تو ہم اُن کو ایمان سے سیراب کر دیتے۔ ح ۴ ص ۹۱۴

عن ذکر ربہ تفسیر قمی مین ہو کہ اس سے پروردگار کا ولایت امیرالمومنینؑ کا ذکر کرنا مراد ہے۔ ح ۱ ص ۹۱۵

لا املک لکم ضراً ولا رشدا کافی مین امام موسیٰ کاظمؑ سے منقول ہے کہ جب رسولخداؐ نے لوگون کو ولایت امیرالمومنینؑ کی دعوت دی تو لوگون نے آکر کہا کہ ہم کو اس سے معاف رکھیئے تو رسول اللہ نے فرمایا کہ میرا یہ منصب نہین ہے بلکہ یہ اللہ کا کام ہو اسپر وہ سب چلے گئے تب یہ نازل ہوئی۔ ح ۲ ص ۹۱۵

الا بلاغا کافی مین امام موسیٰ کاظمؑ سے منقول ہے کہ اصل تنزیل یون تھی فی علی، علیؑ

کے بارے مین۔ ح ۵

ومن یعص اللہ ورسولہ کافی مین امام موسی کاظم سے منقول ہے کہ جو شخص اللہ اور رسول کی ولایت امیرالمومنینؑ کے بارہ مین نافرمانی کرے ۔ ح ۶ ص ۹۱۵

اقریب ما توعدون تفسیر قمی مین ہے کہ جب رسولؐ خدا نے خبر دی جو رجعت مین ہوگا تو لوگون نے کہا کہ ایسا کب ہوگا۔ ح ۸ ص ۹۱۵

الا من ارتضی الخرائج مین امام رضاؑ سے منقول ہے پس جو کچھ ہو چکا ہے ہم اُسے بھی جانتے ہین اور جو کچھ قیامت تک ہونیوالا ہے وہ بھی جانتے ہین۔ ح ۱ ص ۹۱۶

فانہ یسلک تفسیر قمی مین ہے کہ جو واقعات پہلے گزر چکے یا ہونیوالے ہین جیسے وہ اخبار جو قائم آل محمدؐ اور رجعت کے متعلق ہین۔ ح ۲ ص ۹۱۶

# سورۃ المزمل مکیہ

واھجرھم احتجاج طبرسی مین امیرالمومنینؑ سے منقول ہے کہ یہ آیت منافقون کے بارے مین نازل ہوئی۔ ح ۲ ص ۹۱۷

والمکذبین کافی مین امام موسی کاظمؑ سے منقول ہے کہ اصل تنزیل یون تھی بوصیک ح ۳ ص ۹۱۷

# سورۃ المدثر مکیہ

فذالک یومئذ کافی مین امام صادقؑ سے منقول ہے کہ ہم اہلبیت مین سے ایک منظفر اور منصور امام ہین جو بحکم خدا نظرون سے پوشیدہ ہین۔ جب خدا کو منظور ہوگا وہ ظاہر و قائم ہون گے۔ ص ۹۱۹ ح ۱

ومن خلقت وحیدا تفسیر قمی مین ہے کہ یہ آیت ولید بن مغیرہ کے بارے مین نازل ہوئی اور اسی تفسیر قمی مین ایک روایت امام صادقؑ سے مروی ہے کہ یہ سب آیتین عمرؓ

کے بارے مین نازل ہوئی ہین بوجہ اس کے کہ وہ ولایت کا منکر تھا اور اُس کو خدا نے
وعید کیا ہے کیونکہ وہ ولدالزنا تھا۔ پھر حضرت نے سب آیتون کی تاویل اس کے بارے
مین فرمائی۔ صفحہ ۹۱۹ ح ۱۸

وما ھی کافی مین امام موسیٰ کاظمؑ سے منقول ہے کہ ہی سے مراد ولایت امیرالمومنینؑ ہے۔
اصحاب الیمین تفسیر قمی مین ہے کہ الیمین امیرالمومنینؑ ہین اور اصحاب الیمین ان حضرت
کے شیعہ ہین۔ ح ۱۸ صفحہ ۹۲۰

الم نک من المصلین امام صادقؑ سے ایک دوسرے معنی منقول ہین کہ اس کا مطلب ہے
کہ ہم ائمہ کے پیرون مین سے نہین تھے جس کے بارے مین خدا نے والسابقون فرمایا ہے
کیا تم نہین دیکھتے کہ گھوڑ دوڑ مین جو گھوڑا سب سے دوسرے نمبر پر رہتا ہے اُس کو مصلّی
کہتے ہین اور امام موسیٰ کاظمؑ فرماتے ہین کہ وہ لوگ کہین گے کہ ہم وصی مصطفےٰ اور اُن کے
بعد کے اوصیاء کے دوستدار نہ تھے۔ اور انپر درود نہ بھیجا کرتے تھے۔ ح ۱۸ صفحہ ۹۲۰

ولم نک نطعم تفسیر قمی مین ہے کہ اس کا مطلب یہ ہے کہ آل محمدؐ کے جو حقوق خمس
وغیرہ مین سے ہین وہ رسول خدا کے ذوی القربیٰ و یتامیٰ و مساکین اور مسافرین کو نہین
دیا کرتے تھے۔ ح ۱۸ صفحہ ۹۲۰

فما لھم عن التذکرۃ کافی مین امام موسیٰ کاظمؑ سے منقول ہے کہ اس آیت مین تذکرہ
سے مراد ہے امیرالمومنینؑ کی ولایت اور تفسیر قمی مین ہے کہ اس سے ہر وہ چیز مراد ہے
جو امیرالمومنینؑ کی ولایت کو یاد دلائے۔ صفحہ ۹۲۱ ح ۱۸

# سورۃ القیامۃ مکیہ

ثم ذھب الی اھلہ تفسیر قمی مین اس آیت اور اس کے ماقبل و ما بعد کی آیت کا
سبب نزول یہ لکھا ہے کہ بروز غدیر خم جب رسولؐ نے امیرالمومنینؑ کے بارے مین خبر

پہونچادی تو معاویہ نے مغیرہ اور ابوموسیٰ اشعری دونوں کا سہارا لیا اور اکڑتا ہوا اپنے اہل وعیال کی طرف گیا۔ اور کہتا تھا کہ ہم کبھی ولایت امیر المومنینؑ کا اقرار نہ کریں گے تو رسول خداؐ منبر پر گئے اور اس معاویہ کی طرف برارت ظاہر کرنا چاہتے تھے کہ خدا نے یہ آیت نازل کی لا تحرک بہ لسانک لتعجل بہ تو رسول خداؐ خاموش ہو رہے اور اس کا نام نہ لیا۔ ح ۱۷ ص ۹۲۳

# سورۃ الدّھر مکیہ

یوفون بالنذر تفسیر صافی میں ہے کہ یہ اہلبیت رسالت کا بہت ہی بلیغ وصف ہے۔ تفسیر مجمع البیان میں ہے کہ عام اور خاص (سنی اور شیعہ) کہتے ہیں کہ یہ آیتیں علیؑ۔ فاطمہؑ حسنؑ حسینؑ اور فضہ کی شان میں نازل ہوئی۔ ص ۹۲۴ ح ۵

قسمی سلسبیلا الخصال میں رسول خداؐ سے مروی ہے کہ خدا نے پانچ چیزوں مجھے عطا کی ہیں اور پانچ چیزیں علی مرتضےٰ کو۔ از انجملہ مجھے کوثر عطا فرمایا اور علیؑ کو سلسبیل ح ۱۲

شرابا طھورا کافی اور تفسیر قمی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ دروازہ جنت پر ایک چشمہ ہے جب اس میں سے مومنین پئیں گے تو خدا ان کے دلوں کو حسد باطنی سے پاک وصاف کر دے گا اس آیت کا یہی مطلب ہے۔ ص ۹۲۵ ح ۵

تنزیلا کافی میں امام موسیٰ کاظمؑ سے منقول ہے کہ اس سے مطلب ہے کہ علیؑ مرتضےٰ کی ولایت کے بارے میں قرآن مجید کا ایسا نازل فرمانا جیسا کہ فرمانے کا حق ہے۔ ص ۹۲۵ ح ۶

ان ھذہ التذکرۃ کافی میں امام موسیٰ کاظم سے منقول ہے کہ اس سے مراد ہے امیر المومنینؑ کی ولایت۔ ص ۹۲۶ ح ۱

فرقہ مفوضہ جن کا یہ قول ہے کہ رسول خداؐ نے امور عالم ائمہ علیہم السلام کی تفویض یعنی سپرد فرما دیا ہے۔ خود کچھ نہیں کرتا ہے جو کچھ آن کا جی چاہے کریں۔ اس فرقہ کو

ائمہ نے جھوٹا اوند کا فرفرمایا ہے اور اس پر لعنت کی ہے۔ صلـ۹۲۶ ح ۳

فی رحمتہ کافی مین امام موسیٰ کاظمؑ سے منقول ہے کہ رحمتِ خدا سے مراد ہم اہلبیت کی ولایت ہے۔ صـ۹۲۶ ح ۱۲

# سورۃ المرسلٰت مکیہ

صاحب تفسیر صافی فرماتے ہین کہ وہ فرشتے مراد ہین جو رجعت کی نشانی اور قیامت کی علامتین دیکر بھیجے جائین گے۔ صـ۹۲۶ ح ۵

ویل للمکذبین کافی مین امام موسیٰ کاظمؑ سے منقول ہے کہ خدا فرماتا ہے اے محمدؐ جو وحی مین نے تمھاری طرف ولایت امیرالمومنینؑ کی بابت بھیجی تھی اُس کے جھٹلانیوالوں کی اس دن پوری شامت آجائے گی اور المجرمین سے وہ لوگ مراد ہین جنھوں نے آل محمدؐ پر جرم کیا اور وصی مصطفےٰ کو جتنا ہوسکا ستایا۔ صـ۹۲۶ ح ۲

تفسیر قمی مین ہے کہ امیرالمومنینؑ نے کوفہ کے مکانات کی طرف نظر ڈالی اور فرمایا کہ یہ زندون کے لئے کفایت ہے۔ صـ۹۲۶ ح ۱۳

ان المتقین کافی مین امام موسیٰ کاظم سے منقول ہے کہ یہ واللہ ہم اور ہمارے شیعہ ہین۔ سوائے ہمارے ملت ابراہیم پر اور کوئی نہین ہے۔ اور کل آدمی اس سے الگ ہین۔ صـ۹۲۶ ح ۱۳

لا یرکعون تفسیر قمی مین ہے کہ اس کا مطلب یہ ہے کہ جب اُن سے کہا گیا کہ امام کی محبت کرو تو انھون نے محبت نہ کی۔ ح ۵ صـ۹۲۶

# سورۃ النبأ مکیہ

نبأ عظیم کافی مین امام باقرؑ سے منقول ہے کہ اس سے مراد امیرالمومنینؑ ہین خود بھی یہی فرمایا کرتے تھے۔ یعون ۔ امام رضاؑ سے منقول ہے کہ امام حسینؑ سے روایت ہے

کہ رسولؐ خدا نے علی مرتضےٰ سے فرمایا کہ یا علیؑ تم حجت خدا ہو تم دروازۂ علوم خدا ہو تم خدا تک پہونچنے کا راستہ ہو تم خبر بزرگ ہو تم صراط مستقیم ہو تم مثل الاعلیٰ ہو کافی مین خود امیرالمومنین سے ایسا ہی منقول ہے۔ صفحہ ۹۲۹ ح ۱

یوم یقوم الروح تفسیر قمی مین ہے کہ روح ایک فرشتہ ہے جو عظمت مین جبرئیلؑ اور میکائیلؑ سے بڑا ہے وہ رسولؐ خدا کے ساتھ رہتا تھا اور بعد آنحضرتؐ کے ائمہ علیہم السلام کے ساتھ رہتا ہے۔ صفحہ ۹۳۰ ح ۲

مَنْ اَذِنَ لَہٗ کافی مین امام موسیٰ کاظمؑ سے منقول ہے کہ واللہ وہ ہم ہین جن کو قیامت کے دن بولنے کا اذن دیا جائے گا اور اپنے شیعون کی شفاعت کرینگے۔ خدا ہماری شفاعت روشن فرمائے گا۔ صفحہ ۹۳۱ ح ۲

کنت ترابا علل الشرائع مین منقول ہے کہ رسولؐ خدا نے امیرالمومنینؑ کو ابوتراب کا خطاب اس لئے دیا تھا کہ وہ زمین کے مالک تھے اور اہل زمین پر حجت ہین انھین کی وجہ سے زمین کی بقا ہے۔ قیامت کے روز شیعان علیؑ کو جو جو کرامتین و قرب منزلت ہونگی۔ کافر دیکھکر کہیگا کہ اے کاش مین بھی شیعہ علیؑ ہوتا۔ صفحہ ۹۳۱ ح ۲

# سورۃ النّازعات مکیہ۔ سورۃ عبس مکیہ

ان جاءہ الاعمیٰ تفسیر صافی مین ہے کہ یہ آیت عثمان اور ابن ام مکتوم کے بارے مین ہے اور یہ ام مکتوم رسول خدا کے موذن تھے۔ اور نابینا تھے۔ آنحضرت کی خدمت مین ایسے وقت گئے جبکہ بہت سے صحاب موجود تھے ازانجملہ عثمان بن عفان بھی تھا حضرت نے انکو عثمان سے مقدم اور بالاتر رتبہ پر بٹھایا۔ عثمان نے برا منہ بنایا اور روگردانی کی اُس پر خدا نے یہ آیتین نازل فرمائین۔ صفحہ ۹۳۴ ح ۱

وَاَبًّا گھاس جو ہمارے چوپایون کے نفع کے لئے پیدا کر دی (ترجمہ مقبول) ارشاد

شیخ مفید میں روایت کی گئی ہے کہ ابو بکرؓ سے اَبّاً کے معنی پوچھے گئے تو اُس نے عجز والمی ظاہر کیا۔ اُس کا یہ قول امیرالمومنینؑ کے پاس پہونچا تو حضرت نے فرمایا سبحان اللہ خلیفہ بن بیٹھا مگر اتنا بھی نہیں جانتا۔ ص۹۳۵ ج ۲

# سورۃ التکویر مکیہ

واذا الموءدۃ تفسیر مجمع البیان میں امام باقرؑ و امام صادقؑ سے منقول ہے کہ یہ مودت ہے اور اس مودۃ سے مراد ہے قرابت رسول خداؐ اور جو بھی اقربائے رسول خداؐ سے جہاد میں شہید ہوا۔ اور ایک روایت کے بموجب جو ہماری مودت میں شہید ہوا کافی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ خدا فرماتا ہے کہ قرابت واران رسول خدا کی مودت کے بارے میں میں سوال کروں گا اور قاتلین سے یہ سوال ہوگا کہ تم نے اس کو کس گناہ پر قتل کیا۔ ج ۲ ص۹۳۶

الکنس کافی میں امام باقرؑ سے اس آیت کا مطلب دریافت کیا گیا تو فرمایا کہ اس سے وہ امام مراد ہے جو سنہ ۲۶۰ ہجری میں چھپ جائے گا۔ پھر اس طرح ظاہر ہوگا جیسے اندھیری رات میں شہاب۔ ج ۲ ص۹۳۶

وما صاحبکم بمجنون تفسیر صافی میں ہے کہ جب نبیؐ نے علی مرتضیٰؑ کو علم ہدایت مقرر کیا تو یہ کوئی دیوانگی کی بات نہ تھی۔ ج ۲ ص۹۳۶

وما تشاءون تفسیر صافی میں امام موسیٰ کاظمؑ سے منقول ہے کہ اللہ تعالیٰ نے ائمہ کے دلوں کو اپنے ارادوں کا مورد بنایا ہے۔ ج ۲ ص۹۳۶

# سورۃ انفطار مکیہ

بل تکذبون بالدین تفسیر قمی میں ہے کہ دین سے مراد رسول خداؐ اور امیرالمومنینؑ ہیں۔ ج ۲ ص۹۳۹

# سورۃ التطفیف مکیہ

الفجار کافی میں ہے کہ امام موسیٰ کاظمؑ سے اس کا مطلب پوچھا گیا فرمایا جنھوں نے ائمہ
کے حق میں نافرمانی کی اور پھر زیادتی کی - اور تفسیر قمی میں ہے کہ الفجار فلان فلان (ابوبکر
وعمر) ہیں - م ج صفحہ ۹۳۹

یکذبون تفسیر قمی میں ہے کہ یہ جھٹلانیوالے اول وثانی ہیں جو رسول خدا کو جھٹلایا
کرتے تھے - ح صفحہ ۹۳۹

کتاب کافی میں امام موسیٰ کاظم سے منقول ہے کہ اس بہ کی ضمیر سے امیرالمومنینؑ مراد
ہیں - حاشیہ صفحہ ۹۴۰

ان کتاب الابرار - کافی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ اللہ نے ہم کو اعلیٰ علیین سے
پیدا کیا ہے اور ہمارے شیعوں کے قلوب کو اس سے پیدا کیا ہے جس سے ہمکو یہی وجہ
ہے کہ ان کے قلوب ہماری طرف کھنچتے ہیں اور ہمارے دشمن (ابوبکرؓ وعمرؓ وعثمانؓ) سجین
سے پیدا کئے گئے - اور ان کے جتنے پیرو ہیں ان کے قلوب اسی سے پیدا کئے گئے ہیں
اسی وجہ سے ان کا دل ہمارے دشمنوں کی طرف مایل ہے اور حضرت نے یہی آیت
تلاوت فرمائی - صفحہ ۹۴۰ ح ۳

المقربون تفسیر قمی میں ہے کہ المقربون سے مراد ہیں آل محمدؐ - ح

ان الذین اجرموا تفسیر مجمع البیان میں ہے کہ یہ آیت علی مرتضےٰ کے بارے میں
نازل ہوئی تفسیر قمی میں ہے کہ اس سے مراد ہیں اول وثانی (ابوبکرؓ خلیفہ اول وعمرؓ خلیفہ
ثانی) اور جتنے ان کے پیرو اور مرید ہیں - ح صفحہ ۹۴۰

من الکفار یضحکون تفسیر صافی میں ہے کہ جب یہ منافقین جہنم میں ہوں گے - ح صفحہ

# سورۃ الانشقاق مکیہ

لترکبن طبقا عن طبق احتجاج طبرسی میں امیرالمومنینؑ سے منقول ہے کہ اس کا
مطلب یہ ہے کہ تم سے پہلے امتوں کے لوگوں نے انبیاء کے بعد اوصیاء سے عذر دبیوفائی
کرنے میں جو راستہ اختیار کیا تھا وہی راہ تم بھی ضرور چلو گے - کافی اور تفسیر قمی میں امام محمد باقرؑ
سے منقول ہے کہ کیا یہ امت اپنے نبی کے بعد فلاں فلاں و فلاں (ابوبکر و عمر و عثمان) کے محکوم
ہو کر منزل بمنزل گمراہی میں نہیں پڑی - ضرور پڑی - ح ۲ ص ۹۴۱

# سورة البروج مکیہ

وشاھد و مشھود معانی الاخبار میں امام باقرؑ سے منقول ہے فرمایا کہ شاہد سے مراد
ہے روز عرفہ اور مشہود سے مراد ہے روز قیامت - کافی اور معانی الاخبار میں امام صادقؑ
سے منقول ہے کہ شاہد سے مراد ہیں رسولؐ اور مشہود سے مراد ہیں امیرالمومنینؑ - ح ۲ ص ۹۴۳

# سورة الطارق مکیہ

النجم الثاقب الخصال میں امام صادقؑ فرماتے ہیں کہ خبردار زحل کو منحوس نہ کہنا
وہ تو امیرالمومنینؑ کا ستارہ ہے اور وہ تمام اوصیاء کا ستارہ ہے اور وہی نجم الثاقب ہے

# سورة الاعلیٰ مکیہ

التھذیب اور تفسیر عیاشی میں ہے کہ جب سبح اسم ربک الاعلی نازل ہوئی تو رسول
خدا نے حکم دیا کہ سجدوں میں اس کی تعمیل کیا کرو یعنی سبحان ربی الاعلی پڑھا کرو - ص ۹۴۵
سنقرئک فلا تنسی تفسیر مجمع البیان میں ہے کہ آنحضرتؐ کے پاس جب جبرئیلؑ
وحی لیکر نازل ہوتے تو آنحضرت اس خوف سے کہ اسے بھول نہ جائیں اسے خوب
پڑھتے مگر جب یہ آیت نازل ہوئی تو بھولنے کا اندیشہ جاتا رہا - ص ۹۴۶ ح ۲

قد افلح من تزکے الفقیہ میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ اس سے فطرہ نکالنا مراد ہے و ذکر اسم ربہ فصلے کے معنی فرمایا کہ جو صحرا کی طرف نکلجائے اور نماز عیدین پڑھے اور فرمایا کہ جب پروردگار کو یاد کرے تو محمدؐ و آل محمدؐ پر درود بھیجے ۹۴۶ ص ۲ م

# سورۃ الغاشیہ مکیہ

الغاشیۃ کافی میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ قائم آل محمدؐ اُن کو تلوار سے احاطہ کر لینگے اور خاشعہ کا مطلب یہ ہے کہ وہ لوگ حضرت کی تلوار کو اٹھا نہ سکینگے عاملۃ کے معنی یہ ہیں کہ خدا کے احکام کے برخلاف عمل کرنیوالا ہے۔ ناصبۃ کے معنی یہ ہیں کہ حقیقی اولی الامر کو چھوڑکر اوروں کو والی امر بنالیا۔ نار حامیۃ کا مطلب یہ ہے کہ دنیا میں تو قائم آل محمدؐ سے لڑینگے آگ میں داخل ہونگے اور آخرت میں آتش جہنم میں۔ م ۹۴۶
تسقی من عین آنیۃ تفسیر قمی میں ہے کہ نماز بھی پڑھتے تھے اور ائمہ سے عداوت بھی رکھتے تھے۔ تو وہ عذاب میں ڈال دیے جائینگے۔ اور کھولتا ہوا پانی اُن کو پلایا جائیگا۔ م ۹۴۷

وجوہ ناعمۃ تفسیر قمی میں ہے کہ یہ امیر المومنینؑ کے پیرو ہونگے۔ م ۲

ان الینا ایابھم کافی میں امام باقرؑ سے منقول ہے کہ قیامت کے روز امیر المومنین کو ایک حلۂ سبز و گلابی پہنایا جائیگا پھر ہمکو بلایا جائیگا اور پھر سب لوگ ہمارے سامنے پیش کئے جائینگے سب کا حساب ہمارے سپرد کیا جائیگا۔ سب ہماری طرف رجوع ہونگے پھر ہمارے ہی ذمہ اُن کا حساب لینا ہوگا۔ خدا کے گناہ کا فیصلہ ہمپر چھوڑ دیا جائیگا اور مخلوق کے مقابلہ کے گناہوں کی بابت ہم اُن سے بخشوالینگے وہ فوراً بھی کر دینگے

امالی میں امام صادقؑ سے ایسا ہی منقول ہے کہ ہمارے شیعوں کا حساب ہمارے سپرد فرمائیگا۔ م ۹۴۸

# سورۃ والفجر مکیہ

والفجر تفسیر قمی مین ہے کہ اصل تنزیل مین واؤ نہ تھا بلکہ الفجر تھا۔ ح ۲ ص۹۴۴

والشفع سے مراد ہین حسنؑ و حسینؑ والوتر سے مراد ہین امیر المومنینؑ۔ تفسیر مجمع البیان مین امام باقرؑ اور امام صادقؑ سے منقول ہے کہ الشفع سے مراد ہے حاجیون کا پانی پلانیکا دن اور وتر سے مراد ہے روز عرفہ یعنی حج کا دن۔ ح ۲ ص۹۴۵

النفس المطمئنہ کافی مین امام صادقؑ سے حدیث طولانی مین منقول ہے کہ مومن کے پاس وقت قبض روح رسولؐ۔ امیر المومنینؑ۔ فاطمہ زہراؑ حسنؑ حسینؑ اور کل ائمہ اہلبیت موجود ہون گے اور مومن مطمئن ہوگا۔ ح ۲ ص۹۴۹

# سورۃ البلد مکیہ

ووالد وما ولد کافی مین ہے کہ والد سے مراد امیر المومنینؑ اور ما ولد سے مراد ائمہ جو انکی اولاد مین ہوئے۔ ح ۲ ص۹۵۰

ایحسب ان لن یقدر صاحب تفسیر صافی فرماتے ہین کہ شاید اس سے مراد ثالث (عثمانؓ) خلیفہ ثالث ہے۔ ح ۲ ص۹۵۰

العقبہ امام صادقؑ فرماتے ہین کہ جس کو خدا نے ہماری ولایت کی عزت فرمائی وہ اس گھاٹی سے پار ہو گیا۔ نجات بھی ہم اہلبیت ہین۔ ح ۲ ص۹۵۰

اصحاب المیمنہ سے مراد ہین امیر المومنینؑ کے صحابی اور ان حضرت کے شیعہ اصحاب المشئمہ سے مراد ہین دشمنان اہلبیت (اہلسنت و صحابہؓ) ح ۲ ص۹۵۱

# سورۃ الشمس مکیہ

کافی اور تفسیر قمی مین امام صادقؑ سے منقول ہے کہ قمر سے مراد ہین امیرالمومنینؑ رات سے مراد ائمہ جور ہین (ابوبکرؓ، عمرؓ، عثمانؓ) جنھون نے ظلماً و غصباً خلافت کو آل رسولؐ سے لیلیا - اور اُس مقام پر بیٹھ گئے جس کے مستحق سب سے زیادہ آل رسولؐ تھے - الخ دن سے سے مراد ہے وہ امام جو اولاد فاطمہؑ سے ہون - ح ۷

قد خاب من دسّٰھا قمی مین امام صادقؑ سے منقول ہے کہ اس سے مراد اول و ثانی (ابوبکر خلیفہ اول و عمر خلیفہ ثانی) ہین - ح ۷ ص ۹۵۱

اشقاھا تفسیر مجمع البیان مین ہے کہ رسولؐ خدا نے فرمایا اے علیؑ وہ تمھارا قاتل ہے - ح ۷ ص ۹۵۱

# سورۃ الیل مکیہ

لیل تفسیر قمی مین امام باقرؑ سے منقول ہے کہ اس موقعہ پر لیل سے مراد ثانی (عمرؓ خلیفہ ثانی) ہے جبکہ اُس کی چل رہی تھی ظاہراً امیرالمومنینؑ پر غالب آگیا تھا جیسے رات دن پر ظلمت نور پر اور امیرالمومنینؑ ان لوگون کی سلطنت کے زمانہ مین برابر صبر فرماتے رہے - ح ۷ ص ۹۵۲ والنھار سے مراد ہم اہلبیت مین سے قائم آل محمدؐ ہین کہ جب وہ اُٹھ کھڑے ہون گے تو پھر دولت باطل پر غالب آجائین گے - پھر فرمایا کہ خدا نے مثلین بیان فرمائی ہین لہذا ہمارے سوا کسی غیر کو اُن باتون کا علم نہین - ح ۷ ص ۹۵۲

الذکر والانثیٰ المناقب مین امام باقرؑ سے منقول ہے کہ ذکر سے مراد ہین امیرالمومنینؑ اور اُنثیٰ سے مراد ہین فاطمہ زہراؑ - ح ۷

بالحسنیٰ تفسیر قمی مین امام صادقؑ سے منقول ہے کہ الحسنیٰ سے مراد ہے ولایت امیرالمومنینؑ - نیز اسی تفسیر مین ایک روایت یہ بھی وارد ہے کہ یہ آیتین ایک انصاری کی شان مین نازل ہوئین - الخ ح ۷ ص ۹۵۲

الا الاشقیٰ امام صادقؑ سے منقول ہے کہ اس سے مراد وہی سب سے زیادہ شقی

ہے یعنی فلاں (ابوبکرؓ) جس نے علیؑ کی تکذیب کی۔ رسولؐ کی تکذیب کی اور ولایت علیؑ سے روگردان رہا۔ ح ۲ ص ۹۵۲

# سورۃ الضحیٰ مکیہ

۴ یلک فترضیٰ تفسیر مجمع البیان میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ رسولؐ خدا فاطمہ زہراؑ کے گھر تشریف لائے آپ کملی اوڑھے ہوئے چکی پیس رہی تھیں اور دودھ بھی بچہ کو پلاتی جاتی تھیں۔ رسولؐ آبدیدہ ہوئے تو یہ آیت نازل ہوئی۔ المناقب میں بھی ایسی ہی روایت موجود ہے۔ ح ۲ ص ۹۵۳

الم یجدک تفسیر عیاشی میں امام رضاؑ سے منقول ہے کہ یتیم کے معنی ہیں مخلوق میں بے مثل۔ فاوی کے معنی ہیں لوگوں کو تمھاری طرف رجوع کر دیا۔ ضالاً کے معنی ہیں کہ تم ایسی قوم میں ہو جو تمھاری فضیلت نہیں پہچانتی اور فھدیٰ کے معنی ہیں کہ لوگوں کو تمھاری طرف ہدایت کر دی۔ عائلاً کے معنی ہیں علم رکھنے والا اور لوگوں کو اپنے علم کے ذریعہ سے اپنی عیال بنانیوالا۔ فاغنیٰ اسے یہ مطلب ہے کہ تمھاری وجہ سے اُن کو علم اور حکمت سے مستغنی کر دیا۔

تفسیر مجمع البیان میں امام صادقؑ سے منقول ہے کہ اللہ نے آنحضرتؐ کو اپنے ماں باپ کی طرف سے یتیم کر دیا کہ آنحضرتؐ پر کسی مخلوق کا کوئی حق نہ رہے۔ ح ۲ ص ۹۵۳

فحدث تفسیر قمی میں ہے کہ اس سے مراد ہے کہ ولایت امیرالمومنینؑ کو ظاہر کرو۔ ح ۵ ص ۹۵۳

# سورۃ الانشراح مکیہ

الم نشرح تفسیر قمی میں ہے کہ اس کا مطلب یہ ہے کہ علیؑ کے ذریعے جبکہ

ہم نے اُن کو تمھارا وصی قرار دیدیا۔ ح ۲ ص ۹۵

فاذا فرغت فانصب تفسیر قمی میں امام صادق ؑ سے منقول ہے کہ اس کا مطلب یہ ہے کہ جب تم اپنی نبوت کے پہونچانے سے فارغ ہو جاؤ۔ تو علی کو اپنا قائم مقام کردو۔ اور کافی میں انہی حضرت سے منقول ہے کہ جب فارغ ہو جاؤ تو اپنا علم قائم کرو اور اپنے وصی کا اعلان کرو۔ اور اُن کی فضیلتیں لوگوں کو جتلادو چنانچہ آپ نے من کنت فرمادیا۔ ح ۵ ص ۹۵

# سورۃ التین مکیہ

وھذا البلد الخصال میں اور المعانی میں امام موسیٰ کاظم ؑ سے منقول ہے کہ تین سے مراد مدینہ اور زیتون سے مراد بیت المقدس۔ طور سینین سے مراد ہے کوفہ اور ہذا البلد سے مراد ہے مکہ معظمہ۔ تفسیر قمی میں ہے کہ تین سے مراد ہیں رسول زیتون سے مراد ہیں امیر المومنین ؑ۔ طور سینین سے مراد ہیں حسن و حسین ؑ۔ و ہذا البلد سے مراد ائمہ۔ المناقب میں امام موسیٰ کاظم ؑ سے منقول ہے کہ تین و زیتون سے مراد ہیں۔ حسن و حسین ؑ اور طور سینین سے مراد ہیں امیر المومنین ؑ اور ہذا البلد سے مراد ہیں مصطفےٰ الانسان۔ تفسیر قمی میں ہے کہ یہ دونوں آیتیں حضرت اول (ابوبکر خلیفہ اول) کی شان میں نازل ہوئیں۔ المناقب میں امام موسیٰ ؑ کاظم بھی یہی فرماتے ہیں۔ الذین آمنوا۔ سے مراد امیر المومنین ؑ۔ ح ۲ ص ۹۵

# سورۃ علق مکیہ

علم الانسان تفسیر قمی میں امام صادق ؑ سے منقول ہے کہ اس کا مطلب ہے کہ علی مرتضیٰ کو آپ کی طرف سے فن کتابت سکھایا جسے وہ جانتے نہ تھے۔ ح ۲ ص ۹۵

# سورۃ القدر مکیہ

لیلۃ القدر ۔ المعانی مین امیرالمومنین ؑ سے منقول ہے کہ رسول ؐ خدا نے فرمایا کہ اے علی ؑ جو کچھ قیامت تک ہونیوالا ہے سب مقرر فرمادیا ہے اور اس مین تمھاری اور تمھاری اولاد کی ولایت بھی ہے جو قیامت تک قائم رہنے والی ہے ۔ ح ۱۲ ص ۹۵۶

کافی مین امام صادق ؑ سے منقول ہے کہ رسول ؐ نے خواب مین دیکھا کہ بنی امیہ میرے ممبر پر چڑھتے ہین اور لوگون کو راہ راست سے ہٹاتے ہین ۔ رسول ؐ مغموم اٹھے جبرئیل ؑ نے آکر سبب پوچھا آنحضرت نے خواب بیان فرمایا ۔ جبرئیل ؑ نے کہا کہ مجکو خبر نہین ۔ وہ چلے گئے اور یہی سورہ لیکر آئے ۔ آنحضرت کو تسکین ہوئی ۔ ح ص

تنزل الملائکۃ تفسیر قمی مین ہے کہ کل فرشتے اور روح القدس امام زمانہ پر نازل ہوتے ہین ۔ اور جو کچھ وہ لکھ چکے ہین سب آنحضرت کے روبرو پیش کردیتے ہین ۔ ۱۲ ص ۹۵۶

تفسیر قمی مین ہے کہ فرشتے صبح تک برابر امام کو سلام کرتے رہتے ہین کافی مین یہی امام زین العابدین سے بھی منقول ہے ۔ ۱۲ ص ۹۵۶

# سورۃ البینہ مدنیہ

ان الذین کفروا تفسیر قمی مین ہے کہ اس سے مراد وہ لوگ ہین جنھون نے امیرالمومنین ؑ کی نافرمانی کی ۔ ۱۲ ص ۹۵۶

ان الذین آمنوا تفسیر قمی مین ہے کہ اس سے آل محمد مراد ہین اور امالی مین رسول ؐ خدا فرماتے ہین کہ خدا کی قسم علی ؑ کے شیعہ کامیاب ہین ۔ ح ۱۲ ص ۹۵۶

جزاؤھم کافی مین امام صادق سے منقول ہے کہ اپنے شیعون سے فرماتے

تھے کہ واللہ جس سے اللہ راضی ہوا وہ تم ہی لوگ ہو آخر۔ ت۵ ص۹۵۷

# سورۃ زلزال مدنیہ

علل الشرائع مین فاطمہ زہراؑ سے روایت ہے کہ مدینہ مین زلزلہ آیا سب لوگ ڈر گئے۔ علی مرتضٰے کے لبہائے مبارک کو حرکت ہوئی اور آپ نے زمین کو ٹھیرنے کا حکم دیا وہ ٹھیر گئی۔ پھر فرمایا کہ اس آیت سے ہم مراد ہین۔ ت۲ ص۹۵۸

# سورۃ العادیات مکیہ

امالی مین امام صادقؑ سے منقول ہے کہ یہ سورہ امیرالمومنینؑ اور اُن کے ساتھیون کی شان مین نازل ہوئی۔ ح ت ص۹۵۹

# سورۃ التکاثر مکیہ

عن النعیم تفسیر عیاشی مین امام صادقؑ سے منقول ہے کہ وہ نعیم ہم اہلبیت ہیں۔

# سورۃ العصر مکیہ

والعصر الاکمال مین امام صادقؑ سے روایت ہے کہ اس سے مراد ہے قائم آل محمدؐ کے خروج کا زمانہ۔ ح ت۳ ص۹۶۰

اِنّ الانسان الاکمال مین امام صادقؑ سے منقول ہے کہ اس سے مراد ہین ہمارے دشمن۔ حاشیہ ت۲ ص۹۶۰

# سورۃ النصر مدنیہ

تفسیر برہان مین بحوالہ امالی منقول ہے کہ جب یہ سورہ نازل ہوئی تو رسولؐ نے

علیؑ مرتضےٰ سے فرمایا کہ جس طرح میرے ساتھ مشرکین سے جہاد واجب تھا اسی طرح فتنہ مین واجب ہوگا۔ ح ۱۰ ص ۹۶۴

# سورۃ الفلق مدینہ

حل الائمہ مین امام صادقؑ سے منقول ہے کہ جبرئیل رسولؐ خدا کی خدمت مین حاضر ہوے اور عرض کی کہ فلان شخص نے آپ پر جادو کیا ہے اور فلان کنوئین مین ڈال دیا ہے۔ چنانچہ آنحضرتؐ نے امیرالمومنینؑ کو بھیجا۔ ح ۱۰ ص ۹۶۵

آج ۱۶ جمادی الثانی ۱۳۳۷ھ ہجری کو اس انتخاب سے فرصت ہوئی

جو ۲۲ جمادی الاولی سے شروع ہوا تھا۔

# خطاب

ذی علم اور صاحبان فہم۔ اولوا البصار۔ اولوا الالباب عقلمند شیعہ برادران آپ امام باقرؑ کے اس حدیث پر غور کیجئے جس میں آپ نے فرمایا کہ ثلث قرآن ہماری شان میں اترا ہے۔ آپ امام صادقؑ کی اس حدیث پر بھی توجہ فرمائیں جسمیں آپنے فرمایا ہے کہ کل کا کل قرآن ہماری شان میں نازل ہوا ہے ۔

مجکو کتابوں کے جمع کرنے کا بھی شوق ہے اور دیکھنے کا بھی۔ باوجودیکہ میں نے برسوں شیعوں کی کتابوں کی سیر کی تھی مگر میں آپ کو یقین دلاتا ہوں کہ اتنی کتابوں میں سے اکثروں کو نہ میں نے دیکھا تھا نہ نام سنا تھا۔ جن جن کتابوں کے حوالہ جات کتب فن میں دیکھتا۔ دہلی۔ حیدرآباد اور لکھنؤ میں فرمائش کر دیتا علامہ مقبول احمد صاحب کی بدولت محنت بچ گئی ۔

ترجمہ مقبول کے اشتہارات میں صنادید علماے امامیہ کے فتاوے موجود ہیں کہ ہر ایک شیعہ کے ہاتھ میں یہ ترجمہ رہنا چاہیے۔ کیونکہ اس میں علوم ائمہ جمع ہیں فاضل مصنف نے علل الشرائع۔ تفسیر عیاشی۔ تفسیر مجمع البیان کافی۔ تہذیب۔ تفسیر قمی۔ الفقیہ۔ معانی الاخبار۔ الجوامع۔ احتجاج طبرسی۔ تفسیر صافی۔ اکمال الدین۔ طب ائمہ۔ الخصال۔ العیون۔ نہج البلاغت۔ التوحید۔ المحاسن۔ الامالی۔ البصائر۔ الخرائج۔ مصباح المجتہدین۔ زیارات جامعہ المجالس۔ سعد السعود۔ تفسیر برہان۔ مصباح الشریعتہ۔ قرب الاسناد۔ کشف الغمہ المناقب شہر اشوب۔ ارشاد شیخ مفید۔ روضتہ الواعظین۔ ثواب الاعمال۔ وغیرہ وغیرہ۔ کے بیشمار سند اور حوالہ سے ترجمہ کو مقبول عوام بنایا ہے۔ یہ کل کتابیں

سوائے بڑے بڑے شہروں اور پھر بھی بڑے بڑے دولتمند علماء کے کتب خانوں کے
ہر جگہ نایاب ہیں پس اطمینان کے لیے فاضل مصنف اور علماء امامیہ کی تقریظیں
کافی ضمانت ہیں۔ کہ جو کچھ اس میں لکھا ہے بالکل سچ ہے۔ اب آپ جناب امیر
کی اس حدیث پر توجہ فرمائیں جس میں آپ نے فرمایا ہے۔ کہ جس شخص کا ذہن
صاف ہوگا جس میں حس لطیف تمیز صحیح ہوگی جس کا سینہ اسلام اور اُس کی
خوبیوں کے سمجھنے اور خدا کی معرفت کے لیے کھولا گیا ہوگا وہی قرآن کے
مطالب سمجھ سکتا ہے۔ اس کے بعد آپ جناب اُمیر اور دوسرے ائمہ کی ان
احادیث پر نظر ڈالیئے کہ علم قرآن و دین ہمارے سوا کوئی نہیں جانتا۔ معانی
قرآن کوئی نہیں سمجھ سکتا۔ پس ہم سے سیکھو ہمارے پاس رجوع کرو صرف
ہم سے پوچھو۔ جو ہم سے نہ پوچھے گا وہ گمراہ و ہلاک ہوگا۔ اس کے بعد آپ
علمائے متکلمین کی اِن تحریرات و تصانیف کو پیش نظر رکھیئے جس میں علمائے
اسلام۔ شکر اللہ نعمتھم و جزاھم اللہ عنا خیر الجزا۔ نے نصاریٰ و آریہ و دیگر
دشمنان ملت کے اس بیہودہ الزام اور مہمل اتہام کا کہ اسلام تلوار کے زور سے دنیا
میں پھیلا ہے) رد فرمایا ہے۔ اور پھر اس پر نظر ڈالیے کہ آنحضرت صلعم زندگی کے
۲۳۔ برس کس مصیبت میں گزرے ہیں اور خصوصاً مکہ معظمہ میں تیرہ برس کا زمانہ
(جس میں دفاعی جنگ کی بھی اجازت نہ تھی) کتنے لوگ صرف قرآن سنکر مسلمان
ہوئے تھے۔ ہو چکے تھے۔ مدینہ کے انصار کا اسلام کس تلوار کے خوف اور سلطنت کے
لالچ سے تھا۔ پھر آپ گہری نگاہ ڈالیے۔ اور غائر نظروں سے دیکھئے دیگر اصحاب
رسول نے دنیا دعوے کبھی نہیں کیا جیسا جناب امیر اور دیگر ائمہ علیہم السلام
نے علم قرآن کے متعلق فرمایا ہے۔ پس ہماری طرح آپ بھی حضرات ائمہ کی طرف
رجوع فرمایئے اور قرآن کے معانی۔ قرآن کی تفسیر و تاویل پر محققانہ نگاہ ڈالئے علامہ

مقبول احمد صاحب کا ترجمہ ہر ایک قصبہ بلکہ ہر ایک قریہ میں موجود ہے جہاں جگہ فاضل مصنف نے اپنے مذہب کی احادیث کی وجہ سے ترجمہ میں تصرف کیا ہے اس کو معذور سمجھ کر نظر انداز کر دیجیے مجھ سے سنئے کہ باقی ہر جگہ ترجمہ درست اور بالکل درست ہے میں نے ہر ایک سورہ کا نام سرخی سے منور بلند مقام پر لکھ دیا ہے پہلا لفظ یا جملہ نقل کر دیا ہے۔ پھر ترجمہ مقبول احمد کے حاشیہ کا نمبر اور صفحہ کا حوالہ لکھ دیا ہے آپ مہربانی کر کے پوری آیت بلکہ بعض اوقات دو چار آیتیں ماقبل و مابعد کی ملاحظہ فرمائیے اور پھر اون احادیث پر نظر ڈالیے اور خود بالکل تنہائی میں غور کیجیے کہ آیا اُن احادیث کا کچھ بھی تعلق سیاق اور سباق عبارت سے پیدا ہوتا ہے پھر مولوی کمال الدین قادیانی کے لفظاً اور ترجمہ قرآن سے مقابلہ کیجیے میں آپ کو ایک سچے مسلمان ہمدرد و خیر خواہ دوست کی طرح یقین دلاتا ہوں کہ آپ کا قلب گواہی دیدے گا کہ اس کا تعلق قرآن سے نہیں ہو سکتا تب آپ کو دو سخت مشکلیں اور پیش آئیں گی۔ ایک یہ کہ جس شخص کے اقوال ایسے ہوں وہ قرآن کا ہرگز عالم نہیں کہلایا جا سکتا چاہیے اس کا نام اور منصب کچھ بھی کیوں نہ ہو ؁

مگر ائمہ ہدیٰ اہل بیت رسالت و خاندان نبوت کے لیے ایسا کہنا تو قطعاً ناجائز ہوگا۔ دوسرے یہ کہ چاہے کیسا ہی مشہور و نامور شیعہ راوی کیوں نہ ہو جب ائمہ علیہم السلام پر وہ ایسا بہتان باندھے کبھی عزت کی نظروں سے دیکھا نہیں جا سکتا نہ کسی اچھے لقب سے یاد کرنے کی قابل ہے بلکہ وہ جھونٹا اور لعنتی ہے دیکھیے اہل سنت جس کو آپ عوام۔ یا جاہل و گمراہ فرقہ کہتے ہیں وہ اپنے قابل الزام راویوں کو جھونٹا و کذاب اور وضاع جھوٹی حدیثیں بنانے والے کہتے ہیں اور اس سے اُن کے مذہب پر کوئی بُرا اثر نہیں پڑتا اور ہزاروں احادیث وضعی موضوع۔ واہی۔ بے اصل ہیں موضوعات کے بڑی بڑی طولانی

فہرست دیدی گئی ہے ان موضوع احادیث کو اپنے یہاں کے نہایت صحیح اور معتبر احادیث سے مقابلہ کیجیئے اور پھر انصاف کیجیئے کہ اہل سنت کے یہاں ایسی احادیث موضوع ہیں اور ہمارے یہاں ویسی ہی حدیثیں نہایت صحیح و معتبر احادیث کے جانچنے کا معیار راوی کا کام۔ راوی کی حیثیت نہیں ہے بلکہ علم دین اور تفقہ۔ اور حکمت دینی دنیوی صلاح و فلاح۔ اگر قرآن حسب روایت ائمہ ایسا ہی اترا تھا تو بتاؤ کہ پھر قرآن میں کیا خوبی تھی جس کو سن سن کر لوگ شیدا ہو کر مسلمان ہوتے تھے۔ ابتدائی ۲۳ برس کے مسلمانوں کے لیے کیا چیز تھی اس وقت کس نے رسول خدا کو بادشاہ سمجھا تھا کس کو امید تھی کہ سلطنت قائم ہوگی۔ کس کو امید تھی کہ اس سلطنت سے ہم کو نفع ہوگا ٭

ذرا مندروں کے پروہتوں کو دیکھیئے۔ مہا برہمنوں کو دیکھیئے یا اگر دنیا کی تاریخ آپ کے پیش نظر ہو تو دنیا کے دنیا دار راہبوں کو احباروں کو دیکھیئے پادریوں کے حالات پر نظر ڈالیئے کہ کس کس طرح موت و حیات۔ شادی۔ غمی۔ ولادت غرضکہ دنیا کے تمام واقعات زندگی اور موت سے انھیں برہمنوں کو فائدہ پہنچتا ہے بنی اسرائیل جو حضرت یعقوب پیغمبر کی اولاد تھے ان میں کتنی خود غرضیاں بھر گئی تھیں جن کی برائیاں قرآن میں سیکڑوں جگہ موجود ہیں۔ بھائیو۔ کیا یہ تمام قصے عبث اور لغو قرآن میں وارد و نازل ہوے یا اس میں آیندہ نسلوں کے لیے عبرت و نصیحت ہے ہم سے سنیئے۔ اگر نوحؑ و لوطؑ کے ازواج کی برائی بیان کرنے سے ازواج نبی اکرم کی تنبیہ و تعلیم مد نظر ہے تو فرزند نوحؑ کی ہلاکت میں اولاد رسول کی ہدایت مضمر ہے۔ اگر یعقوبؑ پیغمبر کی اولاد کی برائیاں بدکاریاں ظاہر کی گئی ہیں تو اس میں ذریت رسول کریم صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تعلیم مثلاً بشیں ہے کہ قرابت وارر رسول ہونا کچھ فائدہ نہیں دیتا۔ اگر آدمؑ کے خلیفہ بتلاتے

اور تم بلا شک گمراہ اور بد راہ ہو۔ لے جاہلو اسی خیال کی تردید کے لئے ہم نے ہارون کو موسےٰ سے پہلے موت دیا دیکھو ابوبکرؓ و عمرؓ و عثمانؓ نے اپنے بیٹوں کو خلیفہ نہیں بنایا اور یہ ہماری سنت کے مطابق تھا۔ جزاہم اللہ خیر الجزا +

**جزو اوّل سورۂ بقرہ رکوع ۱۲-۱۱ آیت ۸**

ترجمہ مقبول صفحہ ۲۶ +

ترجمہ۔ اور انھوں نے یہ کہدیا کہ سوائے اس کے جو یہودی ہو یا نصرانی ہرگز کوئی داخل جنت نہوگا۔ یہ انکی آرزوئیں ہیں تم یہ کہدو کہ اگر تم سچے ہو تو اپنی دلیل پیش کرو ۱۲ +

اقول و بحول اللہ و قوتہ اقوم و اقعد۔ آل رسول کا بھی یہی دعوی ہے کہ وہ جنتی ہیں بلکہ انکے شیعہ بھی یہانتک کہ شیعوں کے عوض میں ناصبی و خارجی یعنے سنی جہنم میں ڈالدیے جائیں گے۔ اور کوئی سنی جنت میں نہ جائے گا[لہ] +

اور بقول مقبول احمد اس امت کے یہودی و نصرانی وہی قرار پاتے ہیں پھر اللہ پاک آل رسول کریم سے یوں خطاب فرماتا ہے کہ لے آل رسول اگر تم اس دعوے میں سچے ہو تو اپنی دلیل پیش کرو۔ اچھا وہی قرآن پیش کرو جو تمھارے پاس ہے اس قرآن پر تو تمھارا ایمان نہیں۔ اس قرآن میں تو ہم نے جابجا فرما دیا ہے کہ جو نیک عمل کریگا جنت میں جائے گا۔ جو بُرا کام کرے گا جہنم میں جائے گا۔ ہمارے رسول کریم صلعم نے خاص اپنی بیٹی سے کہدیا کہ اے بیٹی احمد کا نسب کچھ کام نہ دیگا۔ عمل کر عمل کر +

**رکوع ۱۲-۱۱ آیت ۹**

ترجمہ مقبول صفحہ ۲۶۔ بلیٰ من اسلم +

ترجمہ۔ ہاں جو شخص خدا کے لیے اپنی ذات کو آمادہ اطاعت کرلے اور وہ نیکوکار بھی ہو۔ اس کا اجر خدا کے ذمہ ہے۔ اور جو ایسے ہیں ان کو نہ آئندہ کا خوف ہوگا اور نہ وہ گزشتہ کا رنج کریں گے ۱۲ +

---

لہ حاشیہ مقبول صفحہ ۲۶ +

اقول آل رسول کے جھوٹے دعوے کا جواب دیتے ہوئے اللہ پاک فرماتا ہے۔ کہ ابوبکرؓ و عمرؓ و عثمانؓ کو ہم نے خلیفہ بنایا۔ پس جو شخص خدا کے لیے اپنی ذات کو آمادہ اطاعت کرے اور ہمارے خلفا کی وفاداری و اطاعت کرے کچھ پروا نہ کرے کہ یہ بنی تمیم میں یا بنی عدی یا بنی امیہ بلکہ ان کی اطاعت صرف اللہ پاک کے لیے کرتے ہیں اور ان کے حکم پر جہاد فی سبیل اللہ کرتے ہیں تو ان کا اجر خدا کے ذمہ ہے۔ ان کو نہ آئندہ کا خوف ہوگا۔ نہ وہ گزشتہ کا رنج کریں گے۔ وہ ابرار بندے اللہ کی اطاعت میں یہ نہیں دیکھتے کہ ان خلفا کو لیاقت ہے یا نہیں استحقاق ہی یا نہیں۔ ان کو صرف اللہ کی اطاعت سے کام ہے ❖

**جزو اوّل سورۂ بقرہ رکوع ۱۳۔** ترجمہ مقبول صفحہ ۲۶ - ترجمہ۔ یہودی کہتے ہیں کہ نصاریٰ دین کی کسی بات پر نہیں نصاریٰ کہتے ہیں کہ یہودی دین کی کسی بات پر نہیں۔ حالانکہ وہ دونوں خدا کی کتاب پڑھتے ہیں۔ انھیں کی سی باتیں ان لوگوں نے بھی بنائی تھیں جو حق کو کچھ نہیں جانتے تھے پھر اللہ تعالےٰ قیامت کے دن جن باتوں میں یہ اختلاف کر رہے ہیں۔ ان سب کا فیصلہ کر دے گا ۱۲ ❖

---

اقول و بحول اللہ۔ آل رسول بھی کہتے ہیں کہ صحابہ خصوصاً خلفائے ثلثہ دین کی کسی بات پر نہیں۔ اور بقول مقبول وہ اِس اُمت کے یہودی اور اِس امت کے نصاریٰ قرار پاتے ہیں۔ اِسی طرح جاہل شیعہ جو حق کو کچھ نہیں جانتے انھیں کی سی باتیں بناتے ہیں۔ اللہ پاک فرماتا ہے کہ قیامت کے دن جن جن باتوں میں یہ اختلاف کر رہے ہیں۔ اُن سب کا فیصلہ کر دیگا ❖

رکوع ۱۴۔ آیت ۳۔ ترجمہ مقبول صفحہ ۲۷۔ ترجمہ اور مشرق و مغرب اللہ کے ہیں۔ پھر تم جس طرف منہ کر لو گے پس خدا کا رخ اودھر ہی ہوگا۔ بے شک اللہ صاحب وسعت و علم ہے۔ ۱۲۔

اقول و بحول اللہ۔ آل رسول سے اس طرح خطاب فرمایا ہے۔
اے آل رسول تم کو ہماری عبادت و اطاعت سے کام ہے۔ تم ہماری اطاعت سے کام رکھو جس کو ہم خلیفہ بنائیں اس کی اطاعت کرو۔ خواہ ابوبکرؓ ہو یا عمرؓ یا عثمانؓ
تم جس کی اطاعت کرو گے پس خدا کا رخ اُدھر ہی ہوگا۔ بے شک اللہ صاحب وسعت و علم ہے۔

رکوع ۱۳۔ آیت ۵۔ ترجمہ مقبول صفحہ ۲۷ ترجمہ۔ وہ آسمانوں کا اور زمین کا پیدا کرنے والا ہے۔ اور جب کسی امر کو طے کر دیتا ہے۔ تو صرف کن فرما دیتا ہے۔ اور وہ ہو جاتا ہے۔

اقول و بحول اللہ۔ اس آیت میں اللہ پاک آل رسول کریم سے یوں تعلیم فرماتا ہے۔ ہماری قدرت بے نہایت میں شک و شبہ نہ کرو ہمارے حکم میں چون و چرا نہ کرو۔ ہم نے ابوبکرؓ و عمرؓ و عثمانؓ کو خلیفہ ہونا طے کر دیا۔ پھر نہ علی کے دعوے نے کچھ فائدہ دیا۔ نہ عباس و ابوسفیان کی مدد نے نہ تمام قبائل عرب کے اختلاف نے ہم کو کمزور کیا بلکہ جو کچھ ہم نے چاہا ایک کن سے پورا کر دیا۔ اور وہ ہو گیا۔ اب ان سے تمہارا اختلاف کرنا۔ ہماری مخالفت کرنا ہے۔

جزو اول سورہ بقرہ رکوع ۱۶۔ ترجمہ مقبول صفحہ ۳۲۔ ترجمہ وہ ایک لوگ تھے جو گزر گئے ان کا کیا ان کے لئے اور تمہارا کیا تمہارے لئے اور تم سے اس کی بابت

جو وہ کیا کرتے تھے سوال نہیں کیا جائیگا ؀

**اقول** اس آیت سے اللہ پاک آل رسول اور ان کے شیعوں کو یوں تعلیم فرماتا ہی جو لوگ یعنی خلفائے ثلثہ گزر گئے اُن کا کیا اُن کے لیے اور تمھارا کیا تمھارے لیے ہی۔ تم کیوں جھگڑے فساد طعن و تشنیع میں مبتلا ہوتے ہو۔ تم سے اس کی بابت جو وہ کیا کرتے تھے سوال نہیں کیا جائیگا۔ پس تم اپنی فکر کرو۔ کارِ خود کن کار بیگانہ مکن ؀

**جزو ثانی سورہ بقرہ رکوع ۴۔ آیت ۳۔** وَبَشِّرِ الصّٰبِرِیْنَ۔ ترجمہ مقبول صفحہ ۲۶

ترجمہ۔ اور اے پیغمبر ان صبر کرنے والوں کو خوشخبری پہونچا دو جو مصیبت پڑتے کیوقت یہ کہتے ہیں کہ (انا للہ وانا الیہ راجعون) بیشک ہم اللہ ہی کے ہیں۔ اور ہم اُسکے حضور میں پلٹ کر جانے والے ہیں۔ یہی وہ ہیں جن پر اُنکے پروردگار کی جانب سے صلوات اور رحمت ہی اور یہی ہدایت یافتہ ہیں۔ ۱۲ ؀

**اقول۔** اس آیت سے اللہ پاک آل رسول کریم صلعم کو یوں تعلیم فرماتا ہی کہ تم ہمارا قرآن پڑھتے ہو۔ صبر کرنے والوں کی فضیلت دیکھتے ہو مگر اے آل رسول تم دیدہ و دانستہ صبر کے ثواب و فضیلت سے محروم ہوتے ہو۔ لوگوں کو بھی محروم کرتے ہو۔ بکا منافی صبر ہی اس کے مقابلہ میں حزن جائز ہی۔ تم کو خلافت نہیں ملی تو ہمارے رسول کی پیاری بیٹی کو گدھے پر سوار کراکے تمام مدینہ کی گلیوں میں دروازہ دروازہ فریاد و مدد کے لیے پھرایا۔ کیا یہی صبر ہے جس پر ہمارے اجر بے حساب کا وعدہ ہی؟ تم نے کہہ دیا کہ بکا کرنے والے جنت میں جائیں گے کیا یہی صبر ہی۔ جس کے بدلے میں درود و رحمت کا ہمارا وعدہ ہی۔ آہ بے صبری سکھلا کر تم ہدایت یافتوں

سے نکلے جاتے ہو اور دوسروں کو بھی نکالے دیتے ہو ؀

جزو ثانی سورۂ بقرہ رکوع ۱۸ آیت ۷ | ترجمہ و حاشیہ مقبول صفحہ ۳۷۔

ترجمہ جو لوگ اس کو چھپاتے ہیں جو کھلی دلیلیں اور ہدایت ہم نازل کر چکے بعد اسکے کہ ہم نے کل آدمیوں کے لیے کتاب میں اس کو کھول کر بیان کر دیا ہے یقیناً انھیں پر اللہ لعنت کرتا ہے۔ اور انھیں پر لعنت کرنے والے لعنت کرتے ہیں ۱۲ ؀

اقول و بحول اللہ۔ اِس آیت میں اللہ پاک بنی اسرائیل یعنے آل یعقوب کی برائیاں کرکے آل رسول کریم صلعم کی تعلیم اسطرح فرماتا ہے کہ جسطرح بنی اسرائیل پر خدا اور فرشتوں کی لعنت پڑتی تھی۔ بوجہ اسکے کہ وہ ہماری دلیلوں اور ہدایتوں کو چھپاتے تھے۔ ای آل رسول تم ایسا نہ کرو۔ ہم نے قرآن میں جابجا خلفا کا ذکر کر دیا۔ صاف لفظوں میں اپنے رسول کریم صلعم کو خواب میں دکھلا دیا کہ ابوبکر و عمر و عثمان خلیفہ ہونگے اسے خوش فہمسیم تو تم کہہ سکتے ہو کہ پیغمبر کو اس خواب سے رنج ہوا۔ ای بھائی پیغمبر کی بتائی ہوئی بات پر جو رنجیدہ ہو اس کو منافق کہتے ہیں پھر بتاؤ کہ ہماری بتائی ہوئی بات سے پیغمبر ناراض و ناخوش ہوسکتا ہے۔ اور اگر کہیں وہ ناخوش ہو۔ تو لے عقل کے دشمن بتاؤ کہ پیغمبر کا کیا درجہ رہیگا اسکا کیا نام ہوگا۔ خاک بدہنت پھر ویسا ہی قصور تم تو نہ کرو۔ ورنہ ہماری سزا بہت سخت ہے اور ہماری سنت تبدیل نہیں ہوتی ؀

آیت ۹۔ ترجمہ مقبول صفحہ ۳۷ ترجمہ۔ جو لوگ منکر ہوگئے اور انکار ہی کی حالت میں مرگئے۔ ان پر اللہ کی بھی لعنت ہے اور کل فرشتوں کی بھی اور کل آدمیوں کی بھی وہ ہمیشہ اس لعنت میں رہیں گے نہ ان کا عذاب ہلکا کیا جائے گا

اور نہ ان کو مہلت دی جائے گی ٭

اقول۔ اس آیت میں خبر دیتا ہے کہ جو لوگ ہمارے خلفا کے منکر ہوئے۔ ان کی نعمتوں کا شکریہ ادا نہیں کیا۔ بلکہ کفران نعمت کرتے رہے ان پر اللہ کی بھی لعنت ہے اور فرشتوں کی بھی اور کل آدمیوں کی۔ نہ ان کا عذاب ہلکا کیا جائے گا۔ نہ ان کو مہلت دی جائے گی ٭

**جزو دوم سورۂ بقرہ رکوع ۱۹۔ آیت ۲**

وَمِنَ النَّاسِ ترجمہ مقبول صـ۳۸

اور آدمیوں میں ایسے بھی ہیں جو خدا کو چھوڑ کر اوروں کو اس کا ہمسر بناتے ہیں اور ان سے خدا کی سی محبت رکھتے ہیں اور جو ایمان والے ہیں ان کو سب سے زیادہ محبت خدا ہی سے ہے اور کاش ان ظالموں کو وہ اب سوجھائی دیتی جو عذاب دیکھ کر سوجھے گی۔ کہ پوری قوت خدا ہی کی ہے۔ اور یہ کہ اللہ سخت عذاب دینے والا ہے ۱۲

اقول دبجول اللہ اقوم واقعد۔ اس آیت میں اللہ پاک آل رسول اور انکے شیعوں کا حال بتاتا ہے۔ اور اپنے عذاب سے ڈراتا ہے۔ اے آل رسول تم جو امامت کو نبوت سے افضل کہتے ہو[1] ٭

بتاؤ کہ نبی سے افضل ہونے کے بعد ہمارے ہمسر ہوئے یا نہیں خاک بدہنت تم جو اپنے میں علم ما کان گزشتہ و ما یکون آئندہ کا دعویٰ کرتے ہو۔ بتاؤ یہ ہماری ہمسری ہے یا نہیں۔ تم جو ہر اقرار کو اپنی طرف منسوب کرتے ہو یہ ہماری ہمسری ہے

[1] حاشیہ مقبول صـ۲۹

یا نہیں۔ آل رسول سے خطاب پُرعتاب کرنے کے بعد ان کے شیعوں کی بُرائی بیان
فرماتا ہی کہ یہ کافر بمقابلہ خدا کے غیرون کی اگرچہ وہ آل رسول ہی کیوں نہوں
زیادہ محبت کرتے ہیں ان کے نام پر ہزارون لاکھوں روپیہ خرچ کرتے
ہیں مجلس ہوتی ہو اور کوئی بھوکا محتاج سائل کچھ مانگے تو بجائے دینے کے
اس کو جھڑک دیتے ہیں نکلوا دیتے ہیں۔ بتاؤ کہ یہ خدا سے ہمسری نہیں بلکہ برتری
نہیں تو اور کیا ہی اور پھر کمال شفقت و رحم سے کہا کہ کاش یہ ظالم زندگی میں اس
وقت سمجھتے جو مرنے کے بعد عذاب دیکھکر سمجھیں گے کہ پوری قوت خدا ہی کی ہی اور
یہ کہ اللہ سخت عذاب دینے والا ہی ؞

آیت ۳۴ ترجمہ مقبول ص ۳۸ ترجمہ اس وقت کو یاد کرو جبکہ پیر اپنے مریدوں
سے تبرا کرین گے۔ اور عذاب کو سب دیکھیں گے۔ اور ان کی نجات کے کل
اسباب قطع ہو جائیں گے ؞

اقول و بقول اللہ۔ اس آیت میں بسلسلہ آیت ماقبل گمراہ شیعوں کی تہدید
و تنبیہ فرماتا ہی کہ جن کی تم تابعداری کرتے تھے۔ اطاعت کا دم بھرتے تھے۔
جن کو امام و پیشوا مانتے تھے۔ اور ان کی محبت کے جھوٹے دعوے میں تم مسلمانوں کو
گالیاں دیتے تھے۔ اصحاب رسول کو بُرا کہتے تھے۔ آج وہ تم سے بیزاری ظاہر
کریں گے خدا سے کہیں گے کہ نہ یہ ہماری اطاعت کرتے تھے نہ ہمارے تابعدار
تھے نہ ہم نے ان کو یہ سکھلایا تھا۔ پھر اللہ پاک خبر دیتا ہی کہ عذاب کو سب دیکھیں گے
اور انکی نجات کے کل اسباب قطع ہو جائیں گے۔ ان میں وہ پیشوا بھی داخل ہیں جنہوں
نے تبرا سکھلایا تھا ؞

آیت ۴ | ترجمہ مقبول صہ ۲۹ ترجمہ۔ اور مرید کہیں گے کاش ہم کو لوٹ کر جانا ملے تو ہم بھی ان سے اسی طرح تبرا کریں جس طرح انھوں نے اس وقت ہم سے تبرا کیا ہے۔ اسی طرح اللہ تعالےٰ اُن کے اعمال ان کو حسرت بنا کر دکھلائے گا۔ اور وہ جہنم سے نہ نکلنے پائیں گے +

اقول۔ اس آیت میں اللہ گمراہ شیعوں کی خبر دیتا ہے کہ جب اُن کے پیشوا اُن سے بیزاری ظاہر کریں گے تو یہ بھی ان سے تبرا کریں گے۔ اور کہیں گے کہ ایکاش ہم دنیا میں لوٹ کر جاتے تو جس طرح آج یہ لوگ ہم سے تبری کر رہے ہیں دنیا میں جا کر ہم ان سے تبرا کرتے۔ مگر ان کو صرف حسرت ہی رہے گی وہ جہنم سے نجات نہ پائیں گے "از ین سو رانده واز ان سو در مانده" ہونگے ۱۲ +

جزو دوم سورۂ بقرہ رکوع ۴۔

آیت۔ ان الذین یکتمون ترجمہ مقبول صفحہ ۴۰۔

ترجمہ۔ وہ لوگ جو اس کو چھپاتے ہیں جو کچھ خدا نے کتاب میں نازل کیا۔ اور اس کو تھوڑی قیمت پر بیچتے ہیں۔ وہ اپنے پیٹ میں انگارے بھرتے ہیں اور خدا ان سے قیامت کے دن نہ بات کرے گا نہ ان کو پاکیزہ فرمائیگا۔ اور ان کے لیے دردناک عذاب ہے۔ ۱۲ +

وہی ہیں جنھوں نے ہدایت کے بدلے گمراہی اور بخشش کے بدلے عذاب خرید لیا۔ تو یہ آتش جہنم پر کیا ہی صبر کرنے والے ہیں +

اقول وجول بعضنا قوم واقعد۔ اللہ پاک آل یعقوب کا عیب اور گناہ بتا کر آل رسول کریم صلے اللہ علیہ وسلم کی تعلیم و تنبیہ و تہدید یوں فرماتا ہے +

اے آل رسول ہم نے ابوبکرؓ و عمرؓ و عثمانؓ کا خلیفہ ہونا قرآن میں ظاہر کر دیا۔ جابجا اشارہ لطیف و کنایہ شریف میں جتایا۔ اپنے حبیب رسول کریم کو خواب میں دکھلایا اور یہ تم سب جانتے ہو مگر اس کو ثمن قلیل کے عوض بیچتے ہو۔ اور غرض ناجائز سے چھپاتے ہو کہ لوگ تم کو خلیفہ بنائیں۔ تمہارے استحقاق کے قائل ہوں۔ تم کو خلافت مل جائے اے آل رسول یہ بھی ثمن قلیل ہے۔ اور اس کی جزا و سزا یوں فرماتا ہے۔ جو لوگ ایسا کرتے ہیں وہ اپنے پیٹ میں انگارے بھرتے ہیں۔ اور خدا ان سے قیامت کے دن بات نہ کریگا۔ اے نادانو بات نہ کرنے کا مطلب بھی تم کچھ سمجھے ہم سے بات کرنے کی توقع کس کو ہے ہمارے تقرب کا دعوی کس کو ہے۔ عوام ہم سے کیا بات کریں گے۔ عوام ہم سے بات کرنے کی توقع کہاں رکھتے ہیں پس سوچو اور سمجھو کہ اس کے مخاطب اہل تطہیر ہیں۔ پھر فرماتا ہے کہ نہ ان کو پاکیزہ فرمائیگا۔ یذہب عنکم الرجس ویطہرکم تطہیرا۔ پر غور کرو دونوں صیغے مضارع کے ہیں حال و استقبال پر مستعمل ہوتے ہیں۔ آج یہاں اسی طرف اشارہ ہے نہ ان کو پاکیزہ فرمائے گا۔ بوجہ اُن گناہوں کے جو اُن سے خلافت کے بارہ میں سرزد ہوئے۔ اور ان کے لیے دردناک عذاب ہے۔ وہ ہی ہیں جنھوں نے ہدایت کے بدلے گمراہی اور بخشش کے بدلے عذاب خرید لیا تو یہ آتش جہنم پر کیا ہی صبر کرنے والے ہیں ۔

رکوع ۵ — حاشیہ مقبول صفحہ ۴۱ ضرّاء کی تفسیر تم اے آل محمد بتاتے ہو کہ شیعہ دشمنان آل محمد یعنے سنیوں سے (خاک بدہنت) اپنی حاجت روائی کا طالب ہو اور جو مال اُن سے ملے اُسکو مال غنیمت سمجھے اُن پر لعنت کرتا رہے۔ اور تمہارے معصومین کی ولایت و خلافت کا ذکر اس مال کی امداد سے تازہ کرتا رہے۔ اے

۵ ترجمہ تاکہ تم سے پلیدی دُور کرے اور تمکو اچھا پاک کرے ۱۲

عقلمند اور سمجھدار قوم تمہاری عقل پر پتھر پڑے ہیں یا تمہارے آنکھوں پر پردہ یا تمہارے دلوں پر مہر ہے۔ تم نے قرآن کو دوسری نگاہوں سے دیکھا ابرار بندے تیری ہزیانیوں کا جواب نہیں دیتے تھے۔ ہمارا یا اپنے رسول کا ادب کر کے وہ قرآن کی لعنت کا تم پر اشارہ نہیں کرتے تھے۔ قرآن سے جن لوگوں کا جن عقائد والوں کا کفر ثابت ہوتا تھا۔ اس کے مشار الیہ تم کو نہیں بتاتے تھے۔ یہ تمہاری دلیری کا باعث ہوا سنو۔ ہم نے کسی خاص شخص کو کافر نہیں فرمایا۔ بلکہ ان افعال کے لحاظ سے کافر بتایا ہے جسکا وہ مرتکب ہوتا تھا۔ یاد رکھو کہ قرآن سے جسوقت تمہارا کفر ثابت ہو گیا سنیوں کو جسوقت تمہاری خیانت و بدنیتی معلوم ہو گئی کہ انکار و بیہ انکی خیرات مانگ کر تم کیا کرتے ہو کس مصرف میں لگاتے ہو اور کیا کرتے ہو۔ اُسکے بعد وہ تم کو اور تمہارے مال کو جب مال غنیمت سمجھنے لگیں پھر تمہارا کیا حشر ہوگا۔ یاد رکھو غرور اور نافرمانی کی یہی سزا ہے۔ کہ تم پر عذاب فرعون نازل ہو جیسا بنی اسرائیل پہ تھا ؎

رکوع ۵ - یا ایہا الذین آمنوا - ترجمہ مقبول صفحہ ۴۱ و ۴۲ ؎ ترجمہ اے ایمان لانے والو جو ناحق قتل کیے گئے ہو۔ اُن کے بارہ میں تم پر قصاص واجب کیا گیا ہے ۱۲ ؎

اس آیت سے اللہ پاک آل رسول کی تعلیم و تنبیہ و تہدید یوں فرماتا ہے۔ اے سر کے لاڈلو تم ہمارے قرآن کی فصاحت اور بلاغت اور معجزہ کا کبتک انکار کرتے جاو گے ترتیب اصلی کے کبتک منکر رہو گے دیکھو ہمارا بیان کس درجہ متصل و مسلسل واقع ہوا ہے۔ اگلی آیت سے مقابلہ کرو دیکھو کہ ہم نے بدلہ لینے قصاص کو اچھا کہا ہے پس جس طرح تم دوسروں کو کافر کہتے ہو۔ دوسروں کے مال لینے کو مال غنیمت سمجھتے ہو۔ دو معجل

پر لعنت بھیجتے ہو۔ لعنت کرنے کا حکم کرتے ہو۔ اگر اس آیت قصاص پر استدلال کر کے دوسرے لوگ تم پر لعنت کریں۔ تم پر لعنت کا حکم دیں تم کو اور تمھارے مال کو مال غنیمت سمجھیں تو بتاؤ کہ یہ ہمارے حکم اور مرضی بلکہ فرض عین کے مطابق ہوگا یا نہیں اور پھر تمھیں بتاؤ کہ تمھارا کیا حشر ہوگا ہم تو کسی پر ظلم نہیں کرتے بلکہ ظالم اپنے اوپر آپ ظلم کرتے ہیں ۱۲

جزو دوم سورۂ بقرہ رکوع ۶ - "واذا سالک" - ترجمہ مقبول صہ ۴۴

ترجمہ اور جس وقت میرے بندے تم سے میری بابت کچھ دریافت کریں تو کہہ دو کہ میں ان سے قریب ہوں خاص دعا کرنے والوں کی دعا جس وقت بھی وہ مجھسے دعا کرے قبول کر لیتا ہوں پس ان لوگوں کو لازم ہے کہ وہ میرے احکام قبول کریں اور مجھ پر ایمان لائیں ۱۲

**اقول** - اس آیت سے اللہ پاک آل رسول کے دروغ باتوں جھوٹے دعاوی جھوٹی حدیث جھوٹی تفسیر سب کی تردید کر کے یوں فرماتا ہے کہ جب ہم سے دعا مانگی جاتی ہے۔ ہم قبول کرتے ہیں کسی کے واسطے کسی کے ذریعہ کسی کے وسیلہ کی ہمکو کچھ پروا نہیں۔ اور کس بلاغت سے تکذیب فرماتے ہیں کہ ہم سائل سے قریب ہیں۔ دوسروں کا قرب محتاج ثبوت اور محتاج دلیل ہے۔ اور جب قرب ہی نہو تو واسطہ اور ذریعہ یا دوسروں سے مانگنا۔ نہ صرف فعل عبث بلکہ حماقت ہے۔ پھر آگے چلکر اپنے مانگنے والوں کو ہدایت فرماتا ہے کہ ان لوگوں کو لازم ہے کہ وہ میرے احکام قبول کریں اور مجھ پر ایمان لائیں ۱۲

رکوع ۲۴ - آیت ۲ | ترجمہ مقبول ص۴۵ ترجمہ - اور راہ خدا میں ان لوگوں سے لڑو جو تم سے لڑیں اور زیادتی نہ کرو - بیشک اللہ زیادتی کرنے والوں کو دوست نہیں رکھتا ۱۲

اقول و بحول اللہ و قوتہ اقوم و اقعد - مومنین اہل سنت دل خوش رکھو ہماری تفسیر حق سے گھبراؤ نہیں - اللہ پاک فرماتا ہے - اور اس آیت میں کیا معجزہ عجیب رکھدیا ہے کہ دشمنوں کو کافر کہا ہے نہ مشرک یعنے اگر آل رسول ہمارے خلفا کے بارہ میں تم سے قتال کریں لڑیں جھگڑیں مناظرہ کریں تم کو کافر و مشرک یہود و نصاریٰ کہیں تم کو یا تمہارے مال کو مال غنیمت سمجھیں - تم پر لعنت کریں تمھیں گالی دیں تو تم بھی اس کا جواب دو مگر زیادتی نہ کرو - بے شک اللہ زیادتی کرنے والوں کو دوست نہیں رکھتا

اس آیت نے اللہ پاک نے آل رسول کو ڈرا دیا ہے کہ ہماری مار اور ہمارا عذاب بہت سخت ہے - ہم مظلوم کو بدلہ لینے جواب دینے کی اجازت دیدیں گے - پھر تمھارا کیا حشر ہوگا

جزو دوم سورہ بقرہ رکوع ۸ - | آیت و من الناس - ترجمہ مقبول صفحہ ۴۹ - معہ حاشیہ و ضمیمہ - ترجمہ اور لوگوں میں ایسا ہی ہے جس کی باتیں زندگانی دنیا میں تم کو اچھی معلوم ہوتی ہیں اور جو کچھ اس کے دل میں ہے اس پر خدا کو گواہ بناتا ہے - حالانکہ وہ دشمنوں میں سب سے زیادہ جھگڑالو ہے - اور جب پیٹھ پھیرے تو یہ کوشش کرتا ہے کہ زمین میں فساد برپا کرے اور زراعت کو اور نسل کو برباد کر دے - حالانکہ اللہ فساد کو پسند نہیں کرتا - اور جب اس سے

یہ کہا جاتا ہے کہ تو خدا سے ڈر تو گناہ کرنے کے ہیکڑی اس کے دل میں سماجاتی ہے
پس اِس کے لیے جہنم کافی ہے اور وہ بہت ہی بُرا ٹھکانا ہے ۱۲ ؎

اقول وبحول اللہ وقوتہ اقوم واقعد ۱۲

معزز ناظرین دیباچہ اور تمامی مقدمات اور حاشیہ مقبول صفحہ ۴۹-
معہ اس کے ضمیمہ کے دیکھیئے ؎
بلکہ دوسرے شیعہ تصانیف کو ملاحظہ کر لیجیے ؎

اس کو تو مولوی مقبول احمد بھی قبول کرتے ہیں کہ اس سے مراد اوّل و ثانی خاک بد ہنت یعنے خلیفہ اول و خلیفہ ثانی و معاویہ و تمام صحابہ جو اُن کے ہم خیال ہوں - داخل ہیں - اڈیٹر اصلاح اور مولوی شیخ احمد دیوبندی نے قبائل مرتدین عرب کو شیعہ قرار دیا ہے اور اسیوجہ سے انکو ہمدردی ہے اور ان کے قتال کو زراعت و نسل کو برباد کرنا لکھا ہے - تو تے سے مطلب یہ لیا ہے کہ جب خلیفہ اور والئے امر ہو - تو حرث و نسل کو برباد کرے - اس لیے اس سے مراد حضرت اَبُو بکر ہیں - اِن واقعات و تحریرات و کتابوں سے مولوی مقبول احمد ناواقف نہیں ہو سکتے تھے اِس لیے بڑے شد و مد سے ضمیمہ لکھنے کا وعدہ کیا ہے ؎

پس جبکہ سارا قرآن اہلبیت کے شان میں اُترا ہے اور جبکہ سارے قرآن سے انھیں کی تنبیہ و تہدید و تعلیم و ہدایت مقصود ہے - تو اب ذی فہم ناظرین آل رسول کی طرف متوجہ ہوں - اُن کی تعلیم کیونکر فرماتا ہے - اُن کا حال کس طرح بتاتا ہے - لفظ تو تے سے والئے امر ہونا کیسا ظاہر کرتا ہے - علی ابن ابی طالب کے کلمات حکمت آمیز لطائف و ظرائف و نصائح و اشعار اور خطبے جس قدر آنکھوں کو - کانوں کو - دلوں کو خوش کرتے ہیں - کس قدر اچھے معلوم ہوتے ہیں - ان کی احادیث اِن کے اقوال میں جس قدر قسم وارد ہے - وہ جس قدر قسم کا استعمال کرتے ہیں - اہل علم

اِس سے واقف ہیں۔ ان کی قسمیں زبان عرب میں بطور ضرب المثل مستعمل ہوتی ہیں۔ جو کچھ وہ کہتے ہیں اس پر خدا کو گواہ قرار دیتے ہیں۔ جو کچھ ان کے دل میں ہوتا ہے اس پر خدا کو گواہ بتاتے ہیں۔ مگر وہ عالم غیب یا جبروت خدا ان کو جھگڑالو بتاتا ہے۔ اس کا ثبوت اس سے ملتا ہے کہ ابوبکرؓ و عمرؓ و عثمانؓ۔ و معاویہ سے ہر ایک زمانہ میں بدعوی قرابت استحقاق خلافت پر جھگڑا کرتے رہے۔ اور جس دن والئے امر ہو گئے تو حضرت عائشہ ام المومنین کے مقابلہ پر بصرہ جا دوڑے۔ انصاف یہ تھا۔ اسلام اور شریعت کی احتیاط یہ تھی کہ مدینہ پر چڑھائی کر کے آنے دیتے۔ قتال شروع کرنے دیتے۔ اگر وہ ابوبکر و عمر کی طرح انتظام سلطنت نہیں کر سکتے تھے تو ای کاش عثمانؓ کی طرح صبر ہی کرتے۔ صفین پر ایک لاکھ فوج لیجا کر کیوں دہکتے۔ معاویہ کو تلوار کا مزہ چکھانے کیوں جاتے ہزاروں مسلمانوں کا خون کیوں بہاتے یہ خون کیوں رائیگان و برباد جاتا ہے

غریب شیعہ جو لڑائی کی ضرورت باقی نہ رہنے سے چلے گئے حالانکہ نہ تنخواہ پاتے تھے نہ خوراک نہ منصب نہ جاگیر۔ پھر ان کو کیوں قتل کیا کاش ان کو حملہ آور ہونے دیتے۔ مدینہ یا کوفہ کا محاصرہ کرنے دیتے۔ شریعت اسلام کے احکام کا کچھ بھی لحاظ فرماتے۔ مگر نہیں انھوں نے حرث و نسل کو ایسا برباد کر دیا کہ پھر نہ آباد ہوا باوجودیکہ رسول کریم صلعم اور ابوبکرؓ و عمرؓ و عثمانؓ کی سنت سامنے تھی تقلید کے لیے کیا آسان اور عمدہ ذریعہ تھا جس طرح ان میں سے کسی نے بھی اپنے بیٹے کو ولی عہد نہیں بنایا۔ اپنے بعد خلیفہ ہونا منظور نہیں کیا نامزد نہیں کیا۔ مگر علے نے سب سے برعکس اپنے بڑے بیٹے کو خلیفہ بنا دیا۔ نتیجہ یہ ہوا کہ یزید کو خلیفہ بنانا معاویہ نے جائز کر دیا اور یہ ایسی بری رسم نکلی کہ اسلام کا کچومر نکل گیا۔ افسوس ملک خدا کا دین خدا کا۔ سلطنت اسلام کی مگر علے اِس کو ہندوستانی۔ راج دھانی قرار دیکر

یہ قاعدہ جھوٹا نہیں (اولاد اکبر) حسن کو دیدیا۔حسین کی وجہ سے غریب مظلوم حسین نے اسی وقت کہدیا کہ ہم کو بھائی نے کند چھری سے ذبح کر دیا۔ درا صل حسین مظلوم نے اپنے بھائی کا بڑا ادب و وقار کیا۔ کہ صرف کند چھری سے ذبح کرنا بیان کیا۔ ورنہ اگر غور کرو تو معلوم ہوگا کہ دراصل اس واقعہ سے وہ تلوار سے ذبح کیے گئے۔ نہ حسنؑ سلطنت دیتے نہ اس کو اتنی قوت ہوتی کہ خلافت اسلامی کا مقابلہ کرتا۔ کر سکتا۔ اولو العزم حسینؑ گوارا ہی نہ کرتا کہ اتنی قوت دشمن پیدا کر لے۔ اگر ورث سُلَیْمَانُ دَاوٗدَ۔ کا مطلب یہی تھا۔ اور دعائے زکریا کا مطلب یہی تھا کہ وارث تخت و تاج پیدا ہو۔ اگر قرآن کا صحیح مطلب علی سمجھتے تھے یا سمجھتے ہوتے۔ تو تمام اولاد ذکور و اناث کا حق دیکر دلا کر مرتے۔ اور قیامت کے دن اپنے واسطے مواخذہ نہ چھوڑ جاتے کہ حقدار ونکو اُن کا حق نہیں دیا۔ شرعی وارثوں کو محروم کیا اور سب سے بدتر یہ کہ معاویہ کے لیے سنت پیدا کر دی کہ وہ اپنے بیٹے کو سلطنت دیدے۔ سچ پوچھو تو والئے امر ہونے کے بعد جیسا زراعت و نسل اسلام کو علی نے نقصان پہنچایا کبھی اس کی مثال دنیا میں نہ ملے گی۔ اول بنیاد ظلم اندک بود ہر کہ آمد براں مزید کرد۔ جو شخص بُری سنت پیدا کر دے۔ قیامت تک جو لوگ اس سنت بد پر عمل کرینگے۔ ان سب کا بار بھی اسی پر پڑیگا۔ اور جب ابن عباس اور دوسرے عقلا علی کو سمجھاتے تو وہ غرور سے یہی کہتے کہ ہم تلوار کا مزہ چکھائینگے۔ جب صحابہ رسول کہتے کہ ابو بکر و عمر کی تقلید کرو گے ان کی سنت پر عمل کرو گے تو کہتے کہ میں اپنی رائے پر عمل کروں گا۔ یہاں تقلید و عمل سے وہی مراد تھی کہ اپنی اولاد کے لیے خلافت کو مخصوص کر دینا۔ مگر اس کو وہ عزت کے غرور میں کب ماننے والے تھے۔ اخذتہ العزۃ[۵۱] سے یہی مراد ہے۔ بعض کہتے ہیں کہ علی نے انکار تقلید نہیں کیا تھا بلکہ لفظ انشاء اللہ کہا تھا

[۵۱] گناہ کی ہیکڑی اس کے دل میں سما جاتی ہے ۱۲

ہاے جب دل میں ارادہ نہو تو انشاء اللہ کہنا کفر ہو جاتا ہی ٭

رکوع ۱۱۔ ترجمہ وحاشیہ مقبول ص۵۴ ترجمہ۔ حائضہ عورتیں غسل کریں تو جدھر سے خدا نے تمھیں حکم دیا ہو ان کی پاس آو۔ بے شک اللہ توبہ کرنے والوں اور طہارت کرنے والوں کو دوست رکھتا ہی ۱۲ ٭

اقول۔ معزز ناظرین! قرآن کا ترجمہ مقبول تو آپ کے سامنے ہے۔ حاشیہ پر جو حدیث امام ورج ہو اس کو سنئے صادق فرماتے ہیں کہ لوگ پہلے پتھر اور ڈھیلوں سے استنجا کیا کرتے تھے۔ پھر پانی سے کرنے لگے پھر وضو کا حکم آیا۔ جب رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے خود کرکے دکھایا اسکی پسندیدگی کے بارہ میں اللہ تعالےٰ نے اپنی کتاب میں یہ آیت نازل کی ۱۲ ٭

اقول وبحول اللہ وقوتہ اقوم واقعد۔ اللہ صاحب بھی اس تفسیر امام سے پھڑک گئے ہوں گے۔ جب ہی تو آل رسول کی تعلیم اس آیت میں یوں ہی فرماتا ہی۔ (مارون گھٹنا پھوٹے آنکھ)۔ اے آل رسول۔ ہم نے اپنے قرآن کو اپنے حبیب پاک رسول عربی پر زبان فصیح عرب میں نازل کیا۔ اس میں صاف کہہ دیا کہ تاویل قرآن کو یا ہم خود جانتے ہیں یا راسخون فی العلم ہمارے عُلمآ جنکو ہم نے اپنا علم اپنے قرآن کا علم عطا فرمایا۔ تمھاری جہالتوں سے تو ہم خود حیرت میں ہیں کہ تم کو آل رسول عربی کہیں یا ایرانی النسل عجمی یا بنی اسرائیل کے یہودی ایسے ہی علم پر تمکو ہمہ دانی کا دعویٰ ہی۔ ایسے ہی علم پر تم ہمارے ابرار وپرہیزگار پاکیزہ بندوں پر آوازے کستے ہو۔ ظالم وجاہل بتاتے ہو۔ تاویل القرآن

بالقرآن تمکو آتا ہی نہیں تم تو یہودیوں سے بڑھ گئے۔ وہ تو لفظوں کا خیال بھی کرتے تھے۔ مگر تم تو لفظوں سے بھی واسطہ نہیں رکھتے معنیٰ تک کب اور کیونکر پہونچو گے ہمارا مطلب تو یہ ہی کہ زمانہ حیض میں معمولی راستہ سے یا دبر میں مست جاؤ۔ تم ہو کہ ہمارے پاکیزہ اور محبوب بندوں کی عداوت و مخالفت میں سر و پا بلکہ آگے پیچھے کی بھی خبر نہیں رکھتے ⁂

ہمارے رسول کریمؐ نے مرض موت کے آخری خطبہ میں صاف لوگوں سے کہدیا ہمکو اپنا گواہ قرار دیا۔ کہ ای اللہ ہم نے کلوخ سے استنجا کرنا سکھلا دیا[۱] ای نادانو کیا تمھارا گمان ہی۔ کہ رسول نے سکھلایا نہیں صرف جھوٹ کہا۔ اے جاہلو کیا تمھارا اعتقاد ہی کہ رسول نے اپنے جھوٹ پر ہمکو منافقانہ گواہ بنایا (خاک بدہنت) مگر جسطرح تمنے ہمارے اور ہمارے رسولؐ کی خلافت کے بارہ میں مخالفت کی ویسا ہی ہمارے پاکیزہ و محبوب بندوں کی مخالفت میں طہارت اور پاکیزگی ایسے جوہر ونکو بھی کھو بیٹھے پیغمبر کی تعلیم کو بھلادیا اور لگے زٹلیں ہانکنے کہ یہ آیت استنجا کے بارہ میں نازل ہوئی۔ کچھ شک نہیں کہ تمھاری آنکھوں پر پردہ ہی اور تمھارے دلوں پر مہر۔ تمنے سمجھ لیا کہ اس آیت سے بھی اہل سنت کے عمل طہارت کی تردید کریں گے۔ "واللہ متم نورہ ولو کرہ الکافرون"۔ ہمارے ابرار و محبوب و پاکیزہ بندے تمھاری تفسیر کو تمھارے منھ پر ماریں گے۔ اور یہ کہتے ہوے کہ کالاے بد بریش خاوند۔ اے نڈر قوم ہم سے ڈر اور شرما۔ ہم تو صرف پاکیزہ بندون کو جو طہارت کرتے ہیں پسند فرماتے ہیں ⁂

---

جزو اول سورۂ بقرہ رکوع ۱۵ آیت ۴۔ | الم تر۔ ترجمہ و حاشیہ مقبول صـ۶۲ـ

ترجمہ مقبول۔ کیا تم نے موسےٰ کے بعد والے بنی اسرائیل کے ایک گروہ کی حالت

---

[۱] حیات القلوب جلد دوم

پر نظر نہیں ڈالی جبکہ اُنھوں نے اپنے پیغمبر سے یہ کہا کہ ہمارے لیے ایک بادشاہ مقرر کر دیجیے کہ ہم راہ خدا میں لڑیں اس پیغمبر نے فرمایا کہ ایسا نہو کہ اگر جہاد تم پر واجب کیا جائے تو پھر تم نہ لڑو وہ بولے کہ جب ہم اپنے گھروں سے نکالے گئے اور اپنے بچوں سے الگ کیے گئے۔ تو اب ہمیں کیا ہو جو راہ خدا میں نہ لڑینگے پھر جب ان پر جہاد واجب کیا گیا تو ان میں سے سوائے چند کے سب ہی پھر گئے اور اللہ ظالموں سے خوب واقف ہو اور جب ان کے نبی نے ان سے کہا کہ اللہ نے طالوت کو تمھارے لیے بادشاہ مقرر کیا ہو۔ تو کہنے لگے کہ اس کو ہم پر حکومت کہاں سے ہو سکتی ہے۔ حالانکہ ہم حکومت کے اس سے زیادہ سزاوار ہیں اس کو کشایش مال تو دی ہی نہیں گئی۔ نبی نے فرمایا۔ بے شک اللہ نے اس کو تم پر بزرگی دی ہو۔ اور اسے علم اور جسم میں زیادہ کیا ہو۔ اور اللہ اپنی حکومت جسے چاہے عنایت فرمائے اور اللہ صاحب وسعت و علم ہو اور ان کے نبی نے اُن سے یہ بھی کہا کہ بادشاہ ہونے کی نشانی یہ ہو کہ تمھارے پاس وہ صندوق آجائے گا جس میں تمھارے رب کا سکینہ اور آل موسے اور آل ہارون کے ترکہ کا بقیہ موجود ہو فرشتے اُسے اُٹھائے ہوئے ہوں گے اگر تم مومن ہو تو اسی میں تمھارے لیے نشانی موجود ہے ۱۲ +

---

اقول وبحول اللہ وقوتہ اقوم واقعد۔ معزز ناظرین! میرا ایک التزام اور یاد رکھئے۔ میں نہ شاہ عبدالقادر کا ترجمہ نقل کرتا ہوں جس کو تمام علمائے اہلسنت پسند کرتے ہیں اور نہ میں مولوی نذیر احمد کا ترجمہ لکھتا ہوں جس کے عوام مداح ہیں بلکہ صرف علامہ مقبول احمد کا ترجمہ (جسکو تمام شیعہ پسند کرتے ہیں جسکے تمام شیعہ مداح ہیں اور ان میں یہ اس درجہ مقبول ہوا ہو کہ اس کا نام ہی ترجمہ

مقبول ہو گیا ہی لکھتا ہوں تاکہ انکو اختلاف نہ ہو اور چون وچرا کا محل باقی نہ رہے۔ وہ اس کو غلط نہ کہہ سکیں۔ علماے اہلسنت سے امید ہی کہ وہ اگر ترجمہ کی غلطی دیکھیں تو مجھے معاف کریں اس لیے کہ میں صرف نقل کرتا ہوں اور دیانت کا پابند ہوں اور چونکہ یہ تفسیر صرف انھیں کے لیے لکھی جاتی ہی۔ اس لیے انھیں کا ترجمہ مقبول ان پر حجت ہوگا ۔

معزز ناظرین۔ یہ پرچہ اصلاح اور دوسرے کتب امامیہ کو ذرا دیکھ لیجیے کہ اس آیت سے بھی وہ خلافت بالنص کو ثابت کرتے ہیں اسی لیے آیت کی تفسیر کی طرف میں بھی قلم اٹھاتا ہوں ورنہ میری تفسیر سے اس کو چنداں تعلق نہیں تھا ۔

ناظرین۔ اس آیت کے حاشیہ میں مولوی مقبول احمد نے حضرت امام باقرؑ سے روایت کیا ہی کہ نبوت اور سلطنت ایک گھرانے میں جمع نہ ہوتی تھی۔ طالوت نہیں خاندان سے تھے جس میں نبوت تھی اور نہ اس خاندان سے جس میں سلطنت تھی

حاشیہ ۲ و ۳۔ علماے امامیہ کہتے ہیں کہ سورۂ مزمل میں آیہ انا ارسلناک میں اللہ صاحب نے آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کو جو صرف حضرت موسےٰ سے پیغمبر سے تمثیل دیا۔ اس سے مراد یہ ہی کہ جس طرح حضرت موسےٰ کے حضرت ہارون تھے ویسے ہی حضرت علی رسول اللہ صلعم کے وزیر ہیں ۔

اب اس آیت سے اللہ پاک تمام عقائد باطلہ اور اقوال واہیہ کی تردید فرماتا ہی۔ سنو اور غور سے سنو۔ دیکھو اور غور سے دیکھو۔ موسےٰ کے بعد والے بنی اسرائیل کے ایک گروہ نے اپنے پیغمبر سے کہا کہ ہمارے لیے ایک بادشاہ مقرر کر دیجیے ۔

مطلب یہ ہی کہ پیغمبر یا پیغمبر کا وصی نہ خلیفہ تھا اور نہ امام اور یہ حالت ایسی تھی کہ موسےٰ کے بعد قرن پر قرن گزشتہ گئے۔ اور یہی حالت تھی۔ پیغمبری یا امامت سے وہ ضرورتیں پوری نہیں ہوتی تھیں۔ جو ایک خلیفہ اور بادشاہ سے ہو سکتی

تھیں طبقاً عن طبق۔ آل رسول سے فرماتا ہو کہ یہ کوئی نئی بات نہیں ہو۔ بلکہ موسےٰ کے بہت بعد تک یہی ہوتا رہا ہو اور جب ان کے نبی نے کہا کہ اللہ نے طالوت کو تمھارے لیے بادشا بنایا ہو۔ تو وہی یہودی آل یعقوب پیمبرزادگی کے غرور میں لگے کہنے کہ وہ تو ایسے خاندان سے ہے جس کے خاندان میں نہ نبوت تھی نہ سلطنت اور ہم بلحاظ قرابت سب سے زیادہ حکومت کے سزاوار ہیں۔ اس کو ہم پر حکومت کہاں سے ہوسکتی ہو۔ آل رسول کریم کی اس آیت سے یوں تعلیم فرماتا ہو کہ ہماری مصلحت ہم خود جانتے ہیں ہم جس کو چاہتے ہیں خلیفہ بناتے ہیں۔ ہم جانتے ہیں کہ کس میں خلافت کی لیاقت اور قابلیت ہے۔ کون امن عام کو قائم رکھ سکتا ہو۔ پس جس طرح ہم نے طالوت کو موسےٰ کے بعد بادشاہ بنایا۔ جو نہ تو خاندان نبوت سے تھا۔ اور نہ خاندان سلطنت سے۔ اسی طرح اے آل رسول ہم بقول تمھارے ذلیل ترین قبائل قریش مثلاً بنی تیم سے ابوبکرؓ کو بنی عدی سے عمرؓ کو بنی اُمیہ سے عثمانؓ کو خلیفہ بنائیں گے۔ اور وہ ہو کر رہے گا۔ پس اگر تم اس کا انکار کروگے تو تمھاری مثال ویسی ہی ہوگی جیسے بدکار و نالائق آل یعقوب نے اپنی پیمبرزادگی کے غرور میں قرابت داری کے دعوےٰ میں طالوت کی خلافت و سلطنت کا انکار کیا تھا اور ان کا ایک دعوےٰ ایک دلیل بھی نہیں چلی ٭ اور ہم نے طالوت کو علی الرغم الف خلیفہ بنادیا۔ "واللہ متم نورہ ولو کرہ الکافرون" پیمبرزادگی یا قرابت بعیدہ کی دلیل کی یوں تردید فرمادی کہ اس کو علم جہانداری اور قوت جہانگیری حاصل ہو۔ پھر جیسا نالائق آل یعقوب نے طالوت کے لیے کہا تھا کہ اس کو کشایش مال تو دی ہی نہیں گئی۔ آل رسول کریم صلعم سے یوں فرماتا ہو کہ کشائش مال اگر ان میں یا ان کی مورثوں میں نہ رہی ہو تو نہ رہی کوئی عیب نہیں ہو۔ عیب تو یہ ہو کہ بادشاہ میں علم جہانداری اور قوت

جہانگیری نہو۔ پھر اگلی آیت سے تو ہمیشہ کے لیے تم لوگوں کا منہ بند کرتا ہی فرماتا ہی اللہ اپنی حکومت جسے چاہے عنایت فرمائے۔ چاہے بنی تمیم ہو یا بنی عدی یا بنی امیہ اور چاہے بنی ہاشم اور انصار بلکہ تمام قبائل عرب مخالفت کریں برا مانیں۔ پھر آگے چلکر وہ باعلم وجبروت خدا فرماتا ہی اور اللہ صاحب وسعت وعلم ہی۔ اس میں صاف اشارہ ہی کہ ہم کو ممالک اسلامیہ کا وسیع کرنا منظور ہی۔ ہم کو دنیا میں اسلام پھیلانا ہی اور ہم کو علم ہی کہ کون کون اس کو کریگا۔ اور کون کون نہ کرے گا۔ اے آل رسول تم دعوی کرتے ہو کہ ہم کو گزشتہ وآیندہ کا علم ہی۔ اے نادانو! کیا ہمکو تمھارے برابر بھی علم نہیں۔ ہم کو معلوم تھا کہ ابو بکرؓ وعمرؓ وعثمانؓ کے خلافت میں مشرق سے مغرب تک اسلام پھیل جائیگا۔ ہزاروں مسجدیں بنیں گی۔ لاکھوں مصلی پیدا ہوں گے۔ لاکھوں آدمی دائرہ اسلام میں داخل ہونگے۔ ہاں ہاں ہم کو یہ بھی معلوم تھا کہ علی کی سلطنت میں آج شام نکلے گا۔ کل مصر۔ پرسوں ایران۔ اور مسلمانوں میں خونریزی کا بازار ایسا گرم ہوگا کہ پھر قیامت تک بند نہ ہوگا۔

پھر بنی اسرائیل کے نبی کی پیشین گوئی کا ذکر فرمایا ہی کہ اس کے نبی نے کہا کہ اس کے بادشاہ ہونے کی نشانی یہ ہی کہ تمھارے پاس وہ صندوق آجائے گا۔ جس میں تمھارے رب کا سکینہ ہی اور آل موسے اور آل ہارون کے ترکہ کا بقیہ موجود ہی۔ اے جاہلو۔ اے نادانو۔ دیکھو کہ ہمارا کلام معجز نظام کیسے صریح بشارات اور بیّن اشارات رکھتا ہی کیسا سکینہ ہم نے دیا کہ مٹھی بھر مدینہ کے (جاہل گمراہ کمینے ذلیل۔ بقول تمھارے خاک بدہنت) مسلمانوں نے کس اطمینان سے تمام قبائل عرب کو زیر کیا۔ گنتی کے مسلمانوں نے روم اور ایران کے ایسے زبردست سلطنتوں کا مقابلہ کیا مصر کو کس طرح فتح کیا۔ اور اس طرح پر تمام برکات جو مصر اور شام میں حضرات موسے اور ہارون بلکہ تمامی پیغمبروں کے

تھے اُن کے ہاتھ آئے پھر سب کچھ کہکر آل رسول سے فرماتے ہیں کہ اگر تم مومن ہوتو تمھارے لیے اس میں نشانی موجود ہی ٭

ناظرین مگر جبکہ آل رسول نے ان نشانیوں کو کبھی بھی نہیں مانا تو یقیناً وہ زمرۂ مومنین سے خارج ہوتے ہیں[۱] ٭

---

**جزو سیوم سورۂ بقرہ** | آیہ فَمِنْهُم۔ ترجمہ مقبول صـ۶۵

پھر اُن میں سے کوئی تو ایمان لایا اور کوئی اُن میں سے کافر ہوگیا اور اگر اللہ چاہتا تو وہ نہ لڑتے لیکن اللہ جو چاہتا ہی کرتا ہی ۱۲ ٭

**اقول** ۔ اس آیت سے اللہ پاک۔ آل رسول کی تعلیم یوں فرماتا ہی۔ تم کب تک غیروں کی شکایت کرتے رہوگے۔ تم کب تک ہماری مشیت کا انکار کرتے رہوگے ہماری تو شان یہ ہے کہ اگر ہم چاہتے تو وہ نہ لڑتے۔ لیکن اللہ جو چاہتا ہے کرتا ہے ٭

---

**جزو سیوم سورۂ بقرہ** | آیہ مَنْ ذَا الَّذِی۔ ترجمہ مقبول احمد صـ۶۶ +

**ترجمہ** | وہ کون ہی جو اس کے اذن کے بغیر اس کے حضور میں شفاعت کرے وہ لوگوں کے آیندہ اور گذشتہ کا حال جانتا ہی۔ اور لوگ اس کے علم کا کسی طرح احاطہ نہیں کرسکتے سوائے اس کے جتنا وہ چاہے۔ اس کی کرسی آسمانوں

---

[۱] اڈیٹر اصلاح اور مولوی مقبول احمد سے کہدو کہ دو کروڑ شیعوں کی پشت پناہی چھوڑ دو ائمہ کے ایمان کی خبر لو۔ ونیا بھر کے علما شیعہ کو بلاؤ۔ اور سب ایک دوسرے کے مددگار ہوکر قرآن سے۔ نہیں بلکہ صرف [illegible] مقبول [illegible] کر دو ۱۲

کو اور زمین کو حاوی ہی اور ان دونوں کی حفاظت اُسے تھکاتی نہیں اور وہ ذی مرتبہ اور صاحب عظمت ہی ۱۲

---

اِس آیت میں اللہ پاک۔ آل رسول کے جھوٹے دعاوی کی تردید فرماتا ہی کہ ای آل رسول تم کہتے ہو کہ ہم کو گذشتہ و آیندہ کی خبر ہی۔ یہ شان تو صرف ہماری ہی کہ ہم گزشتہ اور آیندہ کی خبر رکھتے ہیں

---

اور لوگ ہمارے علم کا کسی طرح احاطہ نہیں کر سکتے۔ شیعوں سے یہ فرماتا ہی کہ اگر تم کو قرآن پر ایمان ہی۔ اگر ہم کو سچا جانتے ہو ہمارے قرآن کو سچا جانتے ہو تو جانو کہ اگر آل رسول ایسا جھوٹا دعوے کریں تو اُن کو جھوٹا سمجھو۔ اُن کے قول کو ہمارا قرآن باطل کرتا ہی۔ اور اگر ہم کسیکو کچھ بتا دیں تو وہ عالم غیب نہیں ہو سکتا۔ ہماری کرسی آسمانوں کو زمین کو حاوی ہی۔ اے آل رسول تم حاوی نہیں ہو سکتے پھر فرماتے ہیں۔ ان دونوں کی حفاظت ہم کو تھکاتی نہیں کہ ہم کسی کو وزیر و ناصر و یاور بنالیں۔ اور پھر علی الرغم الف فرمایا ہی کہ ہمارا مرتبہ بہت بلند ہی اور ہم ایسے صاحب عظمت ہیں جس کی عظمت و بلندی میں کوئی سہیم و شریک نہیں۔ ولم یکن لہ شریک فی الملک ولم یکن لہ ولی من الذل۔ فرماتا ہے شیعوں سے کہ کیا تم گمان کرتے ہو کہ آل رسول تمھاری شفاعت کریں گے۔ اگر وہ ایسا دعوی کرتے ہوں تو اِن کو جھوٹا سمجھو ہمارا قرآن اِس دعوی کو جھٹلاتا ہی۔

---

سلہ اور نہ سلطنت میں کوئی اِس کا شریک ہے۔ اور نہ وہ عاجز ہے کہ کوئی اِس کا حامی ہو۔ ترجمہ [illegible] صفحہ ۴۶۸ - ۱۲

آل رسول سے فرماتا ہی۔کہ کیا تم دعوے کرتے ہو کہ تم شیعوں کی شفاعت کروگے۔
ہمارا قرآن تمھاری تکذیب کرتا ہی۔کیا تم نے خدا سے عہد لے لیا ہی۔کیا تمھارے
پاس ہمارے اذن کی کوئی سند ہی۔یا تم محض جھوٹے ہو۔اور اگر سچے ہو تو برہان و
دلیل پیش کرو۔ہم بھی تو تمھاری دلیل دیکھیں +
لے آل رسول ایسا تو غضب نہ کرو کہ آل یعقوب یہودیوں کی طرح جھوٹے
دعوے کرو +

---

سورۂ بقرہ آیہ لَااِکْرَاہَ - ترجمہ مقبول صفحہ ۶۶ - حواشی و ضمیمہ کو بھی دیکھو اور
ضرور دیکھو +
ترجمہ۔ دین میں کوئی زبردستی نہیں ہی۔یقیناً ہدایت گمراہی سے الگ ہوگئی۔
پس جو شخص طاغوت کا منکر ہوا اور اللہ پر ایمان لائے اِس نے بے شک مضبوط
رسی پکڑ لی جو ٹوٹنے والی نہیں ہی اور اللہ سننے والا اور جاننے والا ہی۔جو لوگ
ایمان لائے اللہ اُن کا حامی ہی اِن کو تاریکیوں سے نور کی طرف نکال لاتا ہی اور
جو منکر ہوگئے اُن کے حمایتی طاغوت ہیں۔جو اِن کو نور سے نکال کر تاریکیوں
کی طرف لے جاتے ہیں وہی جہنمی ہیں جس میں وہ ہمیشہ ہمیشہ رہینگے ۱۲ +

---

اقول وبحول اللہ وقوتہ اقوم واقعد۔اس آیت میں اللہ پاک آل رسول اور
اُن کے شیعوں سے فرماتا ہی کہ دین میں کوئی زبردستی نہیں ورنہ تمھاری نالائقیوں
گمراہیوں۔جہالتوں کی سزا تو یہ تھی کہ ہم تم سے بھی قتال کا حکم مسلمانوں کو دیدیتے
کہ یا تو تم سچے دل سے ظاہر و باطن سے ایمان لاتے۔یا ذلیل ہو کر جزیہ دیتے۔یا
تلوار پکڑتے۔یا جیسا ہم نے نالائق آل یعقوب پر فرعون کو مسلط کر دیا تھا۔ویسا ہی

تم پر مسلط کر دیتے ✣

یقیناً ہدایت گمراہی سے الگ ہوگئی۔ طالوت کی سلطنت میں نالائق یہودیوں آلِ یعقوب نے قرابت اور رشتہ کو استحقاق سلطنت کا ذریعہ بنایا تھا ہم نے اُن کی تکذیب کردی۔ اشارات لطیف میں قرآن نازل فرمایا۔ صاف لفظوں میں اپنے حبیب رسول کریم صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کو خواب میں دکھلا دیا کہ ابوبکرؓ و عمرؓ و عثمانؓ خلیفہ ہوں گے۔ پس جو لوگ ایسے صاف و صریح احکام کے منکر ہیں۔ وہی طاغوت ہیں ✣

پس جو شخص طاغوت کا منکر ہوا اور اللہ پر ایمان لائے۔ اُسنے بے شک

مضبوط رسی پکڑ لی۔ جو ٹوٹنے والی نہیں ہے۔ اور اللہ سننے والا اور جاننے والا ہے۔

اے آلِ رسول تم کہتے ہو کہ عروۃ وثقی سے مراد ہم ہیں۔ اور طاغوت سے مراد ابوبکرؓ و عمرؓ۔ خاک بدہنت۔ برہان پیش کرو۔ دلیل لاؤ اگر تم اپنے دعوے میں سچے ہو۔ سب سے بڑی دلیل قرآن ہے۔ اُس کے کس لفظ سے یہ نکلتا ہے۔ ہم نے کس جگہ ایسا فرمایا ہے۔ ہمارے رسول نے یہ کہاں کہا۔ کب بتایا۔ فلعنت اللہ علے الکاذبین ✣

سنو تمھارے جھوٹ میں جھوٹ کی سیکڑوں علامتیں ہیں اگر تم کو عقل ہو تو سمجھو۔ اگر ہمارے پاکیزہ اور پرہیزگار بندے کہیں کہ عروۃ وثقی سے ہمیں مراد ہیں۔ تو بتاؤ کہ تم اس کے انکار کی کونسی دلیل پیش کرسکتے ہو ✣

ہم تو کہتے ہیں کہ عروۃ الوثقی سے خلفا مراد ہیں۔ دیکھو اور غور سے دیکھو۔ دیانت اُن میں ہے۔ راستی اُن میں ہے۔ وفا اُن میں ہے۔ دین اُن میں ہے۔ ہماری محبت اُن سے۔ ہماری اطاعت ان میں ہے۔ دیکھو غریب ابوبکر کے حکم کے سامنے مٹھی بھر مسلمان کھڑے ہوگئے اور تمامی قبائل عرب کا مقابلہ کر دیا۔ قبائل کو نہ ارتداد کی

فائدہ پہنچایا شیعیت نے۔ علی کو دیکھو وہ اس طرح ان سے الگ رہے کہ گویا وہ اُن کے شیعہ ہی نہ تھے زندگی دنیا میں اتنی بڑی جمعیت کی موجودگی میں جب وہ کوئی مدد نہ کرسکے تو آخرت میں بھلا وہ کیا مدد کریں گے۔ جہاں صرف اعمال اور ایمان سے پرسش ہوتی ہو۔ وہی عروۃ وثقیٰ تھا جس نے تمامی قبائل عرب سے مقابلہ کرکے فتحیاب کیا ❊

وہی عروۃ وثقیٰ تھا کہ دس گنی فوج سے غریب مسلمانوں نے شام اور ایران میں مقابلہ کیا۔ اور فتحمند ہوئے۔ وہی عروۃ وثقیٰ تھا جس کی وجہ سے کمزور مسلمان مصر پر حملہ آور ہوے اور فتح پائی۔

آو اگر تم کو ہمارے برکات پسند نہیں ہیں اگر تم ہمارے برکات وفتوحات سے ناراض ہو۔ تو تمھاری خاطر سے ہم جنگ جمل وصفین وکربلا کو عروۃ وثقیٰ کہدیں۔ خانہ جنگی۔ بغاوت۔ خروج۔ باہمی خونریزی کا نام مٹا دیں ❊

مگر زبان خلائق کو ہم کیونکر بند کردیں۔ لغت کو ہم کیونکر مٹا دیں ❊

زبان خلق کو نقارۂ خدا سمجھو

ہم اس کو کیونکر عروۃ وثقیٰ کہدیں کہ علی ابن ابی طالب فریادیوں کی طرح فریاد کرتے۔ شیعوں سے کہتے کہ مصر جاؤ محمد ابن ابی بکر کی مدد کرو اور کوئی بھی نہ نکلتا۔ اے نادانو۔ اپنے دعوے کے بالمقابل ہمارے ابرار بندوں کے دعاوی کو دیکھو کہ ان میں کس درجہ صداقت ہو۔ اگر اتنے بڑے دشمن کی فوج کے مقابلہ میں وہ مٹھی بھر مسلمان کھڑے رہے تو وہ عروۃ وثقیٰ تھا یا نہیں۔ عروۃ وثقیٰ کے سوا کس چیز نے ان کو کھڑا اور مضبوط کھڑا کیا تھا۔ وہ ایسی مضبوط رسی تھی جو کسی طرح ٹوٹنے والی نہیں۔ شام اور روم اور مصر و ایران۔ اور افریقہ میں ہماری رسی کی قوت تم نے دیکھی۔ "واللہ متم نورہ ولو کرہ الکافرون" ❊

اللہ اپنے نور کو پورا کرنے والا ہے۔ اگرچہ پڑے بُرا مانا کریں کافر۔ آگے چلکر اپنے منکرین کو طاغوت فرماکر ارشاد فرماتے ہیں کہ وہ طاغوت لوگوں کو نور سے ظلمات کی طرف بلاتے ہیں۔ لے جاتے ہیں۔ وہی جہنمی ہیں۔ جس میں وہ ہمیشہ ہمیشہ رہیں گے ۱۲ ✤

**جزو سیوم سورہ بقرہ رکوع ۲۔** ترجمہ مقبول احمد صفحہ ۶۷۔
کیا تم نے اس کو نہیں دیکھا جس نے ابراہیم سے اُن کے رب کے بارہ میں حجت کی اس سے کہ خدا نے اُسے سلطنت دیدی تھی جس وقت ابراہیم نے یہ کہا کہ میرا پروردگار وہ ہے جو جلاتا اور مارتا ہے اس نے کہا کہ میں بھی جلاتا ہوں اور مارتا ہوں ابراہیم نے کہا کہ خدا سورج کو مشرق کی طرف سے نکالتا ہے تو اس کو مغرب کی طرف سے نکال لا۔ اِس پر وہ کافر مبہوت ہوگیا۔ اور اللہ ظالم لوگوں کو راہ بری نہیں فرماتا ۱۲ ✤

---

**اقول۔** آیہ مسبوق الذکر۔ کے بعد اس آیت سے تسلسل بیانی قرآن کی ملاحظہ ہو ✤
اور پھر آل رسول کی تعلیم اس سے یوں فرماتا ہے کہ ہمارے قرآن میں ہمارے کلام میں تم ہر جگہ یہ کہدیتے ہو کہ اس سے ہم مراد ہیں۔ تمہارا ایسا کہنا بجنسہٖ اس کے مشابہ و مطابق ہے طبقاً عن طبق ✤

جس طرح نمرود نے ابراہیم کے جواب میں کہا تھا کہ میں بھی جلاتا ہوں۔ اور مارتا ہوں ✤

جب بے سند ہل بات کہنے پر آئے تو جو چاہو کہو۔ پھر فرماتے ہیں کہ ابراہیم نے دلیل کا پہلو بدل دیا۔ سمجھے کہ یہ گدھا اس طرح بات اولٹ دیا کرے گا۔ تو یہ دلیل لائے کہ ہمارا خدا مشرق سے آفتاب نکالتا ہے تو اس کو مغرب کی طرف سے نکال لا۔

اِس پر وہ کافر مبہوت ہوگیا۔مسلمانوں کو اس آیت سے یہ تعلیم فرماتا ہے کہ تم کافروں کے مقابلہ میں بہتر سے بہتر دلیں لاؤ۔شیعوں کو یہ کہتے کبھی شرم نہ آئے گی وہ ہر لفظ کو اپنی شان میں بتائیں گے۔تمام قرآن کو اپنے ہی لیے فرمائیں گے پس اب تم قرآن کی ایسی تفسیر سناؤ جو واقعات پر مبنی ہوں۔نہ قصص وحکایات پر وہ معنے ہوں جو الفاظ سے نکلتے ہوں نہ صرف جھوٹے دعووں سے تو کافر مبہوت ہو جائیں گے۔ اُن سے کہدو کہ انھیں آیتوں سے جن سے تمھارا کفر ثابت ہوتا ہے۔اپنا ایمان ثابت کرو۔اور یقیناً نہ کرسکو گے۔اس کی تو مثال یہ ہوگی کہ کافر مبہوت ہوگیا۔

پھر فرماتا ہے کہ اللہ ظالم لوگوں کو راہبری نہیں فرماتا۔اِس جملہ سے اللہ پاک تمام ظالم آل رسول اور شیعوں کو علی الرغم الف کہتا ہے کہ ہم ظالم لوگوں کو راہبری نہیں فرماتے۔دیکھو مقبول احمد بھی یہی ترجمہ کرتا ہے۔دیکھو مقبول احمد بھی ہم کو ظالم کہتا ہے۔کہ ہم ہدایت نہیں دیتے ہم راہبری نہیں کرتے پھر ظالموں پر کیا گناہ۔ہاں ہاں اے جاہلو چاہے ہم کو دنیا ظالم کہے مگر ہم ظالم لوگوں کی رہبری نہیں کرتے۔اور باوجود اسکے نہ ہم ظالم ہوتے ہیں۔نہ ہم ظلم کرتے ہیں۔مگر اسکا علم ہمارے پاک ابرار بندوں کو ہوتا ہے۔قرآن کے دشمنوں کو نہیں ہوتا۔

---

**جزو سیوم سورہ بقرہ رکوع ۲۔**

ترجمہ مقبول احمد صفحہ ۶۸۔

ترجمہ۔اور اس وقت کو یاد کرو جب ابراہیم نے عرض کی تھی کہ اے میرے پروردگار مجھے دکھا دے کہ تو مردوں کو کیونکر زندہ کیا کرتا ہے۔فرمایا کیا تم ایمان نہیں لائے۔عرض کی ایمان ضرور لایا ہوں لیکن اِس لیے کہ میرا قلب مطمئن ہو جائے۔فرمایا تو چار پرندے لو پھر اُن کے ٹکڑے ٹکڑے کرکے ملا کے ہر ہر پہاڑ پر اُن کا ایک ایک ٹکڑا

ڈال دو پھر اُن کو بلاؤ وہ تمھارے پاس دوڑتے چلے آئیں گے۔ اور یہ سمجھ لو کہ خدا زبردست اور حکمت والا ہی ؛

اس آیت سے نالائق جاہل آل رسول کی قرآن کے بارہ میں تعلیم فرماتا ہی یعنی اے جاہلو تم کہتے ہو کہ قرآن کو گنہگار خطا کار جاہل صحابہ نے جمع کیا اور ہمیں خیانتیں کیں ہیں او جاہلو۔ ہم نے اپنے پیغمبر رسول کریم کو جلدی جلدی دُہرانے کو منع کیا۔ اور فرمادیا کہ اس کا جمع کرنا ہمارے ذمہ ہی اور ہم اِس کے محافظ ہیں پھر کیا ہمارا وعدہ جھُوٹا تھا۔ ہم جھوٹ بولتے ہیں۔ یا ہم نے فرشتوں کو تلوار و بندوق دے کر بھیجا تھا کہ جاکر حفاظت کریں۔ یا ہم نے پیغمبر کو یا کسی فرشتے کو جلد باندھنے کے لیے بھیجا یا تھا کہ وہ مجلد کر کے مسلمانوں کو دیجاتا یا دیدیا ہو۔ پھر بتاؤ کہ ہمارا وعدہ کیونکر سچا ہوا ہم کیونکر سچے ہوئے۔ اگر تم کہو کہ علی نے جمع کیا تھا وہ مہدی کے پاس ہی۔ اس سے جمع و حفاظت دونوں کام خداوندی ہو چکے۔ اے جاہلو۔ پس تیرہ چودہ سو برس کے مسلمانون کو کیونکر ہم سمجھاتے کہ ان کے پاس ہماری دلیل و حجت ہے۔ ان کو کیونکر معلوم ہوتا کہ ہمارا وعدہ سچا تھا۔ اور وہ پورا ہوا۔ سنو اور غور سے مقبول احمد کا ترجمہ دیکھو۔ ابراہیم کے قصہ پر غور کرو ابراہیم نے صرف زندہ کرنا دیکھنے کی درخواست کی تھی ابراہیم ایک بڑے بکرے یا پرند کا گلا دباتے اور وہ زندہ ہو جاتا تو بھی ابراہیم کو یقین آجاتا یہ اللہ پاک نے کیوں فرمایا کہ چار پرندوں کو لو۔ اور پھر ان کے ٹکڑے ٹکڑے کر کے ملا کے ہر ہر پہاڑ پر ان کا ایک ایک ٹکڑا ڈالدو۔ پھر ان کو بلاؤ۔ وہ تمھارے پاس دوڑتے چلے آئیں گے۔ اے جاہلو ابراہیم نے ایسا ہی کیا اور پھر بلایا۔ اور وہ دوڑتے چلے آئے۔ اِس آنے میں ہمارے جبروت اور ہماری قدرت کی کیسی فرمانبرداری کی گئی دیکھو نہ تو ہم نے کُن۔ کہکر زندہ کیا

نہ ابراہیم نے۔ تم باذن اللہ کہا۔ نہ ابراہیم کو ترتیب کا خیال تھا نہ اس کی انھوں نے آرزو کی تھی۔ مگر۔ اے جاہلو دیکھو اور ہزار برس تک چھوٹی حدیثیں بناؤ۔ اور پھر جواب دو کہ جب چاروں پرند آئے تو ان میں وہی ترتیب اصلی تھی جو ان کی خلقت میں وجود میں رکھی تھی یا سر کی جگہ پیر۔ آنکھ کی جگہ کان۔ یا پیر کی جگہ بازو تھے۔ اس طرح سے آئے تھے۔ نہیں نہیں وہ اُسی ترتیب اصلی سے آئے تھے۔ جو ان کی خلقت میں اللہ نے رکھی تھی۔ حالانکہ قولاً فعلاً اللہ نے اپنے کو الگ کہا تھا۔ پس اس قصہ سے آل رسول کی تعلیم یوں فرماتا ہے کہ قرآن کا جمع کرنا ہم نے اپنے ذمہ رکھا تھا۔ اس کی حفاظت اپنے ذمہ لی تھی۔ تو جب صحابہ نے اس کو جمع کرنا چاہا۔ ابراہیم کی طرح بلایا۔ تو ہر سورت ہر آیت اپنی اس جگہ پر آئی جو اس کے لیے تھی۔ ہر شخص نے اسکو اسوقت لیا۔ جو وقت اس کا تھا اور اس طرح پر ہمارا اتمام قرآن اُسی اصلی ترتیب پر آیا جو ہم نے اس کے لیے لوح محفوظ میں رکھی تھی +

پس تم اگر ترتیب اصلی قرآن میں شک کروگے تو تم خود قرآن پر شک کروگے ابراہیم پر شک کروگے۔ ہمارے بیان پر شک کروگے۔ ہمارے زندہ کرنے پر شک کروگے۔ اِس کے بعد اپنے جبروت سے ڈراتا ہے۔ اور یہ سمجھ لو کہ خدا زبردست اور حکمت والا ہے۔ قادر اور حکیم ہے +

قدرت اور حکمت کے بعد غلطی نہیں ہوسکتی۔ ہم کو اپنا نور پھیلانا ضرور ہے۔ چاہے پڑے بُرا مانا کریں کافر۔ ترتیب قرآن سے ناراض رہنے والوں اعتراض کرنے والوں کو اللہ پاک کافر فرماتا ہے ۱۲ +

---

**رکوع ۳** | ترجمہ مقبول صفحہ ۶۸۔ ترجمہ مثال اُن کی جو اپنا مال راہ خدا میں صرف کرتے ہیں۔ اِس دانے کی سی مثال ہے۔ جو سات بالیں اگائے کہ

ہر بالی میں سو دانے ہوں۔ اور اللہ جس کے لیے چاہے بڑھا دیتا ہے۔ اور اللہ صاحب وسعت و علم ہے ۱۲ +

اقول۔ اے شیعو۔ اِس آیت کو پڑھو۔ ترجمہ مقبول احمد دیکھو۔ مولوی شیخ احمد کے دلایل پر غور کرو۔ اور پھر قرآن کا معجزہ دیکھو کہ مومن کا لفظ نہیں پھر تمام جہادوں میں صحابہ کا مال خرچ کرنا دیکھو۔ اور اس کے بعد اعلائے کلمتہ الحق میں اپنا حال دیکھو کس جہاد میں کتنا روپیہ کتنا مال دیا ہے۔ کہین تم کہدیتے کہ صحابہ کا ایمان ثابت کرو ۱۲ +

رکوع ۳۔ آیہ یاایہا الذین آمنوا ترجمہ مقبول احمد ص۶۹ و حاشیہ نمبر ۲۔ کہ امام باقر اور امام جعفر صادق نے فرمایا کہ یہ آیت عثمان و معاویہ اور اس کے پیروؤں کے بارہ میں نازل ہوئی +

اقول وبحول اللہ و قوتہ اقوم و اقعد۔ مومنین صادقین۔ عثمان اور معاویہ کو تو اللہ صاحب کا مومن کہکر پکارنا اور پھر آل رسول کا ان کو منافق کہنا۔ دیکھو خط پر کیسی مخالفانہ جسارت ہے۔ ایسی ہی جسارت سے شیطان مردود و ملعون ہوا کافر ٹھہرا۔ پھر اس دعوے سے کہ جہاں جہاں لفظ مومن قرآن میں آیا ہے اس میں علی داخل ہیں اس میں علی کو داخل کرنا۔ پھر عثمان اور معاویہ کے پیروؤں کو اُس میں داخل کرنا +

یعنے جتنے لوگ احسان جتاتے ہوں۔ احسان جتایا ہو۔ ان کو عثمان اور معاویہ کا پیرو بتانا۔ اور اس دلیل سے آل رسول نے جہاں جہاں اور جہاں

کہیں احسان جتایا ہو عثمان اور معاویہ کے پیروؤں میں داخل ہو جانا۔ قرآن کے معجزہ کی بین دلیل ہی ۱۲ ❖

رکوع ۳۔ آیہ وَمَثَلُ الَّذِینَ ۔ ترجمہ مقبول احمد و حاشیہ نمبر ۲۔ دیکھو کہ یہ آیت علی کی شان میں اُتری۔

ترجمہ۔ اِن لوگوں کے مثل جو اپنے مال خدا کی خوشنودیاں حاصل کرنے کے لیے ۱۲ ❖

اقول جھوٹی حدیثیں ہزار برس تک اب بناؤ ۲۰۰ برس نہیں نہیں بلکہ چار پیں برس اللہ کے راہ میں جہاد میں روپیہ خرچ کرنا ثابت کرو۔ ہم سے سنو کہ یہ آیت اور یہ خرچ صرف جہاد فی سبیل اللہ کے لیے مخصوص ہی ❖

رکوع ۴۔ ترجمہ مقبول احمد صفحہ ۷۰ ❖

ترجمہ اے ایمان والو اور خراب چیز کو اس نیت سے کہ اس میں سے راہ خدا میں خرچ کرو۔ چھونا بھی نہیں ۱۲ ❖

اقول ان ایمان والوں میں علی کو شامل کرو۔ اور پھر اُن کا خرچ کرنا ثابت کرو ۱۲ ❖

رکوع ۴۔ ترجمہ مقبول احمد صفحہ ۷۱ ❖

ترجمہ۔ اے رسول تمھارے ذمہ یہ نہیں ہی کہ تم ان کو منزل مقصود تک پہنچا دو۔

لیکن اللہ جسے چاہتا ہی منزل مقصود تک پہنچا دیتا ہی ۱۲ +

اقول | اس آیت میں دو تعلیم ہی۔ ایک تو آل رسول سے کہ تم بڑے بڑے دعوے نہ کرو +

اور پھر یہ سکھلاتا ہی کہ باوجودیکہ ہم کسی کو منزل مقصود تک نہ پہنچائیں پھر بھی ہم ظالم نہیں۔ ہمارے کلام میں تو صرف ظالم ہی شبہہ کرتے ہیں۔ عقلمند و مقبول احمد کا ترجمہ دیکھو ۱۲ +

رکوع ۴ | آیہ لِلْفُقَرَاۤءِ ترجمہ وحاشیہ نمبر ا مقبول صـ۷

ترجمہ | تمھارے صدقات ان محتاجوں کا حق ہی جو راہ خدا میں محصور ہو گئے ہوں۔ اور کسی طرف ملک میں جا نہ سکتے ہوں۔ الخ تفسیر مجمع البیان میں امام باقر سے مروی ہی کہ یہ آیت اصحاب صفہ کی شان میں نازل ہوئی۔ اور وہ مہاجرین میں سے کوئی چار سو آدمی تھے ۱۲ +

اقول | آل رسول کے نالایقوں کو تعلیم فرماتا ہی۔ شیعوں سے کہتا ہی کہ تم ذرا آل رسول سے پوچھو۔ ان چار سو مہاجرین کے تم نام جانتے ہو یا نہیں؟ اس آیت میں جو ان کی تعریف فرمائی ہی یہ مومن تھے یا کافر یا منافق۔ یہ سب کے سب رسول کریم صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے سامنے مرے یا بعد۔ اُن کا مذہب کیا تھا۔ آیا یہ مکار دغاباز۔ جھوٹے۔ فریبی۔ بد دیانت۔ بے وفا۔ تھے۔ یا راست باز۔ ایماندار۔ سچے دیانت دار۔ باوفا تھے۔ ہاں ہاں یہ بھی بتاؤ کہ یہ شیعہ تھے یا اہل سنت۔ علی کے ساتھ تھے۔ یا ابوبکرؓ وعمرؓ وعثمانؓ کے۔ یہ علیؓ کے ساتھ نماز پڑھتے یا مسجد نبوی میں ابوبکرؓ و

عمرؓ و عثمانؓ کے پیچھے۔ اور اگر یہ تعریف کے مستحق تمہارے گمان اور خیال سے نہ قرار پاتی ہوں تو کیا ہم کو بدا ہوا تھا یا ہم سے نسیان ہوگیا۔ یا ہم جاہل تھے۔ یا ہم محض جھوٹ بولے۔ اے گروہ شیعہ ہم سچے اور ہمارا کلام سچا اور جو لوگ ہمارے حکم کو جھٹلاتے ہیں فلعنت اللہ علی الکاذبین ۱۲ ؎

جزو سیوم سورۂ بقرہ رکوع ۵۔ ترجمہ وحاشیہ نمبر ۲ مقبول صفحہ ۷۲ ؎

ترجمہ۔ جو لوگ اپنے مال رات اور دن پوشیدہ اور ظاہر راہ خدا میں صرف کیا کرتے ہیں اُن کا اجر ان کے پروردگار کے پاس ہے۔ اور نہ ان کو کوئی خوف ہوگا اور نہ وہ غمگین ہوں گے ۱۲

امام باقر اور امام جعفر صادق فرماتے ہیں کہ یہ آیت علی کی شان میں نازل ہوئی ۱۲ ؎

**اقول**۔ قرآن پاک جو قیامت تک کے لیے حجت ہے اور تمام عالم کے سامنے پیش کیا گیا ہے اس کا دائرہ تنگ ظرفی سے اتنا تنگ کیا گیا کہ اس میں غیر داخل ہی نہ ہوسکے۔ آل رسول سے یوں تعلیم فرماتا ہے کہ آخر دوسرے غریب جو ہماری تابعداری کریں ہماری راہ میں خرچ کریں پھر اُن کے لیے ہماری کون سی آیت ہے ؎ اے عقل کے دشمنو ۔ ہمارے کلام کا معجزہ دیکھو کہ ہم نے لفظ جمع استعمال کیا ہے ؎

اِس کا مطلب یہ ہے کہ قیامت تک ہمارے جتنے ابرار بندے اس نیک کام کو کریں گے۔ اس میں داخل ہوں گے۔ اور اگر اِس تمام فضل و احسان میں علی بھی داخل ہوں۔ تو ہم کو اختلاف نہیں ہمارا وعدہ سچا ہے۔ لیل و نہار و سر و

علانیہ کے الفاظ نے تم کو جھوٹ بولنے کی جرأت دلائی۔ آہ آہ۔ تم نے ہم کو ہمارے قرآن کو ہمارے دین کو کیا چھوڑا کہ تم نے عربیت بھی چھوڑ دی۔

قرآن کی معرفت تم سے سلب کر لی گئی۔ ہم کو خود حیرت ہے کہ تم کو آل رسول عربی کہیں یا کوئی عجمی۔ اے نادانو۔ کیا اس کا مطلب ایسا ذلیل ہو سکتا ہے۔

کہ رات کو بھوکھا سائل آیا۔ اور تم اس کو دن پڑھا لو کہ جب دن ہوگا تب دینگے۔

دن کو حاجتمند آیا تم اسکو رات پڑھا لو کہ رات آجائے تب آنا۔

مجمع عام میں سائل آیا تو تم اس خیال سے کہ سر کا موقع ملے تو تم سائل سے کہدو کہ پھر تنہائی میں آنا تنہائی میں سائل آیا تو تم صرف اسلیے کہ اس وقت مجمع نہیں ہے سائل سے کہو کہ جب ہمارے پاس لوگ جمع ہو جائیں تب آنا۔ تکلف

ہمارے پاس حرام ہے۔ ہم کو تصنع و بناوٹ سے نفرت ہے۔ سنو اور سمجھو۔

ہمارا مطلب اس سے یہ ہے کہ وہ خرچ کرنے میں نہ دن دیکھتے ہیں نہ رات نہ اُن کو مجمع روکتا ہے نہ سر۔ جس وقت حاجتمند آگیا۔ چاہے وہ دن ہو یا رات تنہائی میں آیا ہو یا مجمع عام میں۔

کیا اس طرح چار روپیہ خرچ کرنے سے ہمارا وعدہ سچا ہوتا ورنہ ہم جھوٹے ہوتے خاک بدہنت۔

اسی علم پر اسی عقل پر اسی سمجھ پر تم کو دعواے ہمہ دانی زیب دیتا ہے۔ علم ماکان و مایکون سزاوار ہے۔ اسیطرح کی تاویل رکیک سے تمام قرآن کو تم اپنی شان میں کہتے ہو۔ فلعنت اللہ علی الکافرین۔

---

رکوع ۵ آیت۔ | اِنَّ الَّذِیْنَ آمَنُوْا۔ ترجمہ مقبول صفحہ ۲۰۷

ترجمہ | بے شک جو لوگ ایمان لائے اور انھوں نے نیک کام کیے اور نماز پڑھی

اور زکوٰۃ دی اُن کے لیے اُن کا اجر اُن کے پروردگار کے پاس ہے اور انھیں نہ کوئی خوف ہوگا اور نہ وہ غمگین ہونگے ۱۲ ۔

اقول - اس آیت میں نالائق آل رسول اور ان کے شیعوں کی تعلیم یوں فرماتا ہے کہ تمام صحابہ مہاجرین و انصار - جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ تھے ان کی وفات کے بعد زندہ رہے - اُن کے نام ان کی ولدیت تم کو معلوم ہے - جنھوں نے ابوبکر و عمر و عثمان کے حکم سے جہاد فی سبیل اللہ کیا - نماز پڑھی - اور زکوٰۃ دی - غرض اور سب نیک کام کیے - ہمارا وعدہ تو یہ ہے کہ اُن کے لیے ان کا اجر ان کے پروردگار کے پاس ہے - اور انھیں نہ کوئی خوف ہوگا اور نہ وہ غمگین ہونگے ۔

ہمارے قرآن کا معجزہ دیکھو کہ مقبول احمد بھی اس کا حاشیہ نہیں لکھتا ۔

اچھا بتاؤ کہ علی کی خلافت کے زمانہ تک بھی وہ زندہ رہا - اور جس طرح ابوبکرؓ و عمرؓ و عثمانؓ کے ہاتھ پر بیعت کی تھی اسی طرح علی کے ہاتھ پر بھی بیعت کی - ان میں سے تم کسی کا نام بتاؤ کہ وہ نماز نہیں پڑھتا تھا اور زکوٰۃ نہیں دیتا تھا پھر آخر تم کوئی خدائی فوجدار ہو - خدا کے اتالیق ہو - خدا پر نگران مقرر ہوئے ہو - خدا سے تم نے کوئی وعدہ لے لیا ہے - کہ اب خدا کا قانون مطلق منسوخ کرا دو - کیونکہ وہ اپنے وعدہ کے خلاف نہیں کرتا ۔

اے عقل کے دشمنو ہمارے کلام معجز نظام کو دیکھو ہم نے عملوا الصّٰلحٰت کہہ دیا ہے کہیں تم اپنی جہالت اور کم عقلی سے کہہ دو گے کہ اس سے ولایت علی کا ایمان مراد ہے - ایمان اور عمل دو چیزیں ہیں اور وہ دونوں الفاظ یہاں موجود ہیں - فبہت الذی کفر ۔

جزو سیوم سورۂ بقرہ رکوع ۷ - | ترجمہ مقبول احمد صفحہ ۶۷ وحاشیہ نمبر-۱ ✤
ترجمہ - جو کچھ آسمانوں اور زمین میں ہے وہ اللہ ہی کا ہے -
اور جو کچھ تمہارے دلوں میں ہے - خواہ اسے تم ظاہر کرو یا چھپاؤ اللہ تم سے اس کا حساب لے گا - پھر جسے چاہے گا بخش دے گا - اور جسے چاہے گا عذاب دے گا - اور اللہ ہر شے پر پوری پوری قدرت رکھنے والا ہے ✤

اقول وبحول اللہ وقوتہ اقوم واقعد - تفسیر عیاشی میں امام جعفر صادق فرماتے ہیں کہ جسکے دل میں خلیفہ اول اور خلیفہ ثانی (ابوبکر وعمر) کی محبت ایک رائی کے دانہ کے برابر بھی ہو - خدا نے اپنے اوپر واجب کرلیا ہے کہ اس شخص کو جنت میں ہرگز داخل نہ کرے صفحہ ۶۷ حاشیہ نمبر-۱ ✤

اس آیت میں تمام نالائق آل رسول کو تنبیہ فرماتا ہے - کہ جو کچھ آسمانوں اور زمین میں ہے - وہ اللہ ہی کا ہے - نبی کا ترکہ نہ سمجھو - نبی کا مال نہ سمجھو - ہم جس کو چاہتے ہیں سلطنت دیتے ہیں ہم نے اپنے پیغمبر کو قبیلے کے پتہ سے بھی تبلادیا تھا - کہ بنی تیمم سے ابوبکر کو - بنی عدی سے عمرؓ کو - بنی اُمیہ سے عثمانؓ کو خلیفہ بنائینگے - پھر تہدید فرماتا ہے کہ جو کچھ تمہارے دلوں میں ہے - حسد - بدخواہی - دشمنی - عداوت - خواہ اسے تم ظاہر کرو - یعنے تلوار لے کر مقابلہ پر آو یا چھپاؤ - یعنے پیٹھ پیچھے گالیاں دیتے رہو کوسا کرو - دل میں حسد کرتے رہو - ہر ظاہر و باطن کا اللہ تم سے اس کا حساب لیگا اس کے بعد اپنے جبروت کا اظہار فرمایا ہے یعنے فرماتے ہیں کہ حساب کے بعد پھر جسے چاہے گا بخش دے گا - اور جسے چاہے گا عذاب دیگا - ہم کو مجبور نہ سمجھو - ہم کو کمزور نہ جانو - اللہ ہر شے پر پوری قدرت رکھنے والا ہے - ہم نے اپنے اوپر یکھان

